

# روحُ القُدُس میں دُعا

دُعا کے ذریعے بادشاہی اصولوں میں مصروف رہنے سے
خُدا کے فرشتوں کو حرکت میں لانا سیکھیں

## خُداوند سے روزانہ کی عبادتی راہنمائی

میتھیو ڈیراو۔ڈنلامی

مترجم: ڈاکٹر فیاض انور

# رُوحُ القُدُس میں دُعا



رُوح القُدس ایک شخصیت ہے۔صرف وہی ایک سچا دوست ہے جس کی آپ کو ہمیشہ ضرورت ہے۔
اُس کے ساتھ دوستی کا مطلب خُدا کی باتوں میں شراکت، رہنمائی، یگانگت اور گہرائی ہے۔

# رُوحُ القُدُس میں دُعا

دُعا کے ذریعے بادشاہی اصولوں میں مصروف رہنے سے خُدا کے فرشتوں کو
حرکت میں لانا سیکھیں


مُصَنّف:

میتھیو ڈیراوڈ نلامی

مُتَرجِم:

ڈاکٹر فیاض انور



ناشرین

وننگ سولز فار کرائسٹ منسٹریز

ناشرین-----------------ونگ سولز فار کرائسٹ منسٹریز

مُصنف-----------------میتھیو ڈیراوڈ نلامی

مترجم-----------------ڈاکٹر فیاض انور

پروف ریڈنگ-----------------محبوب ناز، پاسٹر مالک الماس

کمپوزنگ-----------------ڈاکٹر فیاض انور

بار-----------------دوم

تعداد-----------------۱۰۰۰

جون 2022ء

ملنے کا پتا: مریم صدیقہ ٹاؤن، چن دا قلعہ، گوجرانوالہ

Contact:03007499529, 03462448983

# انتساب



خُداوند یسوع مسیح کے نام

میرا آسمانی باپ

میرا نہ تھکنے وال شفیع (شافع)

میرا عظیم استاد

میرا مخلص مددگار

میرا بعید الفہم تسلی دینے والا

میرا وفادار چرواہا

میرا عظیم نجات دہندہ

میرا محیر العقل استاد

میرا پیارا دوست

میرا عظیم الشان بادشاہ

میرا زندگی دینے والا

میرا سردار کاہن

میرا الفا اور اومیگا

میں اِس کتاب کے ذریعے اپنے والدین عمانوائیل ایس۔او۔ڈ نلامی اور کمفرٹ لولا۔او۔ڈ نلامی کا بھی شکریہ ادا کرنا چاہتا ہوں ۔ وہ دونوں اب خُداوند میں سو چکے ہیں۔ انہوں نے میری رُوحانی نشوونما میں حد درجہ حصہ ڈالا۔

# فہرست مضامین



# اِظہارِ خیال



خُدائے ذُوالجلال کی تمجید ہو جو دانائے کُل ہے اور وہی رُوئے زمین کے تمام حکیموں کو حکمت اور داناؤں کو دانش عنایت کرتا ہے۔

دُعا کی ضرورت اور اہمیت سے کوئی ذی شعور ایمان دار اِنکار نہیں کرسکتا۔ اِیمان دار اِس دُنیا میں ہر وقت ایک رُوحانی جنگ کی حالت میں ہے۔ دُعا کو وہی اہمیت حاصل ہے جو جنگ کے دوران میں خبر رسانی کے ذرائع کو حاصل ہوتی ہے۔ دُعا خُدا تعالیٰ کے ساتھ براہِ راست رابطے کا نام ہے۔ اگر یہ رابطہ کم زور پڑ جائے تو نہ صرف اِیمان دار کم زور ہو جاتا ہے، بلکہ خدشہ ہے کہ ازلی دُشمن اِبلیس اُس پر غالب آ جائے۔ لیکن افسوس کہ جس قدر دُعا کی اہمیت زیادہ ہے مسیحی اُسی قدر اِس سے غافل اور بے پرواہیں۔ پولس رسول نہ صرف خود دُعا میں جاں فشانی کرتا تھا بلکہ وہ اِیمان داروں کو بھی ایسا کرنے کی تلقین کرتا تھا (رومیوں ۱۵: ۳۰)۔

دُعا کے موضوع پر ''رُوح القُدس میں دُعا'' ایک بہت جامع اور مفصل کتاب ہے جس کے ترجمہ کار ڈاکٹر فیاض انور ہیں۔ کتاب کے تمام مندرجات بڑی خوب صورتی اور مہارت سے مرتب کئے گئے ہیں اور اِنہیں زِیادہ سے زِیادہ عملی بنانے کی کوشش کی گئی ہے۔ دُعا کے مختلف پہلوؤں پر سیر حاصل بحث کی گئی ہے اور کوئی پہلو بھی اَدھورا یا تشنہ نہیں چھوڑا گیا۔ دُعا کے موضوع پر اُردو زبان میں اِس سے جامع کتاب میری نظروں سے آج تک نہیں گزری۔ میری دانست میں موثر راہ نمائی کے لئے یہ ہر مسیحی گھرانے کی ضرورت ہے۔ دُعا ہے کہ خُداوند کریم اِس کے وسیلے سے اِیمان داروں کو مزید دُعا گو بنا کر اپنے قریب لے آئے۔ آمین

یونس عامر

سینئر ایڈیٹر، ایم۔ آئی۔ کے، لاہور

۱۸ جون، ۲۰۲۲ء

# اِظہارِ خیال



جب ہم دُعا مانگتے ہیں تو ہم خُدا باپ سے بات کرتے ہیں۔ ہماری تمام دُعائیں یسوع مسیح کے وسیلہ سے باپ تک پہنچتی ہیں اور مسیح ہمارے ساتھ مل کر دعا کرتا اور باپ کے ساتھ باتیں کرتا ہے۔ ہمیں اِس عمل میں رُوح القُدس کی تحریک اور مسیح کی رفاقت حاصل ہوتی ہے۔ جب ہم مسیح کے ساتھ مل کر دعا مانگتے ہیں تو ہم باپ سے بات کرتے ہیں اور اسی بنا پر باپ سے بیٹے کے وسیلہ دعا مانگتے ہیں۔ ہم اپنی ہر دعا کا اختتام مسیح کے وسیلہ اور نام پر کرتے ہیں۔

ہم رُوح القُدس میں اور مسیح کے ساتھ مل کر خُدا باپ سے دعا مانگتے ہیں۔ ڈاکٹر فیاض انور کی ترجمہ شدہ کتاب ''رُوح القُدس میں دُعا'' ہمیں دعا کے بارے میں تفصیلاً آگاہ کرتی ہے۔ یقیناً جب قارئین اِس کتاب کا مطالعہ کریں گے تو وہ تمام باتوں سے واقفیت حاصل کریں گے۔

اِس کتاب کے کچھ حصہ جات کو میں نے آڈیو پیغام کی صورت میں کئی بار سنا ہے اور وہ آڈیو پیغامات اور اُن میں بیان کی گئی مناجات نہایت سادہ اور موثر ہیں۔ اور یقیناً وہ تمام مواد اِس کتاب میں موجود ہے۔ بندہ احقر کی اِس کتاب پر اظہار خیال کی جسارت کی بنیادی وجہ اِس کے آڈیو پیغامات ہیں جو کہ نہایت اثر انگیز ہیں۔

میری جانب سے اور یو۔ پی چرچ کی جانب سے پادری ڈاکٹر فیاض انور خصوصی مبارکباد کے مستحق ہیں اور دُعا ہے کہ خُدا اُن کو درازی عمر، اچھی صحت اور مسیح کی کلیسیا کی خدمت کی مزید توفیق عطا کرے۔ آمین۔

ایلڈر کامل ناصر
ماڈریٹر یو۔ پی چرچ آف پاکستان
منتظم اعلیٰ، فیتھ تھیولاجیکل سیمنری، گوجرانوالہ
۹ جون، ۲۰۲۲ء

# اِظہارِ خیال



سارا جلال خُدا باپ اور بیٹے اور رُوح القُدس کے نام!

جس کا دُعا پہ یقین ہے اُس کا خُدا پہ یقین ہے کیوں کہ دُعا خُدا کی قربت اور رشتے کی مضبوطی کا سبب ہے۔ مسیحی اِیمان دار کی زندگی میں دُعا کی وہی اہمیت ہے جو زندہ رہنے کے لیے آکسیجن کی ہے اِسی لیے مقدس پولُس فرماتے ہیں کہ "بلا ناغہ دُعا کرو"۔ (۱۔تھسلنیکیوں ۵:۱۷)

"رُوح القُدس میں دُعا" ایسی کتاب ہے جس میں ایک (۱) سے اِکتیس (۳۱) تک روزانہ کی عبادتی دُعاؤں کو شامل کیا گیا ہے اور دُعا کی اہمیت کو اُجاگر کرنے کے لیے المسیح کو مردِ دُعا کے طور پر پیش کیا گیا ہے۔ اِس کتاب میں یسوع مسیح کے ایک سو سولہ (۱۱۶) ناموں کو شامل کیا گیا ہے۔ کتاب میں شامل دُعائیں ذہن و عقل کو جِلا بخشنے کے لیے کلام کی صداقت سے ملبّس ہیں۔ اِس کتاب میں بائبل کے انبیا کی دُعاؤں کا ایسا گلدستہ ہے جس سے آپ کی زندگی مہک اُٹھے گی۔

کمال شوق اور عرق ریزی ڈاکٹر فیاض انور کا خاصہ ہے جب کہ شوکتِ الفاظ، اُسلوبِ بیان اور زبان دانی اُردو ادب سے محبت کا نتیجہ ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ترجمے پر تصنیف کا گمان گزرتا ہے۔ میری دانست میں دُعا کے اِعتبار سے یہ ایک مُوثّر کتاب ہے جو ہر گھر کی زینت بنّی چاہیے اور اِسے روزانہ کی بنیاد پر پڑھا جانا چاہیے۔ اُمیدِ واثق ہے کہ ترجمہ شُدہ کتاب سنجیدہ قارئین کی رُوحانی بالیدگی کا باعث بنے گی۔

بصد اخلاص

شاہد صدیق گل

قائداعظم پبلک کالج، گوجرانوالہ

۲۰ جون، ۲۰۲۲ء

# پیش لفظ



’’پس ہر وقت جاگتے اور دُعا کرتے رہو تا کہ تم کو اِن سب ہونے والی باتوں سے بچنے اور ابنِ آدم کے حضور کھڑے ہونے کا مقدُور ہو۔‘‘ (لوقا 36:21)

’’مگر تم اے پیارو! اپنے پاک ترین ایمان میں اپنی ترقی کر کے اور رُوحُ القُدس میں دُعا کر کے۔‘‘ (یہوداہ 20:1)

دُعا کرنا اور رُوح القُدس میں دُعا کرنا خُدا سے ڈرنے والے مسیحیوں کے دو بہت ہی اہم اور لازمی وصف ہیں جنہیں وہ استعمال کر سکتے ہیں۔ دُعا کرنا کسی شخص کے طرز خیال کو ظاہر کرتا ہے جو خُدا کی حضوری سے لطف اندوز ہوتا ہے۔ جو یہ سمجھتا ہے کہ اُسی میں ہم زندگی گزارتے اور چلتے پھرتے ہیں اور ہمارا جو کچھ ہے وہ اُس کا ہے اور اُس کے وسیلہ سے سب چیزیں موجود ہیں۔ وہ شخص یہ بات جانتا ہے کہ وہ چمک دار آگ کی مانند ہے اور وہ ہر چیز کو اپنی حیرت انگیز قدرت اور جلال سے استعمال کرتا ہے۔

میں اُس وقت کو کبھی بھی نہیں بھول سکتا جب میں نے پہلی دفعہ اُس مسح شدہ خادم کو دیکھا جو اتوار کی ایک صبح ہمارے چرچ میں آئے۔ ہم ہوٹل کے ایک چھوٹے سے کمرے میں پرستش کر رہے تھے جو ہال سے نیچے اور ڈیوڑھی کے ساتھ کونے میں تھا۔ وہ چرچ کے پچھلے داخلی دروازہ سے اندر داخل ہوئے اور درمیانی راستے سے چلتے ہوئے آئے۔ وہ تمام نشستوں کو عبور کرتے ہوئے سب سے پہلی نشست پر میرے آگے آ کر بیٹھ گئے وہ نہیں جانتے تھے کہ میں پاسٹر ہوں۔ میں نے اُنہیں اپنا تعارف کرایا۔ وہ بہت ہی شفیق اور پُر تپاک تھے اور اُن کی آنکھوں میں چمک تھی۔ اُس اتوار میں نے کلام کی خدمت کو سرانجام دیا اور جب میں کلام کو ختم کرنے والا تھا تو رُوح القدس نے مجھے کہا ’’اُسے بولنے کا موقع دو‘‘ میں نے رُوح القدس کے اِس حکم کو مانا اور اگلے تیس منٹ پاسٹر میتھیو (Matthew) نے پُر جوش انداز میں کلام پیش کیا۔ اُنھوں نے دُعا کی اور کلام مقدس کے مطابق ہماری منسٹری، خاندان اور ہمارے چرچ کے بارے میں بڑے دلیرانہ انداز میں نبوت کی۔

رومیوں 26:8 میں لکھا ہے، ’’مگر رُوح خود ایسی آہیں بھر بھر کر ہماری شفاعت کرتا ہے جن کا بیان نہیں ہو سکتا۔‘‘ یوں رُوحُ القُدس میں دُعا ہمیں دنیوی عارضی چیزوں سے جو بہت جلد فنا ہو جاتی ہیں اُن سے آگے لے جاتا ہے اور یہ انسان کو رُوحانی میدان میں غوطہ لگواتا ہے۔ ’’کیونکہ خُدا کا کلام زندہ اور موثر اور ہر ایک

دو دھاری تلوار سے زیادہ تیز ہے اور جان اور رُوح اور بند بند اور گودے کو جدا کر کے گزر جاتا ہے اور دل کے خیالوں اور ارادوں کو جانچتا ہے''۔(عبرانیوں 12:4)

آسمانی باپ کے سامنے روزانہ کی عبادت بہت ضروری ہے اور اُس کے چہرے کی تلاش کرنا اور اپنی زندگی کے لیے اُس کی خواہشات اور پسند کو جاننا آپ کو تیار کرے گا کہ آپ ابن آدم کے سامنے کھڑے ہو سکیں۔ پاسٹر میتھیو میں ایک اچھے رُوحانی راہنما کی خوبیاں ہیں جو آپ کی مدد کریں گی کہ آپ اپنا رشتہ آسمانی خدا کے ساتھ استوار کر سکیں۔ ہم دونوں اِس بات پر متفق ہیں کہ خُدا کے ساتھ رشتہ استوار کرنے کے لیے مستقل مزاجی، اُس کی مرضی کو پُرعزم جاننے کی خواہش، اُس کی ہدایات کی پیروی کرنا اور اُس کے کلام کو دلیری سے دُوسروں کو بتانا شامل ہے۔ضرور ہے کہ آپ ہمیشہ دُعا کریں اور بے دل نہ ہوں۔

راڈنے سینڈرز (Rodney Sanders)

سینئر پاسٹر

دی واس آف ون منسٹری (The voice of one ministry)

★★★★

# تعارف



رُوح القُدس نے مجھے تحریک دی کہ میں مسیح کے بدن کے اُن اعضا کے لیے یہ دُعائیہ کتاب ''رُوح القدس میں دُعا'' لکھ سکوں، جو دُعا کرنے کی پرُ جوش، خواہش رکھتے اور اپنی آسمانی درخواستوں کے لیے کھڑا رہنا چاہتے ہیں، جب تک کہ اُن کا ظہور نہ ہو اور اُن دُعاؤں کے جوابات نہ ملیں۔ اِس کتاب کو لکھنے کا مقصد یہ بھی ہے کہ مسیح کے بدن کی حوصلہ افزائی کی جائے کہ جب تک وہ آنہیں جاتا پُر جوش دُعا کریں اور اُس کے ساتھ اپنے شخصی تعلق کو اور زیادہ مضبوط اور اُستوار کریں۔ اِس کے نتیجہ میں آپ اپنے خاندانوں، اُن کی رُوحوں، حکومتی راہنماؤں، اپنی قوم، ایمان داروں اور غیر ایمان داروں جو پوری دُنیا میں ہیں شفاعت کرنا شروع کر دیں۔
(آستر 4:14-17) ہر ایک ایمان دار کو چاہیے کہ وہ اُس کی پیروی کرے جب تک کہ وہ اُس کے رُوح القدس کی حرارت کو اپنی زندگی میں محسوس نہ کرے۔ اُس کی قوت دُعا میں ہمیں مسح کرے گی، ہمیں تحریک دے گی اور ہماری راہنمائی کرے گی کہ ہم اُس مقصد کو پورا کریں جو خُداوند نے ہماری زندگیوں کے لیے مقرر کیا ہے۔
''تب اگر میرے لوگ جو میرے نام سے کہلاتے ہیں خاکسار بن کر دُعا کریں اور میرے دیدار کے طالب ہوں اور اپنی بُری راہوں سے پھریں تو میں آسمان پر سے سن کر اُن کا گناہ معاف کروں گا اور اُن کے ملک کو بحال کروں گا۔'' (2-تواریخ 7:14)

جتنا زیارہ آپ اپنے طرز زندگی میں بہ طور شفاعت کنندہ مصروف رہیں گے اتنا ہی آپ نشان اور معجزات کو دیکھنا شروع کر دیں گے۔ اپنی دُعا میں کلامِ مقدس کو اونچی آواز میں پڑھیں اور اپنے ماحول اور حالات کے لیے اُس کی طاقت کو مانگیں، آپ دیکھیں گے کہ چیزیں بہت جلد آپ کے لیے تبدیل ہو جائیں گی۔ ''موت اور زندگی زبان کے قابو میں ہیں اور جو اُسے دوست رکھتے ہیں اُس کا پھل کھاتے ہیں''۔ (امثال 18:21)

دُعا آپ کے شخصی مکاشفہ، رُویا اور خوابوں کو بھی تبدیل کر دے گی۔ آسمان کے کھلنے اور آپ کے لیے رُوحانی برکات اور وسعت کی کوئی حد نہیں۔ خُداوند یسوع مسیح ہمارا سچا شفاعت کنندہ اور رُوح القدس ہماری مدد اور راہنمائی کرتا اور اُن تمام چیزوں کے بارے میں تعلیم دیتا ہے جن کی ہمیں ضرورت ہے۔ یسوع کے نام میں آسمان آپ کے لیے کھل جائے گا اور آپ کو ہر وہ مدد فراہم کرے گا جس کی آپ کو اِس دنیا میں کامیاب زندگی گزارنے کے لیے ضرورت ہے۔

یہ کتاب روزانہ کی عبادت ہے اور اِس کی ہر ایک دُعا رُوح القدُس کے ساتھ الہامی رفاقت سے پُر ہے اور اِس کا ہر ایک مکاشفہ، رُویا، اور خواب کلامِ مقدس سے تصدیق شدہ ہے۔
رُوح القدُس میں دُعا ہماری راہنمائی کرتی ہے، کیونکہ رُوح القدُس خُدا کی عقل کو جانتا ہے۔ کلامِ مقدس میں جب خدا بولتا ہے تو یہ ہمیشہ تخلیقی ہوتا ہے۔ یہ اُس کی ذات کی آگہی، اُس کے مقاصد اور اُس کے راستوں کے بارے میں ظاہر کرتا ہے۔ میرا ایمان ہے کہ خُدا کا سچا مقصد مستقبل میں ظاہر ہو رہا ہے اور وہ ہمیں خوابوں اور رُویات میں خدا کے ساتھ چلنے کے چار پہلوؤں کے بارے میں ہدایت دیتا ہے۔ رفاقت کے چاروں پہلوؤں کو ہم پیدایش کی کتاب میں دیکھ سکتے ہیں۔ پیدایش بائیسویں باب میں خدا ابرہام پر اُس کی زندگی کے منصوبے، مقام، تدبیر اور مقصد کو ظاہر کرتا ہے۔ خدا کے مکاشفات اِس لیے ہیں کہ ہم اُس کے ساتھ محبت بھری رفاقت میں مزید مضبوط ہوں۔
''لیکن جب وہ یعنی رُوحِ حق آئے گا تو تم کو تمام سچائی کی راہ دکھائے گا۔ اِس لیے کہ وہ اپنی طرف سے نہ کہے گا لیکن جو کچھ سنے گا وہی کہے گا اور تمہیں آیندہ کی خبریں دے گا۔ وہ میرا جلال ظاہر کرے گا۔ اِس لیے کہ مجھ ہی سے حاصل کر کے تمہیں خبریں دے گا۔ جو کچھ باپ کا ہے وہ سب میرا ہے۔ اِس لیے میں نے کہا کہ وہ مجھ سے حاصل کرتا ہے اور تمہیں خبریں دے گا۔'' (یوحنا 16:13-15)
''بصارت'' کے تین مختلف درجات ہیں اِس کتاب کو پڑھتے ہوئے آپ کو بیک وقت اُن کو پختہ کرنا چاہیے۔ رُوح القدُس میں دُعا آپ صرف رُوح القدُس کی طاقت سے ہی کر سکتے ہیں۔
''اور الیشع نے دُعا کی اور کہا اے خداوند اُس کی آنکھیں کھول دے تا کہ وہ دیکھ سکے۔ تب خداوند نے اُس جوان کی آنکھیں کھول دیں اور اُس نے جو نگاہ کی تو دیکھا کہ الیشع کے گرداگرد کا پہاڑ آتشی گھوڑوں اور رتھوں سے بھرا ہے۔'' (2-سلاطین 6:17)

## جسمانی یا فطری بصارت

''جاگو اور دُعا کرو تا کہ آزمائش میں نہ پڑو۔ رُوح تو مستعد ہے مگر جسم کمزور ہے۔'' (متی 26:41) اکثر اوقات جب ہم دُعا کر رہے ہوتے ہیں تو ہماری آنکھیں بھٹک جاتی اور نہ چاہنے والے انتشارِ خیال کا شکار ہو جاتی ہیں۔

## ذہنی یا الہامی بصارت

''اور اگر ہماری خوش خبری پر پردہ پڑا ہے تو ہلاک ہونے والوں ہی کے واسطے پڑا ہے۔یعنی اُن بے ایمانوں کے واسطے جن کی عقلوں کو اِس جہان کے خُدا نے اندھا کر دیا ہے تا کہ مسیح جو خُدا کی صورت ہے اُس کے جلال کی خوش خبری کی روشنی اُن پر نہ پڑے۔''(2- کرنتھیوں 4-3:4) ہمیں چاہیے کہ ہم بائبل مقدس کے اپنے مطالعہ کے طرزِعمل کو پختہ بنائیں اور کلام مقدس کی اُن سچائیوں کو سمجھنے کی کوشش کریں جو وہ ہم سے کہنا چاہتا ہے۔

## رُوحانی بصارت، مکاشفات، خواب یا رُویات

رُوحانی دائرہِ اثر میں چیزوں کو اُن کے واقع ہونے سے پہلے دیکھنے کی صلاحیت ہماری رُوحانی نشو ونما اور بلوغت کے لیے بہت اہم ہے۔ دُعا کے ذریعے خُداوند یسوع مسیح کے ساتھ رفاقت ہماری مدد کرے گی کہ ہم نہ نظر آنے والی چیزوں کو دیکھ سکیں، اور نہ سنائی دی جانے والی باتوں کو سن سکیں اور خُدا کی طرف سے بہ طور مقرر رہنما بول سکیں۔

مثال کے طور پر آئیں، ہم مشاہدہ کرتے ہیں کہ اماؤس کی راہ جاتے ہوئے یسوع نے کیسے دوشاگردوں پر اپنے آپ کو ظاہر کیا اور اُس نے اِن تین قسم کی بصارتوں کی اہمیت کے بارے میں بیان کیا، بائبل مقدس ہمیں بتاتی ہے کہ جب وہ اُن سے باتیں کر رہا تھا۔'' لیکن اُن کی آنکھیں بند کی گئی تھیں کہ اُس کو نہ پہچانیں''۔ (لوقا 16:24) یہاں اُن کی جسمانی آنکھوں کی بات کی گئی ہے یا رُوحانی آنکھوں کی؟

''اُس نے اُن سے کہا اے نادانو اور نبیوں کی سب باتوں کے ماننے میں سست اعتقادو! کیا مسیح کو یہ دُکھ اُٹھا کر اپنے جلال میں داخل ہونا ضرور نہ تھا؟ پھر موسیٰ سے اور سب نبیوں سے شروع کر کے سب نوشتوں میں جتنی باتیں اُس کے حق میں لکھی ہوئی ہیں وہ اُن کو سمجھا دیں۔'' (لوقا 27-25:24) یہ ذہنی اور الہامی بصارت ہے کیوں کہ یسوع نے اُن کو کلامِ مقدس کے حوالہ جات کی تعلیم دی۔ اُس نے اُن کے ذہن کو معمور کیا اور وہ اُن کے ساتھ رہنے پر بھی تیار ہو گیا مگر وہ ابھی تک اِس بات کو نہیں جانتے تھے کہ جو اُن سے بات کر رہا ہے وہ کون ہے کیوں کہ اُن کی آنکھیں بند تھیں۔

''جب وہ اُن کے ساتھ کھانا کھانے بیٹھا تو ایسا ہوا کہ اُس نے روٹی لے کر برکت دی اور توڑ کر اُن کو دینے لگا۔

اِس پر اُن کی آنکھیں کھل گئیں اور انہوں نے اُس کو پہچان لیا اور وہ اُن کی نظر سے غائب ہو گیا''۔ (لوقا 24: 31-30) یہاں ہم اُن دو شاگردوں کی الہامی بصارت کو دیکھتے ہیں کہ اچانک اُن کی آنکھیں کھل گئیں اور وہ یسوع کو دیکھنے لگے۔ ہم کلامِ مقدس میں دیکھتے ہیں کہ جب شاگردوں نے یسوع سے کہا کہ ہمیں دُعا کرنا سیکھا تو یسوع نے اُنہیں دُعا کرنا سکھائی، اُسے ہم ''دُعا رَبّانی'' کہتے ہیں۔

''اے ہمارے باپ تو جو آسمان پر ہے۔ تیرا نام پاک مانا جائے۔ تیری بادشاہی آئے۔ تیری مرضی جیسی آسمان پر پوری ہوتی ہے زمین پر بھی ہو۔ ہماری روز کی روٹی آج ہمیں دے۔ اور جس طرح ہم نے اپنے قرض داروں کو معاف کیا ہے تو بھی ہمارے قرض ہمیں معاف کر۔ اور ہمیں آزمائش میں نہ لا بلکہ بُرائی سے بچا (کیونکہ بادشاہی اور قدرت اور جلال ہمیشہ تیرے ہی ہیں۔ آمین)۔'' (متی 6:9-13)

یہ کتاب آپ کے ذہن کو زمینی دُعا سے آسمانی دُعا میں تبدیل کرے گی اور اِن دُعاؤں کو پڑھنے سے آپ کی دُعائیہ زندگی مکمل طور پر تبدیل ہو جائے گی:

خُداوند میری آنکھیں کھول کہ میں تمہیں دیکھ سکوں۔

خُداوند میری آنکھیں کھول کہ میں اپنے آپ کو دیکھ سکوں جیسا کہ تو مجھے اپنے تخت سے دیکھتا ہے۔

خُداوند میری آنکھوں کو کھول کہ میں اپنے دشمنوں اور اپنے اردگرد موجود لوگوں کو دیکھ سکوں۔

خُداوند میری آنکھوں کو کھول کہ میں دیکھ سکوں کہ اب میں کہاں ہوں اور میری حالت کیا ہے۔

خُداوند میری آنکھوں کو کھول کہ میں دیکھ سکوں کہ میں اپنی زندگی میں کہاں جا رہا ہوں۔

جب خداوند آپ کی آنکھیں کھول دے گا کہ آپ خُدا، اپنے آپ اور اپنے دُشمنوں کو دیکھ سکیں اور اِس بات کو دیکھ سکیں کہ آپ کہاں جا رہے ہیں تو آپ خُدا کی مسح شدہ قوت کا تجربہ کریں گے کہ کیسے آپ اپنی زندگی کے لیے خُدا کی مرضی کے لیے دُعا کر سکتے ہیں۔ ''وہی گہری اور پوشیدہ چیزوں کو ظاہر کرتا ہے اور جو کچھ اندھیرے میں ہے اُسے جانتا ہے اور نور اُسی کے ساتھ ہے۔'' (دانی ایل 2:22)

''رُوح القُدس میں دُعا'' کو کتابی صورت میں آنے کے لیے کافی سال لگ گئے۔ میری دُعا ہے کہ یہ کتاب آپ کی زندگی کو خُدا کے نور سے منور کرے اور آپ کی دُعائیہ زندگی تبدیل ہو جائے۔ جیسے جیسے آپ دُعا میں خدا کے کلام سے واقفیت حاصل کرتے جائیں گے تو یہ تبدیلی آپ کے ذہن کو آسمانی بنا دے گی۔

''وہ مجھے پکارے گا اور میں اُسے جواب دُوں گا۔

میں مصیبت میں اُس کے ساتھ رہوں گا۔

میں اُسے چھڑاؤں گا اور عزت بخشوں گا۔

میں اُسے عمر کی درازی سے آسودہ کروں گا۔

اور اپنی نجات اُسے دکھاؤں گا۔"

(زُبور 91:15-16)

★★★★

# خُداوند یسوع مسیح کے ساتھ رشتہ (یہ شرط لازم ہے)



اِس کتاب کو لکھتے ہوئے میں نے یہ فرض کر لیا تھا کہ آپ پہلے سے خُداوند یسوع مسیح پر ایمان رکھتے اور اُسے اپنی زندگی میں بہ طور شخصی نجات دہندہ قبول کر چکے ہیں۔ لیکن اگر آپ نے اپنی زندگی میں یہ بہت اہم فیصلہ نہیں کیا، تو شاید یہ کتاب آپ کے لیے بہت معنی خیز نہ ہو کیوں کہ رُوحانی معاملات صرف وہ لوگ ہی سمجھ سکتے ہیں جن میں مسیح کا روح بسا ہوا ہے۔ ''مگر نفسانی آدمی خُدا کے رُوح کی باتیں قبول نہیں کرتا کیوں کہ وہ اُس کے نزدیک بیوقوفی کی باتیں ہیں اور نہ وہ انہیں سمجھ سکتا ہے کیوں کہ وہ رُوحانی طور پر پرکھی جاتی ہیں''۔ (1-کرنتھیوں 14:2)

اگر آپ سمجھتے ہیں کہ آپ کو یسوع مسیح کو اپنا نجات دہندہ قبول کرنے کی ضرورت ہے تو یہی سب سے اچھا وقت ہے کہ آپ رُوح القدس سے تحریک یافتہ دُعاؤں کو شروع کرنے سے پہلے خداوند کو قبول کرنے کا فیصلہ کریں۔ جب آپ مندرجہ ذیل حوالہ جات کو پڑھ رہے ہوں تو خُدا اسے کہیں کہ وہ آپ سے بولے:

- رومیوں 23:3 کو پڑھیں، ''اِس لیے کہ سب نے گناہ کیا اور خُدا کے جلال سے محروم ہیں۔''
- رومیوں 23:6 کو پڑھیں، ''کیونکہ گناہ کی مزدوری موت ہے مگر خدا کی بخشش ہمارے خداوند مسیح میں ہمیشہ کی زندگی ہے۔''
- رومیوں 8:5 کو پڑھیں، ''لیکن خُدا اپنی محبت کی خوبی ہم پر یوں ظاہر کرتا ہے کہ جب ہم گناہ گار ہی تھے تو مسیح ہماری خاطر مُوا۔''
- رومیوں 9:10 کو پڑھیں، ''کہ اگر تو اپنی زبان سے یسوع کے خُداوند ہونے کا اقرار کرے اور اپنے دل سے ایمان لائے کہ خُدا نے اُسے مردوں میں سے جلایا تو نجات پائے گا۔''
- رومیوں 13:10 کو پڑھیں، کیونکہ جو کوئی خداوند کا نام لے گا نجات پائے گا۔

آج ہی خُداوند یسوع مسیح پر ایمان لائیں اور اُس سے ہمیشہ کی زندگی بہ طور انعام حاصل کریں:

- اِس بات کو سمجھیں کہ خدا نے آپ کو اِس لیے تخلیق کیا کہ آپ اُس کے ساتھ ایک محبت بھری رفاقت میں

رہیں۔ وہ چاہتا ہے کہ آپ اپنے سارے دل اور اپنی ساری جان سے اُس سے محبت رکھیں۔

- اِس بات کو جانیں کہ آپ گناہ گار ہیں اور آپ خود اپنے آپ کو نہیں بچا سکتے۔
- اِس بات پر ایمان رکھیں کہ یسوع مسیح نے آپ کے گناہ کی مزدوری صلیب پر جان دینے، مُردوں میں سے جی اُٹھنے اور موت پر فتح پانے کے وسیلہ سے ادا کر دی ہے۔
- اپنے گناہوں کا اقرار کریں جو آپ کو اُس سے جدا کر دیتے ہیں۔
- اپنے گناہوں سے توبہ کریں (اور گناہ سے خدا کی طرف واپس لوٹیں)۔
- یسوع سے کہیں کہ وہ اپنے فضل سے آپ کو بچائے (یہ اُس کی غیر استحقاقی مہربانی ہے)۔
- اپنی زندگی کو یسوع مسیح کی حاکمیت میں سونپ دیں اور اُسے اپنا خداوند مان لیں۔

**یسوع مسیح! میری زندگی میں آ، میرے تمام گناہوں کو معاف کر۔ میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں کہ میرے دل کو پاک کر اور مجھے نیا مخلوق بنا دے۔ میں ایمان رکھتا ہوں کہ تو خُدا کا بیٹا ہے جس نے میرے گناہوں کے لیے صلیب پر اپنی جان دی۔ یسوع مسیح میں تیرے اُس بیش بہا پیار کے لیے تیرا شکرادا کرنا چاہتا ہوں جس کی وجہ سے تو نے میری خاطر جان دی۔ اور میں تمہارے صلیب پر بہائے قیمتی خون کو قبول کرتا اور تمہیں اپنا خُداوند اور نجات دہندہ مانتا ہوں۔ یہ دُعا میں مانگتا ہوں تمہارے پیار نام سے۔ آمین**

اگر آپ نے یہ دُعا کی ہے تو آپ کو مبارک ہو! آپ یسوع مسیح میں ایک نیا مخلوق ہیں۔ (2۔ کرنتھیوں 5:17)

اگر آپ کو اپنی زندگی میں اِس اہم فیصلہ کے لیے مدد کی ضرورت ہو تو آپ اپنے پاسٹر، ڈیکن، ایلڈر یا کسی مسیحی دوست سے مدد لے سکتے ہیں۔ لیکن اگر آپ یہ فیصلہ کر چکے ہیں تو اِس خوشی کی خبر کو دُوسروں کے ساتھ شئیر کریں کہ خُدا نے آپ کی زندگی میں کیا کام کیا ہے۔ اپنے اِس فیصلہ کے بارے میں اپنے چرچ میں بھی بتائیں کہ آپ یہ اہم فیصلہ کر چکے ہیں۔ میں جانتا ہوں آپ کی دُعائیہ زندگی پہلے جیسی نہ رہے گی۔ اور نہ ہی آپ کی دُعاؤں کے جواب میں تاخیر ہو سکتی ہے۔ میں آپ کی حوصلہ افزائی کرتا ہوں کہ آپ ہر روز اپنے لیے اور اپنے خاندان کے لیے اعتراف اور اقرار کریں۔

خُدا کے کلام میں طاقت ہے۔ اپنے دشمن کو بتائیں کہ یسوع مسیح میں اقرار اور اعتراف کرنے کی وجہ سے آپ ایک نئی مخلوق ہیں۔ جب آپ کی زندگی میں اِس فیصلے کی وجہ سے آزمائشیں اور مشکلات آئیں کہ آپ کی حوصلہ

شکنی کریں تو اِن اقرارات کو ہر روز یسوع مسیح کے ساتھ اپنے نئے رشتے کے ذریعے پکاریں۔''میں جانتا ہوں کہ میں یسوع مسیح میں کون ہوں''۔

## میں جانتا ہوں کہ میں کون ہوں۔

- میں نئے سرے سے پیدا شدہ ہوں۔(یوحنا3:7)
- میں راستباز ہوں۔(رومیوں 5:1)
- میں مسیح کا دوست ہوں۔(یوحنا15:15)
- میں خُدا کا فرزند ہوں۔(یوحنا1:12, 4:24)
- میں خُدا کا مقدِس ہوں۔(1- کرنتھیوں3:16)
- میں مسیح میں مکمل ہوں۔(کلسیوں2:10)
- میں خُدا کی کاریگری ہوں۔ (افسیوں2:10)
- میں مسیح کا شخصی گواہ ہوں۔(اعمال1:8)
- میں اُٹھتا ہوں اور مبارک ہوں۔(امثال31:28)
- میں خُداوند کے ساتھ متحد ہوں۔(1- کرنتھیوں6:17)
- میں مقدس ہوں اور خُدا کے لیے ہوں۔(افسیوں1:1)
- میری زندگی مسیح کے ساتھ خُدا میں پوشیدہ ہے۔(کلسیوں3:3)
- میں قیمت سے خریدا گیا ہوں۔(1- کرنتھیوں6:19-20)
- میں رُوح القدس کا مقدس ہوں۔(یوحنا16:13-15)
- میں زمین کا نمک اور دنیا کا نور ہوں۔(متی5:13-14)
- میں خدا کا لے پالک بیٹا ہوں۔(افسیوں1:5)
- میں ایمان پر چلتا ہوں نہ کہ آنکھوں دیکھے پر۔ (2-کرنتھیوں5:7)
- مجھے نیا دل دیا گیا ہے۔ (حزقی ایل26:26، یرمیاہ17:9)
- میں معافی اور نجات حاصل کر چکا ہوں۔(فلپیوں1:14)

- میں سزا سے ہمیشہ کے لیے آزاد ہوں۔(رومیوں 8:1-2)
- میں راست باز اور ایمان سے نجات یافتہ ہوں۔(رومیوں 3:28)
- میں خُدا کی راست بازی سے ملبس ہوں۔(ایوب 29:14)
- میں اپنے خلاف لگے الزام سے برّی ہوں۔(رومیوں 8:31-34)
- میں صادق ہوں اور ایمان سے زندہ رہوں گا۔(حبقوق 2:4)
- میں مسیح کے بدن کا عضو ہوں۔(1- کرنتھیوں 12:27)
- میں آسمان کا شہری ہوں اور بہت اہم ہوں۔(فلپیوں 3:20)
- میں خُدا کے ساتھ کام کرنے والا ہوں۔(1-کرنتھیوں 3:9،2- کرنتھیوں 6:1)
- میں چنا اور مقرر کیا ہوا ہوں کہ بہت سا پھل لاؤں۔(یوحنا 15:16)
- میں خدا کی محبت سے جدا نہیں ہوسکتا۔(رومیوں 8:35-39)
- میں بے ایمانوں کے ساتھ ناہموار جوئے میں نہیں جُتا ہوا۔(2- کرنتھیوں 6:14)
- میں مسیح یسوع میں آسمانی مقاموں پر بیٹھا ہوں۔(افسیوں 2:6)
- رُوح القُدس کے وسیلے میری رسائی خدا تک ہے۔(افسیوں 2:18)
- مجھے یقین ہے کہ سب چیزیں مل کر خدا سے محبت رکھنے والوں کے لیے بھلائی پیدا کرتی ہیں۔ (رومیوں 8:28)
- میں خُدا کے لیے میل ملاپ کا خادم ہوں۔(۲۔کرنتھیوں 5:17-21)
- میں اور میرا گھرانا خداوند کی پرستش کریں گے۔(یشوع 24:15)
- میں مضبوطی کے ساتھ کھڑا ہوں اور کوئی چیز مجھے ہلا نہیں سکتی۔(1- کرنتھیوں 15:18)
- میں سچ میں قائم، مسح اور مہر شدہ ہوں۔(2- کرنتھیوں 1:21-22)
- میں حقیقی انگور کے درخت کی ڈالی ہوں۔(یوحنا 15:1-5)
- مجھے خُدا تک دلیری اور بھروسے سے رسائی ہے۔(افسیوں 3:12)
- میں یسوع مسیح میں سب کچھ کرسکتا ہوں جو مجھے طاقت بخشتا ہے۔(فلپیوں 4:13)
- مجھے بھروسا ہے کہ خدا نے جو نیک کام مجھ میں شروع کیا ہے وہ اُسے پورا کرے گا۔(فلپیوں 1:5)

# اِس کتاب کو کیسے استعمال کرنا ہے



دُعا تمام انسانوں کے لیے ایک خاص تحفہ اور استحقاق ہے۔ جو لوگ اِس تحفہ کو اِس کے پورے فائدے کے ساتھ استعمال کرتے ہیں وہ ایک عظیم طاقت اور اختیار کے مالک ہوں گے۔ اگرچہ یہ عظیم طاقت اُن سب کے لیے موجود ہے جو ایمان رکھتے ہیں مگر ہم دیکھتے ہیں کہ بہت سے ایمان دار اِس مافوق الفطرت تحفہ کی مشق نہیں کرتے۔ یسوع مسیح نے کہا، ''اور یوحنا بپتسمہ دینے والے کے دنوں سے اب تک آسمان کی بادشاہی پر زور ہوتا رہا ہے اور زور آور اُسے چھین لیتے ہیں۔'' (متی 12:11)
دُعا (رُوحانی جنگ) میں مشغول رہنا ہماری خُداوند یسوع مسیح کے ساتھ قربت کا تعین کرتا ہے۔ یسوع نے کہا، ''یہ نہ سمجھو کہ میں زمین پر صلح کرانے آیا ہوں، صلح کرانے نہیں بلکہ تلوار چلوانے آیا ہوں۔'' (متی 34:10) خُداوند یسوع مسیح کے ساتھ ہمارا تعلق جتنا مضبوط ہوگا ہم اتنا ہی اپنے روشن مستقبل سے لطف اندوز ہوں گے۔ ہم یہ سیکھ چکے ہیں کہ رُوحانی جنگ کا فن ہم ایک متحرک دُعا کے ذریعے سیکھتے ہیں۔

پولس رسول اعمال کی کتاب میں کہتا ہے ''میں یہ جانتا ہوں کہ میرے جانے کے بعد پھاڑنے والے بھیڑئے تم میں آئیں گے جنہیں گلہ پر کچھ ترس نہ آئے گا۔'' (اعمال 29:20) یسوع نے جب ستر کو بھیجا تو اُس نے ان کو بھی کہا، ''جاؤ۔ دیکھو میں تم کو گویا برّوں کو بھیڑیوں کے بیچ میں بھیجتا ہوں۔'' (لوقا 3:10) اگر ہم آج کل کے زیادہ تر مسیحیوں کے دُعائیہ ردِعمل کے درجہ حرارت کا مشاہدہ کریں تو ہم غور کریں گے کہ اگر ہم سنجیدہ نتائج کی توقع رکھتے ہیں تو ہمیں اُسے بلند درجہ پر مرتب کرنے کی ضرورت ہے۔

روزانہ کی اِس عباداتی کتاب میں دُعا کے متعلق ایک ہزار سے زائد نکات ہیں جو آپ کی زندگی کے ہر معاملہ میں تبدیلی لا سکتے ہیں۔

آپ اِس کتاب کو اِس طرح استعمال کر سکتے ہیں۔

- دُعائیہ خاکہ کے مطابق ہر روز دُعا کرنے سے۔
- تنہائی میں شخصی دُعا کرنے سے۔
- اپنی روزانہ کی خاندانی عبادت میں دُعا کرنے سے۔
- چھوٹے رفاقتی گروپ میں مل کر دُعا کرنے سے۔
- بڑے رفاقتی گروپ میں مل کر دُعا کرنے سے۔
- اپنے چرچ کی شفاعتی دُعائیہ میٹنگ کے دوران۔

اگرچہ یہ روزانہ کی دُعائیہ عبادتی کتاب ہے مگر آپ اِسے یسوع مسیح کے ساتھ خاص رفاقت کے دوران بھی استعمال کر سکتے ہیں۔ ''اور جب تک تمہاری تخصیص کے ایام پورے نہ ہوں تب تک یعنی سات دن تک تم خیمہ اجتماع کے دروازہ سے باہر نہ جانا کیونکہ سات دن تک وہ تمہاری تخصیص کرتا رہے گا۔'' (احبار 33:8) جب آپ مخصوصیت کے دورانیہ میں ہوں تو دُعا بہت ہی اہم ہوتی ہے۔

- کلام مقدس کو پڑھیں اور دُعا میں اُسے پکاریں اور اُس کلام کو اپنی رُوح میں جذب کریں۔ (رومیوں 26:8)
- ہفتے یا مہینے میں ایک دن دُعا اور روزہ کے لیے مخصوص کریں۔ یہ تربیت آپ کے خُداوند یسوع مسیح کے ساتھ رشتے کو مضبوط کرے گی۔ (اگر آپ بیمار ہیں یا کوئی عورت حاملہ ہے تو وہ روزہ نہ رکھے)
- اونچی آواز میں دُعا کریں، اور آج کے اظہارات اور اعترافات کو پکاریں۔
- پُر جوش انداز میں دُعا کریں۔

کتاب ''رُوح القُدس میں دُعا'' کو لکھے جانے کا مقصد یہ ہے کہ مسیح کے بدن کی حوصلہ افزائی کی جائے کہ وہ پُر جوش دُعا میں مصروف رہیں جب تک کہ مسیح واپس نہیں آجاتا۔ ''میں اُن کو بھی اپنے کوہِ مقدس پر لاؤں گا اور اپنی عبادت گاہ میں اُن کو شادمان کروں گا اور اُن کی سوختنی قربانیاں اور اُن کے ذبیحے میرے مذبح پر مقبول ہوں گے کیونکہ میرا گھر سب لوگوں کی عبادت گاہ کہلائے گا''۔

(یسعیاہ 7:56)

## رُوحانی جنگ کرنے سے پہلے کی ضروریات:

- مناسب تیاری بہت اہم ہے۔ زیادہ تر صورتوں میں ہمیں ضرور اپنے ذہن کو ترتیب میں رکھنا چاہیے رُوحانی جنگ کو ضرور بامقصد ہونا چاہیے۔ کبھی بھی بے مقصد جنگ نہ لڑیں۔ ہمیشہ اُس چیز کی شناخت کریں جس کے لیے آپ کو پُر جوش دُعا کرنے کی ضرورت ہے جیسے: شادی، منسٹری، پیسہ، خاندان اور کیریئر۔
- پوری طرح اپنا جائزہ لیں۔ اِس بات کو یقینی بنائیں کہ کوئی ایسا راستہ نہ ہو جسے استعمال کر کے آپ کا دشمن فائدہ اُٹھائے اور آپ کو قصوروار ٹھہرائے۔
- پختہ ایمان رکھیں۔ آپ کو ضرور پختہ ایمان رکھنا چاہیے۔ اندھے برتمائی اور بارہ برس کی بیمار عورت کے ایمان کی مثال بے حد اہم اور مضبوط ہے۔ یہ ایسا ایمان نہیں کہ جو ہمت ہار جائے بلکہ یہ دُعا کے اظہار تک قائم رہتا ہے۔
- پاکیزہ زندگی بسر کریں۔ ہر قسم کی بدی انسان کو کمزور کر دیتی ہے اِس لیے یہ بہت ضروری ہے کہ اپنے طرزِ زندگی کو پاکیزہ بنائیں۔
- مناسب ہدایات کو حاصل کریں۔ اِس کتاب کو استعمال کرتے ہوئے آپ دُعا کے تعلق سے مکمل ترتیب اور ہدایات حاصل کریں گے۔

## رُوحانی جنگ کی حکمت عملی:

- وضاحت کے ساتھ اِس بات کا تعین کریں کہ آپ کس کے خلاف جنگ لڑ رہے ہیں۔
- حالات کے مطابق جنگ کا اعلان خُدا کے کلام سے کریں۔

  دُعا، روزہ اور پاکیزہ طرزِ زندگی۔ (متی 21:17)
- اگر آپ بیمار ہیں یا کوئی عورت حاملہ ہے تو وہ روزہ نہ رکھے۔
- ہر روز رُوح القُدس میں (غیر زبانوں) میں کم از کم تیس منٹ تک دُعا کریں جب تک کہ خُدا

آپ کو اور زیادہ بولنے کی طاقت نہیں دیتا۔(یہوداہ 20:1)

- ہر قسم کے ڈر اور خوف کو دُور کریں۔(2-تیمتھیس 7:1)
- ضرورت مندوں کی مدد کریں۔(یسعیاہ 58:7-14)
- مسیح کی محبت سب لوگوں پر ظاہر کریں۔(افسیوں 19:3)
- مستقل مزاجی سے یسوع کے لہو کا اظہار کریں اور اُس کا اطلاق اپنی زندگی کی ہر ایک حالت پر کریں۔(عبرانیوں 19:10)
- یاد رکھیں، فتح ہمیشہ آپ کی ہو گی۔

★★★★

# حوصلہ افزائی



آج کل خُدا تاریخ کے کسی بھی دور سے زیادہ لوگوں کی زندگیوں میں دُعا کے ذریعے کام کر رہا ہے۔ وہ اپنے بیٹے یسوع مسیح کو سرفراز کرنے کے لیے اپنے لوگوں اور قوموں کو پاک کر رہا ہے۔ وہ خوش خبری کے پیغام کے راستے میں آنے والی تمام رکاوٹوں کو توڑ رہا ہے اور لوگوں کو دعوت دے رہا ہے کہ وہ اُس کی بے نظیر رفاقت کا حصہ بنیں۔ وہ بہت سے راست راہنما اور خادم پیدا کر رہا ہے کہ وہ اُس کے لوگوں اور بھٹکی ہوئی دُنیا سے کلام کریں۔ خدا ہماری زندگیوں میں فضل کے حیرت انگیز کام کرنے کے لیے اپنی مافوق الفطرت قوت کو استعمال کر رہا ہے۔

میں دُعا کرتا ہوں کے کتاب ''رُوح القُدس میں دُعا'' خُدا کی بادشاہی میں وسعت کے لیے آپ کی زندگی کو عجیب طور پر چھوئے، اور خُدا کا منصوبہ آپ کے تمام منصوبوں اور خوابوں پر سبقت لے جائے اور آپ کے پورے بدن سے خُدا کے نام کو عزت اور جلال ملے۔ وہ آپ کو آپ کی زندگی اور خدمت کے لیے ایک مقصد دے گا اور اُسے پورا بھی کرے گا۔ وہ آپ کو بہ کثرت خوشی عطا کرے گا۔ وہ آپ کو بلائے گا کہ آپ اُسے بہ طور شفاعت کنندہ قبول کریں اور پوری دُنیا تک پہنچ جائیں۔ میں دُعا کروں گا کہ جب آپ دُعا کی اِس کتاب کا روزانہ استعمال کریں تو دن بدن وہ آپ میں اثر پذیر ہوتا جائے۔ ہمارے آسمانی باپ کے تخت کی طرف سے آپ پر مقرر فرشتے اُس وقت تک آپ کی قوت کا سبب نہیں بن سکتے جب تک آپ دُعا میں کلام کا استعمال نہیں کرتے۔

ہمیشہ یاد رکھیں، فرشتے صرف خدا کے کلام کو سنتے ہیں جو شفاعتی دُعا میں بولا جاتا ہے۔

خُدا نے اپنا تخت آسمان پر قائم کیا ہے

اور اُس کی سلطنت سب پر مسلط ہے۔

اے خداوند کے فرشتو! اُس کو مبارک کہو۔

تم جو زور میں بڑھ کر ہو اور اُس کی آواز سن کر اُس پر عمل کرتے ہو۔

(زبور 103:19-20، عبرانیوں 1:14)

اب وقت ہے کہ آپ اپنے حالات و واقعات کے مطابق خُدا کے کلام کو استعمال کرتے ہوئے اُن فرشتوں کو مصروف عمل کریں۔ ''اور جب پہلوٹھے کو دُنیا میں پھر لاتا ہے تو کہتا ہے کہ خُدا کے سب فرشتے اُسے سجدہ کریں۔ اور فرشتوں کی بابت یہ کہتا ہے کہ وہ اپنے فرشتوں کو ہوائیں اور اپنے خادموں کو آگ کے شعلے بناتا ہے''۔ (عبرانیوں 1:6-7)

یوحنا کہتا ہے، ''اور میں اُسے سجدہ کرنے کے لیے اُس کے پاؤں پر گرا۔ اُس نے مجھ سے کہا کہ خبردار! ایسا نہ کر۔ میں بھی تیرا اور تیرے اُن بھائیوں کا ہم خدمت ہوں جو یسوع کی گواہی دینے پر قائم ہیں۔ خُدا ہی کو سجدہ کر کیونکہ یسوع کی گواہی نبوت کی رُوح ہے۔'' (مکاشفہ 19:10)

خُدا کا فضل، اطمینان اور خوشی یسوع مسیح کے وسیلہ سے ہمیشہ آپ پر ہوتا رہے جو ہمارا زندہ خُداوند ہے اور اُس کے نام کو عزت اور جلال ملے، اب اور ہمیشہ! آمین

# گواہیاں



میں نے یہاں کچھ بھائیوں اور بہنوں کی گواہیوں کو شامل کیا ہے تاکہ جب آپ روزانہ کی دُعائیہ عبادتی کتاب کو اپنی رہنمائی کے لیے پڑھیں تو آپ کی حوصلہ افزائی ہو۔ میں دُعا کروں گا کہ جیسا اُن لوگوں نے یہ دُعائیہ تجربات حاصل کیے آپ بھی اُسی طرح رُوح القدس سے رفاقت قائم کریں۔ میرا ایمان ہے کہ آپ کی گواہیاں آپ کا انتظار کر رہی ہیں۔ خُدا کے فرشتے آج خاموشی سے آپ کی دُعاؤں کا انتظار کر رہے ہیں کہ وہ اُن کو قادرِمطلق خُدا کے تخت تک پہنچائیں۔ برائے مہربانی اِن گواہیوں کو پڑھیں اور ایمان رکھیں کہ آپ اپنی تمام دُعاؤں کے جوابات حاصل کریں گے۔ ''کیوں کہ یسوع کی گواہی نبوت کی رُوح ہے۔'' (مکاشفہ 10:19)

## پہلی گواہی

آرتھراینڈرسن

ٹھرومال، پینسلونیا، امریکہ

یہ جنوری 2004ء کی بات ہے جب پاسٹر میتھیو نے مجھے کہہ کہ مجھے اپنے خاندان سمیت فلڈیفیہ میں چلے جانا چاہیے۔ لیکن دلی طور پر میں بالکل وہاں جانے کے لیے تیار نہیں تھا کیوں کہ یہاں سب کچھ میرے اور میری بیوی کے لیے بہت پُراطمینان تھا۔ ہم دونوں ہی کام کرتے تھے، ہمارے خاندان کا گزارہ میری تنخواہ سے ہو جاتا اور میری بیوی کی تنخواہ سے ہم ایک اچھی خاصی رقم بچا لیتے تھے۔ تاہم میں نے خُداوند کی مرضی کو قبول کیا اور ڈیلاویئر (Delaware) میں اپنا گھر تلاش کرنا شروع کر دیا۔ مارچ میں ہم نے ایک گھر تلاش کر لیا جو ہمیں بہت اچھا لگا، لیکن یہ گھر ہماری مرضی سے بہت زیادہ مہنگا تھا۔ ہم نے اُس گھر کو خریدنے کے لیے متعدد پیشکش کیں جو کہ مانگی جانے والی قیمت سے کم تھیں، ہر بار بیچنے والوں نے ہماری پیشکش کو ردّ کر دیا۔ اتوار کی ایک سہ پہر میں نے پاسٹر میتھیو کو دعوت دی کہ وہ آئیں اور گھر کو دیکھیں اور دُعا کریں۔ جب ہم گھر میں پہنچے تو انہوں نے مجھ سے پوچھ کہ کیا میں اِس گھر کو پسند کرتا ہوں؟ میں نے جواب دیا، جی ہاں! پھر اُنہوں نے مجھے کہا کہ جاؤ اور باتھ روم کو استعمال کرو کیونکہ میں نے اُنہیں بتایا تھا کہ میں نے ابھی تک اُسے استعمال نہیں کیا۔ میں نے اُن کی بات پر عمل کیا اور واپس آیا اُنہوں نے کہا کہ میں اُسے ہمیشہ استعمال کرتا رہوں گا۔ میں ہنسا۔ آخر کار ہم نے دُعا کی اور خُدا سے کہا کہ وہ ہر بات میں ہماری مدد کرے تاکہ ہم اِس نئے گھر کو خرید سکیں۔ اِس کے بعد ہم اُس مکان سے واپس آ گئے۔

اپریل میں خُدا نے ہماری دُعاؤں کا جواب دے دیا اور ہمیں کہا گیا کہ ہم نے گھر کی دونوں اقساط ایک ہی دن یعنی 7 مئی 2004ء کو جمع کرانی ہیں۔ لیکن آخری تاریخ والے دن میرے معاملہ کار (Realtor) نے مجھے فون کیا کہ مجھے مکان بیچنے والا اُسے مکمل کرنے کے اہل نہیں۔ میں بہت پریشان تھا کہ کیسے میں اِس نئے گھر کو اُس کی تاریخ ختم ہونے سے پہلے کامیابی سے خرید سکوں۔ لیکن پھر مجھے ایک آواز سنائی دی اور مجھے کہا کہ میں اِس صورت حال کے متعلق اپنے بنک سے بات کروں۔ میں آپ کو بتاتا چلوں کہ خُدا نے اِس سارے معاملہ میں میری مدد کی اور صرف دو ہی ہفتوں میں ہم اِس قابل ہو گئے کہ ہم نئے گھر کو خرید سکیں۔ خُدا

ہمیشہ ہماری دُعاؤں کو سنتا اور جواب دیتا ہے۔

ہمیں اُس گھر میں رہتے ہوئے ایک سال ہو گیا تھا کہ ایک دن اچانک مجھے کام سے نکال دیا گیا۔ اگرچہ میں بہت سے معاملات میں خُدا کی شمولیت اور اُس کے چھڑانے کا تجربہ رکھتا تھا۔ لیکن یہ بالکل مجھے یاد نہ تھا۔ فوراً ہی میں نے خُدا کے چہرے کی تلاش شروع کر دی۔ دو ہفتے خُدا کے ساتھ خلوت میں گزارنے کے بعد میں نے کوشش کی کہ چیزیں بہتری کی طرف آئیں اِس دوران متعدد بار بہت سے خیالات نے مجھے ہیجان انگیز کیا اور کئی ایک سوالات میرے ذہن میں آئے۔ کیا خُدا نے مجھے نہیں کہا تھا کہ میں وہاں سے آؤں؟ کیا خُدا نے میرے یہاں پہنچنے پر ہر چیز کو میرے لیے ٹھیک نہیں کیا تھا؟ کیا خُدا نے اِس سے پہلے مجھے نوکری نہیں دی تھی؟ لیکن جلد ہی میں نے اِس بات کو جانا کہ ایک بار پھر خُدا میرے ایمان کو آزما رہا ہے۔ میں اس نتیجے پر پہنچا کہ خُدا ضرور مجھے اور میرے خاندان کو بچائے گا اور مجھے اپنے دُرست وقت پر نوکری مہیا کرے گا۔ اتوار کی ایک سہ پہر پاسٹر میتھیو ہمارے گھر میں آئے وہ اِس بات کو نہیں جانتے تھے کہ میں نوکری سے نکالا جا چکا ہوں۔ مجھے یقین تھا کہ خدا نے اُنہیں کہا ہوگا کہ وہ ہمیں ملنے آئیں۔ ہم نے عام سی گفتگو سے اپنی بات چیت کا آغاز کیا اور میں نے اُنہیں بتایا کہ اِن دنوں ہم کیسے حالات سے گزر رہے ہیں۔ اُسی وقت ہم نے دُعا کی اور خُدا سے مدد کی درخواست کی۔ اگلے ہی ہفتے سوموار کی صبح مجھے اندورنی شہر کے ایک ہسپتال سے فون کال آئی کہ میں کل سے ہی بہ طور مشیر (Consultant) اپنے کام کا آغاز کر سکتا ہوں۔ مجھے اُس ہسپتال میں نوکری کرتے چھ سال ہو چکے ہیں جو خُدا نے مجھے مہیا کی تھی۔ خُداوند نے میرا اور میرے خاندان کا خیال رکھا اِس بات کے لیے میں ہمیشہ اُس کی شکر گزاری کرتا ہوں! میں مردِ خُدا پاسٹر میتھیو کا بھی شکر گزار ہوں۔

★★★★

## دوسری گواہی

ابیولہ صبا

سی ویل، نیوجرسی، امریکہ

دسمبر ۲۰۰۷ء کے اتوار کی ایک صبح تھی، میں نے محسوس کیا کہ میرے بیٹے کی طبیعت ٹھیک نہیں ہے۔ میں نے اپنے شوہر کو بلایا اور ہم اُسے ہسپتال کی ایمرجنسی وارڈ میں لے گئے۔ جیسے ہی ہم ایمرجنسی وارڈ میں پہنچے چیزیں بدل چکی تھیں۔ ایمرجنسی وارڈ میں کام کرنے والی ٹیم نے ہمارے بیٹے کو لیا اور بھاگنا شروع کر دیا۔ ہمیں بتایا گیا کہ ہمارا بیٹا کومہ میں چلا گیا ہے اور اُسے انتہائی نگہداشت کے یونٹ میں بھیجا جا رہا ہے جہاں ماہر اعصاب (Neurogist) اور اُس کی ٹیم اُس کا انتظار کر رہے ہیں۔ کیا تم مجھے پاگل بنا رہے ہو؟ میں اُن سے پوچھا۔ میں نے اپنے شوہر سے کہا یہ سچ نہیں ہو سکتا۔ میں ضرور کوئی خواب دیکھ رہی ہوں، میں نے کہا پلیز، مجھے کہہ دو کہ میں خواب دیکھ رہی ہوں۔ میں چیخ رہی تھی۔ جب ہم انتہائی نگہداشت کے یونٹ میں پہنچے تو میں اپنے بیٹے کو پہچان نہ سکی کیوں کہ اُسے بہت سی آئی ویز (IV's) اور ٹیوبز لگی ہوئی تھیں۔ کسی بھی پریشان ماں کی طرح میں بھی نہایت دُکھ میں تھی۔ اُن دنوں کرسمس بالکل نزدیک تھا ہر کوئی مسرت اور خوشی کے موڈ میں تھا۔ میں ابھی تک خیالات میں گم تھی کہ ایک ڈاکٹر نے مجھے اپنا تعارف کرایا کہ وہ میرے بیٹے کے مرض کا ماہر ہے اور وہی اُس کا علاج کرے گا۔ میں خوش تھی کہ یہ ڈاکٹر مجھے میرے تمام سوالوں کے جواب دے دے گا۔ ڈاکٹر سے چند منٹ کی گفتگو میں میں نے اپنی رُوح میں محسوس کیا کہ میں اُن تمام باتوں کو ردّ کر رہی ہوں جو ڈاکٹر بیان کر رہا ہے۔ جو وہ کہہ رہا تھا وہ میرے ایمان کے مطابق نہیں تھا۔ اُس نے کچھ پیشین گوئیاں کی جسے میں نے خدا کی بیٹی ہوتے ہوئے ردّ کر دیا۔

اِس سارے ہنگامے کے بعد، میں ہسپتال میں اپنے بیٹے کے کمرے میں بیٹھی تھی اور یہ نہیں جانتی تھی کہ مجھے کیا کرنا ہے۔ لیکن میں یہ جانتی تھی کہ دُعا کا انتخاب میرے پاس موجود ہے۔ اُس وقت میں بہت جذباتی اور قابل رحم تھی۔ آخر کار میں اپنے جذبات سے باہر آئی اور میں نے محسوس کیا کہ میں واحد میں ہی ہوں جو ایسا کر سکتی ہوں۔ میں نے دُعا کرنا شروع کر دی اور دُعا کے بعد میں نے فیصلہ کیا کہ پاسٹر میتھیو کو فون کروں۔ لیکن فوراً ہی مجھے کسی کی کال آئی اور اِس پریشانی میں میں پاسٹر میتھیو کو فون کرنا بھول گئی۔

اُس دن تک میرے پانچ بیٹے کومہ میں جا چکے تھے اور میں اپنے ایمان پر قائم رہنے کی کوشش کررہی تھی۔ میں نے پاسٹر میتھیو کوفون کیا۔ اُس وقت وہ کام پر تھے،لیکن اُنہوں نے مجھے کہا کہ وہ مجھے ملنے آئیں گے۔ کچھ گھنٹوں کے بعد وہ آ گئے اور میں خوشی سے اچھل پڑی۔ میں یہ جانتی تھی کہ خدا اپنے اِس بابرکت خادم کے وسیلہ سے کام کرے گا۔ پاسٹر میتھیو نے کہا کہ خُدا نے مجھے کچھ کہا ہے۔ میں نے غور کیا کہ وہ میرے بیٹے کے قریب نہیں گئے۔لیکن پھر کچھ دیر کے بعد وہ اُس کے قریب گئے اور میرے بیٹے کو اپنے ہاتھ سے پکڑا اور مجھے کہا کہ میں بیڈ کی دُوسری طرف جا کر اُسے پکڑوں۔ میں ایمان میں مضبوط تھی کہ کچھ عجیب اور مافوق الفطرت ہونے جارہا ہے۔ میں، میرا شوہر، ہمارا پاسٹر اور پاسٹر میتھیو انتہائی نگہداشت کے کمرے میں میرے بیٹے کے ساتھ تھے۔ پاسٹر میتھیو نے کچھ باتیں ہمارے ساتھ شیئر کیں،جو اُنہیں خُدا کی طرف سے کہی گئی تھیں۔ہم نے دُعا کرنا شروع کر دیا اور پینتالیس منٹ کی دُعا کے بعد میں نے سنا کہ میرے بیٹے نے چھینک ماری ہے۔ میں نے اپنی آنکھیں کھولیں اور اُس نے دوبارہ چھینک ماری۔ پاسٹر میتھیو نے مجھے کہا کہ میں اپنی ہتھیلیوں سے اپنے بیٹے کے پاؤں کو چھوؤں اور ہم نے دُعا کرنا جاری رکھا۔ پھر میں نے محسوس کیا کہ میرے بیٹے نے ایک آنکھ کھولی اور پھر اُس نے دُوسری آنکھ کھولی۔ میں بہت خوش تھی اور میں خوشی سے اچھل پڑی، پاسٹر میتھیو نے خُدا کا شکر کیا کہ اُس نے ہماری دُعا سن لی۔ پس اِس طرح میرا بیٹا مجھے واپس ملا۔

خُدا کے نام کو عزت اور جلال ملے!

★★★★

# تیسری گواہی

## فلیسیا جونسن

## سینڈیگو، کیلیفورنیا، امریکہ

میں نے اپنے روزنامچہ میں اپنی خدمت، آمدنی اور اپنی کار کے بارے میں کچھ چیزیں لکھیں۔ میں نے پاسٹر میتھیو کو فون کیا اور اُنہوں نے مجھے عاجزی، ترقی اور تقدس کے بارے میں خُدا کی تعلیم کے متعلق بتایا اور خُدا کے کلام اور یسوع کے لہو کی روشنی میں اُنہوں نے رُوح القدس کی طاقت اور خُدا کی آگ کے ساتھ میرے لیے عاجزی، ترقی اور تقدس کے لیے دُعا کی۔

اِن کچھ الفاظ سے میری زندگی میں چیزیں تسلسل کے ساتھ ہونا شروع ہو گئیں۔ 30 اکتوبر 2010ء میں، میں نے شادی کی ایک تقریب میں شرکت کی۔ منگل کی صبح تقریباً پانچ بجے میں دُعا کر رہی تھی اور میں نے محسوس کیا کہ مجھے کھڑکی کے شیشے کی طرف دیکھنا چاہیے۔ جیسے ہی میں نے دیکھا ایک آدمی فلش لائٹ پکڑے میری کار کے پاس کھڑا تھا۔ جب میں نے غور سے دیکھا تو اُس کے پیچھے ہک ڈالنے والا ایک ٹرک بھی تھا۔ میں نے فوراً کہا، خدا! میں جانتی ہوں کہ یہ آدمی تیری دی ہوئی کار لینے نہیں آیا۔ میں اپنے اپارٹمنٹ سے نیچے آئی اور اپنی جیپ میں بیٹھ کر وہاں سے نکل گئی۔ میں نہیں جانتی تھی کہ میں کہاں جا رہی ہوں، لیکن تمام راستہ میں میں خداوند سے بات چیت کرتی رہی۔ ایک خُدا کی خادمہ تھی جو میرے گھر سے زیادہ دُور نہیں تھی میں اُس کے پاس گئی اور اُس نے مجھے کہا، تمہاری کار کے ذریعے خُدا تمہاری زندگی میں کام کرنا چاہتا ہے۔

مختصراً، میں کام پر جانے کے لیے تیار ہوئی پر میں ابھی بھی خُدا سے بات کر رہی تھی اور میں نے کہا'' خدا میں دشمن سے نہیں بھاگوں گی'' خاص طور پر جب چیزیں میرے متعلق ہوں۔ مجھے یہ جاننے کی ضرورت ہے کہ مجھے اُن لوگوں کو کیا ادا کرنا ہے۔ فوراً ہی خُدا نے میرے دل میں میرے چھوٹے بھائی کے بارے میں ڈالا کہ میں اُسے کال کروں اور بتاؤں کہ کیا ہوا ہے۔ میں نہیں چاہتی تھی کہ میں اُس کے غصے کو برداشت کروں، لیکن میں نے خُدا کے حکم کی پیروی کی۔ یقیناً میں نے اپنے بھائی کی طرف سے ایسا ہی ردِعمل پایا، جس کی میں نے توقع کی تھی۔ اُس نے مجھے کہا کہ وہ اپنی بیوی سے بات کر کے مجھے دوبارہ کال کرے گا۔

خُدا کے لوگو، مجھے تقریباً نو سو ڈالرز کی ضرورت ہے تا کہ میں اپنی کار واپس لے سکوں۔ پس جب میرے

بھائی نے مجھے دوبارہ کال کی تو اُس کا رویہ مکمل طور پر تبدیل تھا اور وہ بہت پُراطمینان تھا، میں فون پر ایسا محسوس کرسکتی تھی۔ اُس نے کہا، اُس کی بیوی مجھے پیسے بھیج دے گی۔ اور ساتھ یہ بھی کہا کہ بہن ہم تمہارے ساتھ ہیں پریشان مت ہونا۔ میں نہیں جانتی کہ اُس کی بیوی نے اُسے کیا کہا، لیکن میں جانتی ہوں کہ وہ خُدا سے پیار کرنے والی ہے اور اُس نے میرے بھائی کے رویے کو تبدیل کر دیا اور اُسے حلیم مزاج بنا دیا۔ خُدا کے نام کو عزت اور جلال ملے! خُداوند نے مجھ سے کہا، ''میں تمہیں اور تمہارے ساتھ جڑے تمام لوگوں کو عاجز، فائق اور مقدس بنا رہا ہوں۔''

میں نے خُدا کے کلام کی پیروی کی اور اُسی ہفتے جمعہ کے روز خُداوند نے مجھے ایک ایسے چرچ میں بھیجا جہاں میں پہلے کبھی نہیں گئی تھی۔ میرا خیال تھا کہ میں خُدا کے اُس بندے سے مل سکوں جو مجھے موقع دے گا کہ میں بشارتی خدمت سرانجام دے سکوں، لیکن خُدا کا کچھ اور ہی منصوبہ تھا۔ جیسے ہی میں وہاں پہنچی میں نے ابھی تک بشپ کو نہیں دیکھا تھا میں کچھ لوگوں کو پہچاننے کی کوشش کر رہی تھی۔ ایک شخص میرے پاس آیا اور مجھ سے میرے متعلق پوچھنے لگا۔ میں ابھی تک نہیں جانتی تھی کہ کیا ہو رہا ہے۔ اِس کے بعد بشپ کی بیوی کھڑی ہوئی اور کہا، ''ایک خُدا کی خادمہ ہمارے ساتھ موجود ہیں اور میں جانتی ہوں کہ خدا نے اُنہیں ہمارے لیے بھیجا ہے۔ بشپ صاحب آج ہی صبح میسوری (Missouri) گئے ہیں اور ہم دُعا کر رہے تھے کہ خُدا اُن کی غیر موجودگی میں کسی کو بھیجے جو خُدا کا کلام ہمارے ساتھ شیئر کرے۔''

خُدا نے اپنے منصوبہ کے تحت مجھے وہاں بھیجا تھا کہ میں خُدا کے کلام کو بیان کروں۔ اُس نے مجھے عاجزی، برگزیدگی اور تقدس پر کلام دیا اور میں نے تین عبرانی نوجوانوں کی کہانی بیان کی کہ کیسے خُدا اپنے لوگوں کو برکت دیتا ہے۔ اُس رات میں حیران تھی کہ کیسے خُدا نے اُن لوگوں کی حوصلہ افزائی کے لیے کلام کیا اور یہ کلام میں نے ایک ہفتہ پہلے پاسٹر میتھیو سے سنا تھا۔

وہاں لوگ بہت خوش ہوئے اور انھوں نے مجھے دعوت دی کہ میں اتوار کو بھی آ کر کلام کی خدمت کروں، جیسے خُدا میری راہنمائی کرے۔ اُس اتوار لوگوں کی نجات اور شفا کی گواہیاں حیرت انگیز تھیں۔ خُدا راست بازوں کی زندگیوں میں بہت تبدیلی لایا۔ اُس ہفتے خُدا نے ہماری بشارت کو بہت کامیاب کیا اور وہ ابھی تک کر رہا ہے۔

میں پاسٹر میتھیو اور اُن کی خدمت کے لیے خُدا کی شکرگزار ہوں۔ ہماری ملاقات خُدا کی طرف سے تھی اور خُدا

اُس وقت سے ابھی تک مجھے بڑھا رہا ہے۔ میں خُدا کی تعریف کرتی اور اُس کے نام کو عزت اور جلال دیتی ہوں اور دُعا کرتی ہوں کہ خُدا اِس مردِ خُدا کو مسلسل اپنے کام کے لیے استعمال کرے۔

★★★★

# چوتھی گواہی

ٹریسی ویلمز

برمنگھم، میشیگن ،امریکہ

یہ بہت حیران کن ہے کہ کیسے خُدا لوگوں کو اپنے مقاصد کے لیے ایک دُوسرے سے ملواتا ہے۔ جو لمحات آپ کو بے معنی اور لغو سے لگتے ہیں وہی آپ کی زندگی کو بدل دیتے اور پھر ابدی دوستی میں بدل جاتے ہیں۔ میں اور میتھیو کیسے ملے یہ بھی ایک معجزہ ہے لیکن میں اِس کی تفصیل میں جانا نہیں چاہتا۔ وہ نیو جرسی میں رہتے ہیں اور میں میشیگن میں۔ ہمارے کوئی بھی باہمی دوست، رشتے دار، اور جان پہچان والے نہیں تھے لیکن یہ ایک سچّی گواہی ہے کہ جب خُدا اپنے محبت کرنے والے پر اپنا فضل اور مہربانی کرنا چاہتا ہے تو سب چیزیں ممکن ہو جاتی ہیں۔ خُدا نے میتھیو کو استعمال کیا کہ وہ مجھے اُس بوجھ سے آزاد کرائے جس کا میں سالوں سے شکار تھا۔

جب سے میری میتھیو کے ساتھ واقفیت ہوئی وہ کئی بار مجھے کال کرتے تاکہ ہم مل کر دُعا کریں۔ اکثر ہم مل کر بھی دُعا کرتے۔ اُن کے پاس میرے لیے ہمیشہ اچھے الفاظ ہوتے اور وہ میری راہنمائی کرنے کے لیے ہمیشہ تیار رہتے، اُن کی عقل مندی مجھے پُراطمینان کرتی اور وہ ہمیشہ اپنے آپ کو میرا بڑا بھائی کہتے۔ اِس پُراطمینانی کی وجہ یہ تھی کہ وہ ہمیشہ مجھ سے خُدا کے کلام کے بارے میں بات کرتے، دُوسرا اِس کی وجہ یہ بھی تھی کہ میں اِس کا مشتاق تھا کیونکہ میں جانتا تھا کہ میں ابھی نابالغ مسیحی ہوں اور مجھے بہت کچھ سیکھنے کی ضرورت ہے۔ میں پاسٹر میتھیو کا بہت شکر گزار ہوں کہ اُنہوں نے میری حوصلہ افزائی اور مشاورت کے لیے شخصی طور پر میرے ساتھ بہت وقت بیتایا۔ اکثر وہ میرے ساتھ ایک مقامی چائنیز ریسٹورنٹ میں کافی گھنٹے گزارنے پر آمادہ ہو جاتے۔ وہ میرے ذہن کو تر بتر کرنے کے لیے کلام کا استعمال کیا کرتے۔ یقیناً یہ مجھ تک محدود نہیں تھا اکثر جب ہم گفتگو کر رہے ہوتے تو کسی اور کی کال آجاتی اور وہ اُس کی بھی فون پر مشاورت کرتے یا اُس کے لیے دُعا کرتے۔ آسان لفظوں میں کہا جاسکتا ہے کہ میتھیو خُدا کی محبت کو دُوسروں کے ساتھ بیان کر کے خُدا کو خوش کر رہے ہیں۔

اِس ساری بات چیت کے دوران کچھ باتیں ایسی ہیں جو میں نے بیان نہیں کیں۔ میں جان بوجھ کر ایسا نہیں رہا اور نہ ہی میں اُن کو بیان کرنے سے ہچکچا رہا ہوں۔ کیوں کہ کچھ چیزیں ایسی تھیں جو میری زندگی

کا حصہ بن چکی تھیں اور اُنھوں نے مجھے آٹھ سال ذہنی اور جذباتی غلام بنا کر رکھا۔ 2001ء میں میں بال کاٹنے کی ایک غیر معمولی بیماری[1] (Trichotemnomania) کا شکار ہو گیا۔ ہر روز متعدد بار میں باتھ روم میں جاتا اور اپنے بالوں کو کاٹتا اور اِس بات کو یقینی بناتا کہ تمام بال ٹھیک طرح سے کاٹے جا چکے ہیں۔ جب کبھی میں گھر میں نہ ہوتا تو میں وہم کا شکار ہو جاتا اور مسلسل بالوں کو اپنی انگلیوں سے چیک کرتا رہتا کہ کیا بال ٹھیک طور سے کاٹے جا چکے ہیں کہ نہیں۔ اکثر میں باتھ روم میں گھنٹوں گزار دیتا کہ میرے بال ٹھیک نہیں ہیں۔ پھر میں گھٹنوں کے بل گر کر چلاتا کہ خُدا میری مدد کرتا کہ میں اِسے روک سکوں۔ اپنی کوشش سے میں نے دُعا کی اور اِس عادت کو اکیس دن روکنے کی کوشش کی، پھر میں نے تیس دن کوشش کی۔ سب کو معلوم ہے کہ کسی بھی بُری عادت کو صرف اکیس دن چھوڑ کر اُس سے چھٹکارا حاصل نہیں کیا جا سکتا۔ پھر میں نے ایک تھراپسٹ (Therapist) سے رابطہ کیا اُس سے مجھے کافی مدد ملی، لیکن میں ابھی تک اُس بیماری کا شکار تھا اور مجھے اپنے بال کاٹنے کی خواہش حد درجہ پریشان کرتی اور میں اِس ناقابل غلبہ تکلیف کے چنگل میں بُری طرح پھنسا ہوا تھا۔ میں نے پورے آٹھ سال اِس بیماری کی اذیت کو برداشت کیا۔

ایک دن میتھیو نے مجھے کال کی، کیوں کہ وہ اکثر مجھے کال کر لیا کرتے تھے۔ اُنھوں نے کہا کہ تمہاری آزادی کا دن آئے گا! جیسے اعمال کے دسویں باب میں کرنیلیس کا آیا، خُدا تمہاری تمام دُعاؤں اور التجاؤں کو سن چکا ہے۔ نویں دن کے نویں گھنٹے تم اپنی آزادی اور نجات کو حاصل کرو گے۔ میں نے کہا ''آمین'' میں ابھی تک نہیں سمجھ پا رہا تھا کہ وہ کیا کہہ رہے ہیں۔ پس میں اُن کی باتوں کو بھول گیا اور اپنے کاموں میں مصروف ہو گیا۔ اُسی مہینے اگست کی نو تاریخ کو صبح نو بجے میں باتھ روم میں گیا تا کہ اپنے کام کے لیے تیار ہو سکوں اور اپنی بال کاٹنے والی عادت کو پورا کر سکوں۔ اُس وقت جیسے ہی میں باتھ روم میں داخل ہوا اور میں نے شیشے کی طرف دیکھا تو اچانک میری سوچ بدل گئی اور میں نے بالکل بھی محسوس نہ کیا کہ میرے بال بڑھے ہوئے ہیں۔ پس میں باتھ روم سے فارغ ہو کر باہر آیا اور میں کام

---

1 ایک ذہنی عارضہ جس میں متاثرہ شخص اپنے بالوں کو کاٹنے یا کھینچنے کی شدید خواہش محسوس کرتا ہے۔

پر جانے کے لیے بالکل تیار تھا۔ پھر اچانک مجھے خیال آیا کہ یہ بالکل ویسے ہی ہوا ہے جیسے پاسٹر میتھیو نے دُعا کی تھی۔ میری آزادی کا دن واقعی نواں گھنٹہ تھا۔ خُداوند کی تعریف ہو۔ ہللّویاہ

تقریباً ایک سال کے بعد میرے بال مسلسل بڑھنا شروع ہو گئے اور وہ لمبے اور خوب صورت بھی ہو گئے۔ خُدا کی تعریف ہو۔ کیونکہ وہی ہمارا سچا شفا کنندہ اور نجات دہندہ ہے۔ میں خُدا کی تعریف کرتا ہوں کہ اُس نے اپنے خادم میتھیو کو میری زندگی میں بھیجا تا کہ وہ میری زندگی میں میرے بڑے بھائی کی طرح دُعا کریں۔ خُدا کے اِس حیرت انگیز خادم کی دوستی میرے لیے ایک بیش بہا خزانہ ہے۔

★★★★

## پانچویں گواہی

### میتھیو او۔ ڈنلامی

### نیو جرسی، امریکہ

اِس کتاب کو لکھنے سے پہلے میرے پاس بہت سی گواہیاں تھیں، لیکن میں یہاں اُس نہایت اہم گواہی کو بیان کروں گا جس نے مجھے تحریک دی کہ میں دُعا کی اِس کتاب کو لکھوں کہ کیسے میں نے خُدا کی طاقت کا تجربہ کیا اور اُس نے مجھے اِس قابل بنایا کہ میں چیزوں کو دیکھوں، سنوں اور ایک متحرک دُعا کے ذریعے اُن کو عمل میں لاؤں۔

وہ ایک بہت ہی خاص دن تھا، خُدا نے مجھے خواب کے ذریعے دکھایا کہ ایک بہت بڑی بھیڑ ہے۔ وہ ہزاروں لوگوں کے درمیان کھڑا ہے اور لوگ پرزور انداز میں اُس سے کسی چیز کا تقاضا کر رہے ہیں۔ اُس کا ہاتھ خالی ہے اور وہ بھیڑ سے اونچائی پر کھڑا تھا وہ تقریباً بارہ فٹ اونچا کھڑا تھا جبکہ ہر کوئی اُس سے پُرزور تقاضا کر رہا ہے، میں اُن کے درمیان کھڑا ہو گیا۔ میں اُس کے کافی قریب تھا میں نے اُس سے کہا ''میں تم سے کچھ نہیں لوں گا جب تک کہ میں پہلے اِس کے لیے دُعا نہ کرلوں اور روزہ نہ رکھ لوں''۔ وہ اِس بڑی بھیڑ میں اِس طرح کا جملہ سن کر متحیر ہوا۔

اچانک آسمان سے ایک سفید تختہ نیچے اترا اور اُس نے اُس سفید تختے کے درمیان میرا نام لکھا۔ میں نے اپنے آپ سے پوچھا یہ آدمی میرے نام کو کیسے جانتا ہے؟ اُسی لمحے وہ میری طرف آیا جبکہ ہر کوئی خاموشی سے کھڑا تھا اُس نے کہا ''میتھیو آج سے تم کسی بھی شخص اور چیز کے حصول کے لیے جدوجہد نہیں کرو گے۔ تم سب کچھ حاصل کر چکے ہو۔ مجھے اُس کا یہ جواب سن بہت حیرانی ہوئی جبکہ وہ ابھی تک کھڑا تھا اور اُس کے ہاتھ لوگوں کو کچھ بھی دینے کے لیے خالی تھے سوائے ''کلام'' کے جو میں اُس سے حاصل کر چکا تھا۔ ہر کوئی اُس جگہ سے روانہ ہو گیا اور میں نیند سے جاگا اور خدائے قادرِ مطلق کا شکر ادا کیا۔

یہ میری سکھلائی کی ابتدا تھی کہ کیسے باپ نے مجھے دُعا اور روزہ کے وسیلہ اپنا انتظار کرنا سکھایا۔ یسوع نے اپنے شاگردوں سے کہا۔ ''لیکن یہ قسم دُعا کے سوا اور کسی طرح نہیں نکل سکتی''۔ (متی 21:17)

اُس دن سے میری دُعائیہ زندگی یکسر بدل گئی اور چیزوں کا ظہور میری زندگی میں اِس طرح شروع ہو گیا جس کا

میں تصور بھی نہیں کر سکتا تھا۔آسمان میرے لیے ہر روز کھلنا شروع ہو گیا اور میں نے اُس سے کلام، دُعا اور اُس کے کلام کی ہدایات کو حاصل کرنا شروع کر دیا۔ میں خُدائے قادرِ مطلق کا شکر گزار ہوں کہ اُس نے مجھے اِس قابل سمجھا اور مجھے یہ استحقاق بخشا کہ میں اُس کے کلام کا خادم بن سکوں۔خُداوند کی تعریف ہو۔

★★★★

# پہلا دن

''تب اگر میرے لوگ جو میرے نام سے کہلاتے ہیں خاکسار بن کر دُعا کریں اور میرے دیدار کے طالب ہوں اور اپنی بُری راہوں سے پھریں تو میں آسمان پر سے سن کر اُن کا گناہ معاف کروں گا اور اُن کے ملک کو بحال کروں گا۔''

(2-تواریخ 14:7)

''اور یوحنا بپتسمہ دینے والے کے دنوں سے اب تک آسمان کی بادشاہی پر زور ہوتا رہا ہے اور زور آور اُسے چھین لیتے ہیں۔'' (متی 12:11)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **آدم:** ''چنانچہ لکھا بھی ہے کہ پہلا آدمی یعنی آدم زندہ نفس بنا۔ پچھلا آدم زندگی بخشنے والی رُوح بنا۔''(1- کرنتھیوں 45:15)
- **مددگار:** ''اے میرے بچّو! یہ باتیں میں تمہیں اِس لیے لکھتا ہوں کہ تم گناہ نہ کرو اور اگر کوئی گناہ کرے تو باپ کے پاس ہمارا ایک مددگار موجود ہے یعنی یسوع مسیح راست باز۔''( 1-یوحنا 1:2)
- **قادرِ مطلق:** ''خُداوند خُدا جو ہے اور جو تھا اور جو آنے والا ہے یعنی قادرِ مطلق فرماتا ہے کہ میں الفا اور اومیگا ہوں۔'' (مکاشفہ 8:1)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ مسیح کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ نبوتی نعمتوں کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ برکات کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ گناہ کے تمام دروازوں کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ تلخیوں کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ غلامی کے دروازے کو بند کروں۔

∞ میں خُدا کا فرزند ہوں۔ (یوحنا 12:1)

∞ میں مسیح کا دوست ہوں۔ (یوحنا 15:15)

- خُدا کا نور، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- خُدا کی آگ، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- یسوع کا لہو، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- رُوح القُدس کی طاقت، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدایش 3:1، 14:1، دانی ایل 3:19-25، 1- پطرس 2:1، اعمال 8:1، 2:1-4)

حمد کا گیت:

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

مثال:

''کہا آمین، حمد اور تمجید اور حکمت اور شکر اور عزت اور قدرت اور طاقت ابدالآباد ہمارے خُدا کی ہو۔ آمین۔''
(مکاشفہ 12:7)

دُعائیں:

## 1۔یہوواہ یری

میرے مہیا کرنے والے، یسوع کے نام میں، تیرے کلام کے مطابق ابرہام کا عہد یسوع کے نام میں، میری اور میرے خاندان کی زندگیوں میں ہمیشہ قائم رہے۔(پیدایش12:1-3، 17:1-10)

## 2۔ایل عولام

قادرِ مطلق آسمانی اورابدی خُدا،تو نے اپنے تمام عہود،ابرہام،اضحاق اور یعقوب سے باندھے،اپنے فضل اور رحم کی بدولت مجھے یسوع کے نام میں،تمام قدیم عہود کا شراکت دار بنادے ۔(پیدایش17:1-10، 12:1-3)

## 3۔ایلوہیم

قادرمطلق آسمانی اورزورآور خُدا،میرے باپ تو نے یعقوب کا نام اسرائیل تبدیل کر دیا،میرے باپ مجھے طاقت اورقوت عطا کرتا کہ میں تیری بادشاہی کے لیے تمام چیزوں پر یسوع کے نام میں غالب آسکوں۔(پیدایش32:24-28)

## 4۔یہوواہ رفاہ

میرا خُدا جو شفا دیتا ہے، میرے عظیم طبیب، میری زندگی میں آ اور میری تمام رُوحانی اور جسمانی کمزوری، بیماری،علالت،شرمندگی،کمی،غریبی،اورملامت کومیری زندگی سے یسوع کے قادرنام میں دُورکر۔(اعمال10:38)

## 5۔یہوواہ صدقنو

یسوع مسیح راست باز،یسوع کے قادرنام میں، مجھے اور میری تمام چیزوں کو اپنے جلال کی مقدس اور خوب صورت پوشاک سے ڈھانپ لے۔(خروج 28:2)

## 6۔ادونائی

خُداوندوں کے خُدا،آج اپنے قیمتی لہو سے میرے گردموجودتمام خُداؤں اور بتوں کو دُور کر، مجھے پاک کر اور

میری پوشاک کو یسوع کے نام سے تبدیل کر دے۔(پیدایش 2:35)

## 7۔ ایل روعی

میرا خُدا جو دیکھتا ہے، بادشاہوں کے بادشاہ، خُداوندوں کے خُدا، قدیم الایام، مجھے مسح کرتا کہ میں یسوع کے نام سے تیرے کلام میں موجود بھیدوں اور مکاشفات کو تیری بادشاہی کی وسعت کے لیے سمجھ سکوں۔

(استثنا 19:4)

## 8۔ یہوواہ شالوم

میری سلامتی کے خُداوند، قادرِ مطلق خُدا، مجھے آسمانی بادشاہی کی شاہی کنجی ملی ہے تا کہ میں یسوع کے نام میں زمین پر اُس کو باندھوں جو آسمان پر باندھا ہے اور اُس تمام کو زمین پر کھولوں جو آسمان پر کھولا ہے۔

(متی 19:16)

## 9۔ یہوواہ شاماہ

خُدا جو موجود ہے، جیسے تو نے اُن تین عبرانی آدمیوں کے لیے کیا، یسوع مسیح کے قادر نام میں، آج مجھے رُوح القُدس، اپنے خون اور اپنی جلتی ہوئی آگ سے عاجز بنا، ترقی دے اور مقدس کر۔(احبار 8:33-35)

## 10۔ خُداوند یسوع

تو یروشلیم میں مریم اور یوسف سے الگ ہوا تا کہ تم کلام کو سن سکو، سیکھ سکو اور سوال کر سکو۔ مجھے بھی یسوع کے قادر نام میں، اُن تمام چیزوں سے الگ کر جو مجھے تیرے قدموں میں آنے سے روکتی ہیں۔

(لوقا 2:41-50)

## 11۔ یہوواہ ایل گیمولا

خُداوند جو اجر اور بدلہ دیتا ہے، تیرا رُوح القدس یسوع کے نام میں، مجھ پر سایہ ڈالے اور مجھ میں عظمت اور خوشی کی خبر کو پیدا کرے جیسے تو نے مریم کے ساتھ کیا۔(لوقا 1:34، یرمیاہ 56:51)

## 12۔ ایل اعلیون

خُدائے تعالیٰ، قادر مطلق آسمانی خدا، میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں کہ یسوع کے قادر نام میں، روشنی کی طرح

اپنی چست اور آمادہ رُوح مجھے عنایت کر جو مجھ پر آسمانی بھیدوں کو آشکارہ کرے تاکہ میں تیرے مقصد اور تیری بادشاہی کی وسعت کے لیے زمین پر حکومت کرسکوں۔(پیدائش 26:1)

## 13۔یہوواہ ناکے

خُدا جو سزا دیتا ہے، خُدا کے گرد باد، آج یسوع کے قادر نام میں، زمین کے چاروں کونوں میں جا اور آسمانی مقاموں پر موجود شرارت کی تمام رُوحانی فوجوں کو منتشر کر جو میرے اور میرے خاندان کے خلاف عمل کرتی ہیں۔(حزقی ایل 9:7)

## 14۔یہوواہ مقدشکم

خُداوند میرے مقدس کرنے والے، خُداوندوں کے خُدا، میرے ایمان، محبت اور پاکیزگی کو بڑھا۔
(لوقا 17:5-6)

## 15۔رُوح القدس اور آگ

یسوع کے قادر نام میں، آج میں اِس بات کی ملامت کرتا اور اُسے ردّ کرتا ہوں کہ میں عارضی جگہ پر مستقل نہیں ٹھہروں گا۔(خروج 12:40-42)

## 16۔خُداوند یسوع

میں یسوع کے قادر نام میں، اپنی زندگی کے ہر حصہ کے لیے توازن کی دُعا کرتا اور اُسے حاصل کرتا ہوں۔
(دانی ایل 1:20، 3:22-25)

## 17۔ایل شیدائی

میرے باپ اور میری قوت کے خُدا، یسوع کے قادر نام میں، آج میں تجھ سے التجا کرتا ہوں کہ میری پوشاک کو شرمندگی سے عزت، بیماری سے صحت مندی، غریبی سے امیری، بُرائی سے اچھائی، کمی سے کثرت، کمزوری سے طاقت، ناکامی سے کامیابی، منفی سے مثبت، زخم سے تندرستی، غلامی سے آزادی، تاریکی سے نور، آزمائش سے فتح مندی، امتحانات سے گواہیوں اور ڈر سے دلیری میں بدل ڈال۔(خروج 15:27، مکاشفہ 7:16-7)

# دُوسرا دن

’’وہ مجھے پکارے گا اور میں اُسے جواب دُوں گا۔

میں مصیبت میں اُس کے ساتھ رہوں گا۔

میں اُسے چھڑاؤں گا اور عزت بخشوں گا۔‘‘

(زبور 15:91)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **الفااوراومیگا:** ''خُداوند خُدا جو ہے اور جو تھا اور جو آنے والا ہے یعنی قادرِ مطلق فرماتا ہے کہ میں الفااوراومیگا ہوں۔'' (مکاشفہ 8:1)
- **آمین:** ''اورلودیکیہ کی کلیسیا کے فرشتہ کو یہ لکھ کہ جو آمین اور سچّا اور برحق گواہ اور خُدا کی خلقت کا مبدا ہے وہ یہ فرماتا ہے کہ۔'' (مکاشفہ 14:3)
- **ہمارے اقرار کا رسول:** '' پس اے بھائیو! تم جو آسمانی بلاوے میں شریک ہو۔اُس رسول اورسردار کاہن یسوع پرغور کرو جس کا ہم اقرار کرتے ہیں۔'' (عبرانیوں 1:3)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ آزادی کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ بصیرت کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ خُدا کو خوش کرنے والے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ عیش وعشرت کے دروازوں کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ لالچ کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ شیطانی سرگرمیوں کے دروازے کو بند کروں۔

∞ میں خُداوند کے ساتھ متحد ہوں۔(1- کرنتھیوں 17:6)

∞ میں قیمت سے خریدا گیا ہوں۔(1- کرنتھیوں 6:19-20)

- خُدا کا نور، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- خُدا کی آگ، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- یسوع کا لہو، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- رُوح القُدس کی طاقت، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدایش 1:3؛ 1:14، دانی ایل 3:19-25، 1-پطرس 1:2، اعمال 1:8، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔اسرائیل کے صیّون، میں عارضی جگہ پر مستقل نہیں ٹھہروں گا، میرے باپ یسوع کے نام میں،دائمی بادشاہی کے راستے کی طرف میری راہنمائی کر۔(پیدایش 26:1)

2۔خُدا،نوح کے عہد کے مطابق جوتو نے اُس سے باندھا،یسوع کے نام میں، مجھے ایک دائمی نسل بنااور مجھے اِس زمین پر کثرت سے بڑھااور پھلا۔(پیدایش 9:12-17)

3۔میرے خُداوند خُدا، یسوع کے نام میں تیرا غضب میرے دشمنوں اور میری زندگی کے ہیرودیس بادشاہ پر بھڑکے جو میرے اور میرے گھرانے کے خلاف ہیں۔(خروج 32:11)

4۔خُداوند آسمانی خُدا، یسوع کے نام میں مجھے میری زندگی کے تمام کوڑھ اور ناپاکی سے شفادے اور پاک کر، مجھے پاک اور مکمل کرتا کہ میں تیری بادشاہی کی منادی کروں۔(مرقس 1:40-42)

5۔خُداوند یسوع مسیح، میں یسوع کے نام کی قدرت سے اپنے، اپنی بیوی اور اپنے بچوں کے تمام دُکھ کے لباس کو ختم کرتا ہوں۔(پیدایش 38:14-19)

6۔خُداوند الفا اور اومیگا، یسوع کے نام میں، مجھے اپنی عظیم قدرت سے مسح کر، کامل کر، قوت دے اور اپنی بادشاہی کی وسعت کے لیے قائم کر۔(1-پطرس 5:10)

7۔قادرِ مطلق خُدا، آج میں یسوع کے قادر نام میں، پاکیزگی اور راست بازی سے تیری بادشاہی کی قیمتی کنجیوں کو حاصل کروں۔(لوقا 1:75، افسیوں 4:24، رومیوں 6:19)

8۔خُداوند یسوع، تو مریم اور یوسف سے یروشلیم میں الگ ہوا تا کہ تم کلام کو سن، سیکھ، اور سوال کر سکوں۔آج یسوع کے نام میں، مجھے اُن تمام چیزوں سے الگ کر جو مجھے تیرے کلام کو سیکھنے سے روکتی ہیں۔
(لوقا 2:41-50)

9۔رُوح القدس، یسوع کے نام میں، میرے اندر آ اور مجھ میں سکونت کر جیسا تو نے پنتیکُست کے دن شاگردوں کے ساتھ کیا۔(اعمال 2:1-6)

10۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، یسوع کے عظیم نام میں، میرے اندر سے تمام دُنیاوی ذہنیت کو ختم کر اور اُسے آسمانی اور رُوحانی ذہنیت میں بدل ڈال۔(2-پطرس 3:7)

11۔خُداوند خُدا، یسوع کے نام میں، آج میں قیمتی رُوحانی جنگ کے ہتھیار کو حاصل کروں۔رُوح القُدس کی

تلوار میرے خلاف تمام بُرائیوں اور تاریکیوں کو ختم کر۔(متی 34:10)

12۔میرے خُداوند میری قوت، یسوع کے قادر نام میں، میرے ہاتھوں کو جنگ اور میری انگلیوں کو لڑائی کے لیے تیار کر۔(زبور 1:144)

13۔بادشاہوں کے بادشاہ، خُداوندوں کے خُدا، میرے دل میں ایمان کے بیج کو بو اور یسوع کے نام میں تمام رکاوٹوں اور پریشانیوں کو میری زندگی سے دُور کر۔(لوقا 17:5-6)

14۔میرے خُداوند، میرے دشمن شرمندہ اور نہایت پریشان ہوں۔یسوع کے نام میں وہ میرا پیچھا کرنا چھوڑ دیں اور پریشان ہوں۔(زبور 10:6)

15۔اسرائیل کے خُدا، زمین کے بھید، یسوع کے نام میں اِس زمین پر میری تمام برکات کو آگ سے صاف کر۔(زبور 24:104)

16۔اِس زمین کے بھید، قادر خُدا، یسوع کے نام میں میری زندگی سے ہر پریشانی کے پہاڑ کو دُور کر۔
(زبور 24:104)

17۔اے خُداوند، یسوع کے نام میں، میں اپنی زندگی اور اپنے خاندان کی زندگی سے تشدد، ضیاع اور تباہی کو حکم دیتا ہوں کہ وہ دُور چلی جائیں۔(یسعیاہ 18:60)

18۔خُداوند، چاند کے بھید؛ یسوع کے نام میں، آج میرے لیے کام کر جہاں کہیں میں جاؤں۔
(یسعیاہ 19:60، زبور 24:104)

19۔خُداوند، سورج کے بھید؛ آج میرے لیے کام کر۔یسوع کے نام میں آج سے تو میری اور میرے گھرانے کی روشنی بن۔(یسعیاہ 19:60-20)

20۔میرے خُدا، یسوع کے نام میں تیرا جلال نسل در نسل میرا سورج ہوگا۔(یسعیاہ 20:60)

# تیسرا دن

''شریروں کے ذبیحہ سے خُداوند کو نفرت ہے پر راست کار کی دُعا اُس کے خوشنودی ہے۔''(امثال 8:15)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **خُداوند کا بازوُ:** ''جاگ جاگ اے خداوند کے بازوُ۔ توانائی سے ملُبس ہو! جاگ جیسا قدیم زمانہ میں اور گذشتہ پشتوں میں۔ کیا تو وہی نہیں جس نے رہب کو ٹکڑے ٹکڑے کیا اور اژدہا کو چھیدا؟ ہمارے پیغام پر کون ایمان لایا؟ اور خُداوند کا بازوُ کس پر ظاہر ہوا؟'' (یسعیاہ 9:51، 1:53)
- **ہمارے ایمان کا بانی اور کامل کرنے والا:** ''اور ایمان کے بانی اور کامل کرنے والے یسوع کو تکتے رہیں جس نے اُس خوشی کے لیے جو اُس کی نظروں کے سامنے تھی شرمندگی کی پرواہ نہ کر کے صلیب کا دُکھ سہا اور خدا تخت کی دہنی طرف جا بیٹھا۔'' (عبرانیوں 2:12)
- **ابدی نجات کا بانی:** ''اور کامل بن کر اپنے سب فرمان برداروں کے لیے ابدی نجات کا باعث ہوا''۔ (عبرانیوں 9:5)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ خُدا کے ساتھ ملاقات کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ یسوع کے ساتھ ملاقات کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ رُوح القُدس کے ساتھ ملاقات کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ تمام بیماریوں کے دروازوں کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ نافرمانی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ دُوسروں کا لحاظ نہ کرنے والے دروازے کو بند کروں۔

∞ میں خُدا کا مُقدس ہوں (جو اُس کے لیے الگ کیا گیا ہوں)۔ (افسیوں 1:1)

∞ میں مسیح کا شخصی گواہ ہوں۔ (اعمال 8:1)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدایش 3:1؛14:1، دانی ایل 3:19-25، 1-پطرس 2:1، اعمال 8:1، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔میرے باپ،ابرہام کی نسل ہوتے ہوئے،یسوع کے نام میں میں ایک عظیم قوم ہوں، میں بابرکت ہوں، میرا نام عظیم ہوگا اور میں بابرکت ہوں گا۔ جو مجھے برکت دیں گے وہ بابرکت ہوں گے۔اور جو مجھ پر لعنت کریں گے وہ لعنتی ہوں گے اور پوری زمین میرے سبب سے بابرکت ہوگی۔(پیدائش 12:1-3)

2۔خُداوند خُدا،جیسا تو نے اپنا عہد ابرہام اور داؤد سے باندھا اور پھر نیا عہد باندھا۔میرے خُداوند، مجھے اور میرے خاندان کو یسوع کے نام میں اپنے ابدی عہد میں ہمیشہ قائم رکھ۔(پیدائش 17:7)

3۔خُداوند میرے خُدا، یسوع کے نام میں اپنی قوت اور اپنے قوی ہاتھ سے مجھے مردہ ہڈیوں کی وادی،اور اِس دُنیا کی شرم،بیماری،کمزوری،اور بے ثمری سے دُور لے چل۔(خروج 32:11)

4۔خُداوند یسوع،آج نکل اور دُنیا کے چاروں کونوں میں میرے مقدر کے مددگاروں کو شفا دے،اُن کو لا کہ وہ میری مدد کریں اور یسوع کے نام میں ،میرے ایمان کو مضبوط کریں جیسا اُس صوبے دار کا ایمان تھا۔ (متی 8:5-13)

5۔نور کے باپ،میری زندگی کے ہر دن میں اپنا نور مجھ پر چمکا اور یسوع کے نام میں، مجھے استعمال کر کہ میں تیری بادشاہی کو وسعت دوں۔(لوقا 24:4)

6۔زمین و آسمان کے خالق،یسوع کے نام میں تیرا رُوح القُدس میرے چوگرد چمکے تا کہ میں اُن چیزوں کو سمجھ سکوں جو پوشیدہ ہیں۔(پیدائش 1:3-5، 14-15)

7۔یہوواہ خُدا، میں داؤد کے گھر کی کنجی کو استعمال کرتا ہوئے تیرے ساتھ ملاقات،خُداوند یسوع کے ساتھ ملاقات،اور رُوح القدس کے ساتھ ملاقات کے دروازے کو کھولوں ؛اور میں یسوع کے نام میں،حوصلہ مندی اور ثابت قدمی سے بہت سی رُوحوں کو نجات کی طرف لاؤں۔(یسعیاہ 22:22)

8۔باپ،یسوع کے نام میں،اُن تمام لوگوں کو مجھ سے الگ کر جو مجھے تیری عقل اور علم میں بڑھنے نہیں دیتے اُن کو ایک لمبے سفر پر بھیج دے۔(لوقا 2:41-44)

9۔یسوع مسیح میرے نجات دہندہ، میں تیرے پاک نام کی قدرت سے اپنے ذہن کی تمام خواہشات کو حکم دیتا ہوں کہ وہ یسوع کے نام میں،میری زندگی کے ہر دن میں ہمیشہ تمہیں اول درجہ دیں۔(لوقا 2:49)

10۔رُوح القدس،یسوع کے نام سے میری زبان کو استعمال کر کہ میں پنتیکُست کے دن کی طرح تمہارا اظہار کر

سکوں۔(اعمال 2:2-3)

11۔خُداوندخُدا، یسوع کے نام میں، میری آنکھوں کوکھول تا کہ میں تیرے کلام کے بھیدوں کو جان سکوں اور اِس زمین پر تیری بادشاہی کووسعت دُوں۔(لوقا 13:24-34)

12۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، میں نے آگ کے وسیلے تمہارے شاہی پتھرکوآسمان سے حاصل کیا ہے۔یسوع کے نام میں، فارس کاشہزادہ کبھی بھی مجھ پر غالب نہیں آسکتا۔(یسعیاہ 29:14)

13۔میرے خُداوند یسوع مسیح، تو سب کے دلوں کو جانتا ہے، یسوع کے نام میں، اپنے رُوح القُدس سے مجھ پر ہر اُس فیصلے کوظاہر کر جومیں اپنی زندگی اوراپنی خدمت میں کرتا ہوں۔(اعمال 1:24-25)

14۔قادرِ مطلق اسرائیل کے خُدا، میں دُنیا کے چاروں کونوں کوحکم دیتا ہوں کہ جیسے مجوسی یسوع کے ستارے کو دیکھ کر اُس جگہ پر آئے کہ اُسے برکت دیں۔یسوع کے قادرنام میں، جو مجھے برکت دینا چاہیں وہ میرے ستارے کودیکھ کر میرے پاس آئیں اور مجھے برکت دیں۔(متی 2:1-12)

15۔قادرِ مطلق، زمین کے بھید، یسوع کے نام میں، آج میری زندگی میں تکلیفوں کے تمام پہاڑوں کوختم کر دے۔(2-سموئیل 22:7-8)

16۔قادرخُدا، پانی کے بھید، یسوع کے قادرنام میں، مجھ پراور میری زمین پر اپنی برکات کی بارش برسا تا کہ میں بڑھواور پھل داربن جاؤں۔(استثنا 28:1-3، خروج 15:26-27)

17۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، میں اور میری آنے والی نسلیں اپنی زندگیوں میں ہمیشہ تجھے اول درجہ دیں۔یسوع کے قادرنام میں، میں ہراُس چیز کی ملامت کرتا ہوں جو میرے راستے میں حائل ہوتی ہے۔

(متی 15:22-28، دانی ایل 1:4-21)

18۔یہوواہ را، خُداوند میرے چرواہے، جیسے تو نے ہابل کی قربانی کوقبول کیا، یسوع کے نام میں، مجھے بھی اپنی عزت کی قربانی کی کنجی بخش دے تا کہ تمہارا اجلال مجھ سے اور میری نسلوں سے ظاہر ہو۔(پیدائش 4:3)

# چوتھا دن

''اور جب تم دُعا کرو تو ریاکاروں کی مانند نہ بنو کیونکہ وہ عبادت خانوں میں اور بازاروں کے موڑوں پر کھڑے ہو کر دُعا کرنا پسند کرتے ہیں تاکہ لوگ اُن کو دیکھیں۔ میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ وہ اپنا اجر پا چکے۔ بلکہ جب تو دُعا کرے تو اپنی کوٹھری میں جا اور دروازہ بند کر کے اپنے باپ سے جو پوشیدگی میں ہے دُعا کر۔ اِس صورت میں تیرا باپ جو پوشیدگی میں دیکھتا ہے تجھے بدلہ دے گا۔''

(متی 6:5-6)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **خُداوند کی خلقت کا مبدا:** ''اور لودیکیہ کی کلیسیا کے فرشتہ کو یہ لکھ کہ
جو آمین اور سچا اور برحق گواہ اور خُدا کی خلقت کا مبدا ہے وہ یہ فرماتا ہے کہ۔'' (مکاشفہ 14:3)
- **پیارا بیٹا:** ''دیکھو یہ میرا خادم ہے جسے میں نے چنا
میرا پیارا جس سے میرا دل خوش ہے۔
اور یہ غیر قوموں کو انصاف کی خبر دے گا۔'' (متی 18:12)
- **مبارک اور واحد حاکم:** ''جسے وہ مناسب وقت پر نمایاں کرے گا جو مبارک اور واحد حاکم۔
بادشاہوں کا بادشاہ اور خُداوندوں کا خُداوند ہے۔'' (1- تیمتھیس 15:6)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ حوصلہ افزائی کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ ثابت قدمی کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ خوشخبری کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ نا اتفاقی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ تاریکی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ حسد کے دروازے کو بند کروں۔

- میں ہلاکت سے ہمیشہ کے لیے آزاد ہوں۔ (رومیوں 8:1-2)
- میں آسمان کا شہری ہوں۔ میں بہت اہم ہوں۔ (فلپیوں 20:3)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدائش 3:1؛14:1، دانی ایل 3:19-25، 1-پطرس 2:1، اعمال 8:1، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔قادرخُدا، یسوع کےعظیم نام میں،میری ماں کے بطن سے میرے ظاہری اور باطنی تمام گناہوں کو معاف کر۔(1-یوحنا 7:1)

2۔قادرخُدا، یسوع کے نام میں، میرے راستوں کوسیدھا اور مجھے اپنے سامنے بے الزام بنا۔ (پیدائش 17:1-2)

3۔اسرائیل کے خُدا،تو نے ابرہام اور داؤد سے اپنا عہد باندھا اور پھر نیا عہد باندھا،یسوع کے نام میں،تمہارا عہد مجھ میں اور میری نسلوں میں ہمیشہ تک قائم رہے۔(پیدائش 17:9-19)

4۔یہوواہ خُدا، جیسے تو نے اپنا کلام بلعام کے منہ میں ڈالا،میرے خُدا یسوع کے نام میں،آج اپنے کلام کو ہمیشہ میرے منہ میں رکھ،میں کبھی بھی اُن کو لعنت نہ کروں جن کو تو نے برکت دی ہے۔(گنتی 22:38)

5۔خُداوند یسوع، یسوع کے نام میں آج میرے رُوحانی اور جسمانی گھر میں آ اور میرے بدن اور میرے مالی معاملات کی تمام کمزوریوں کو دُور کر جیسے تو نے پطرس کی ساس کے ساتھ کیا۔(متی 8:14-15، یوحنا 4:18-19)

6۔خُداوند یسوع، یسوع کے قادر نام میں میری پوشاک ہمیشہ سفید رہے اور میرا سر کبھی بھی تیل سے خالی نہ ہو۔(واعظ 9:8)

7۔قادرخُدا، یسوع کے نام میں،مجھ میں اپنی مستقیم اور آمادہ رُوح ڈال جو مجھ پر آسمانی بھیدوں کو آشکارہ کرے تاکہ میں تیری بادشاہی کے مقصد اور اُس کی وسعت کے لیے اُن پر غالب آسکوں۔(پیدائش 1:26)

8۔قادرخُدا،یسوع کے نام میں،میں نے داؤد کی کنجی کو حاصل کیا ہے تاکہ میں ایمان،ایمان داری،مہربانی، انسانیت،بھلائی،جلال،بدن کی قربانی،نیکی،رحم،بخشش اور شفا کے دروازوں کو کھولوں۔(یسعیاہ 22:22، متی 16:19)

9۔یسوع میرے مسیح میرے نجات دہندہ،یسوع کے قادر نام میں،میں اپنے ذہن کی تمام خواہشوں کو حکم دیتا ہوں کہ وہ میری زندگی کے ہر دن میں تیری مرضی کو پورا کریں۔(لوقا 2:49)

10۔خُداوند یسوع،مجھے اپنے کلام اور اپنی سمجھ میں ترقی دے،میرے باپ یسوع کے قادر نام میں،مجھے خُدا

اور انسان کی مقبولیت میں بڑھا۔(لوقا 52:2)

11۔رُوح القُدس، یسوع کے نام میں میری زندگی میں بدی کے ہر درخت کو جڑ سے کاٹ ڈال اور اُسے ہمیشہ کے لیے دفن کر دے۔(مرقس 11:12-14، 20-22 ،یوحنا 1:45-51)

12۔آسمان کے خُداوند، یسوع کے نام میں، میری آنکھوں کو کھول دے تا کہ میں اپنے آپ کو دیکھ سکوں جیسا کہ تو مجھے اپنی بادشاہی میں دیکھتا ہے۔(ایوب 15:29،زبور 15:34،یسعیاہ 5،لوقا 31:24)

13۔خُداوند یسوع، میں ہر ساز باز اور رُوحانی حملہ کرنے والی رُوح کو باندھتا ہوں جو میرے خوابوں میں آتی ہے۔میں یسوع کے نام میں، دُعا مانگتا ہوں کہ آج وہ نیست و نابود ہو جائیں اور اُن کی تمام سرگرمیاں اپاہج ہو جائیں۔(زکریاہ 12:14)

14۔میرے خُداوند یسوع ابن داؤد، اپنی آگ سے اُن تمام رکاوٹوں کو دُور کر جو میرے اور تمہارے رشتے کے درمیان حائل ہیں۔ یسوع کے نام میں، میری آنکھیں کھول دے تا کہ میں تمہیں اور پوشیدہ من کو دیکھ سکوں۔(مرقس 47:10،مکاشفہ 17:2)

15۔اے خُداوند، یسوع کے نام میں، میری آنکھوں کو کھول تا کہ میں اپنے آپ کو دیکھ سکوں، جیسا تو مجھے اپنے تخت سے دیکھتا ہے۔(ایوب 15:29،زبور 15:34، یسعیاہ 5:6،لوقا 31:24)

16۔اے خُداوند، یسوع کے نام میں، میری آنکھیں کھول تا کہ میں اپنی زندگی کے ہر دن اور ہر پہلو میں تمہیں دیکھ سکوں۔(ایوب 15:29، زبور 15:34، یسعیاہ 5:6، لوقا 31:24)

17۔اے خُداوند، یسوع کے نام میں، میری آنکھیں کھول تا کہ میں اپنی زندگی کے دشمنوں کو دیکھ سکوں اور یہ بھی جان سکوں کہ وہ کہاں چھپے ہیں۔(2- سلاطین 17:6)

18۔اے خُداوند، یسوع کے نام میں، میری آنکھیں کھول تا کہ میں اپنے دشمنوں کو دیکھ سکوں اور مجھے بہتر حکمت عملی دے تا کہ میں اُسے اُن کے خلاف استعمال کر سکوں۔(2- سلاطین 17:6)

19۔اے خُداوند، یسوع کے نام میں، میری آنکھیں کھول تا کہ میں دیکھ سکوں کہ میں آج کہاں ہوں۔ (1- پطرس 13:3)

20۔اے خُداوند، یسوع کے نام میں، میری آنکھیں کھول تا کہ میں دیکھ سکوں کہ میں اپنی زندگی میں کہاں جا رہا ہوں۔(گنتی 31:22)

# پانچواں دن

''لیکن یہ قسم دُعا کے سوا اور کسی طرح نہیں نکل سکتی۔''

(متی 21:17)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **روئیدگی:** ''تب خُداوند کی طرف سے روئیدگی خوب صورت وشان دار ہوگی اور زمین کا پھل ان کے لیے جو بنی اسرائیل میں سے بچ نکلے لذیذ اور خوش نما ہوگا۔'' (یسعیاہ 2:4)
- **زندگی کی روٹی:** ''یسوع نے اُن سے کہا میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ موسیٰ نے تو وہ روٹی آسمان سے تمہیں نہ دی لیکن میرا باپ تمہیں آسمان سے حقیقی روٹی دیتا ہے۔'' (یوحنا 32:6)
- **نجات کا بانی:** ''کیونکہ جس کے لیے سب چیزیں ہیں اور جس کے وسیلہ سے سب چیزیں ہیں اُس کو یہی مناسب تھا کہ جب بہت سے بیٹوں کو جلال میں داخل کرے تو اُن کی نجات کے بانی کو دُکھوں کے ذریعہ سے کامل کرے۔'' (عبرانیوں 10:2)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ ایمان کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ ایمان داری کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ مقبولیت کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ بُری روحوں کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ بے اعتدالی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ جتھے بندی کے دروازے کو بند کروں۔

∞ میں نے اپنے خلاف لگے ہوئے ہر الزام سے بری ہوں۔ (رومیوں 8:31-34)

∞ میں خُدا کے لیے میل ملاپ کا خادم ہوں۔ (کرنتھیوں 5:17-21)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدایش 3:1؛ 14:1، دانی ایل 3:19-25، 1- پطرس 2:1،
اعمال 8:1، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔قادرخُدا، اپنے عہدکویادکرجوتونے ابرہام،اضحاق،یعقوب اورمیرے ساتھ باندھا۔آج میں یسوع کے نام میں،تجھ سے التجا کرتا ہوں کہ اُن عہودکومجھ میں بڑھا تا کہ میں تمہاری بادشاہی کو بڑھا سکوں۔

(پیدایش 17:1-8، استثنا 11:1)

2۔خُداوند یسوع مسیح، یسوع کے نام میں، رائی کے دانے ،خمیری روٹی ،خمیر، چھپےخزانے ،قیمتی موتی ، اور بڑے جال کی تمثیلات میری زندگی میں کام کرناشروع کردیں اورمیں اپنی زندگی میں خُدا کی بادشاہی کووسعت دُوں۔(مرقس 4:30-33، متی 13:44-52)

3۔ یہوواہ خُدا، میری آنکھوں کوکھول تا کہ میں سمجھ سکوں اور تمہارے جلال کی قدرت کو دیکھ سکوں۔ باپ، یسوع کے نام میں،تمہیں دیکھنےاور سننے سے پہلے کوئی جانورمجھ سے ہم کلام نہ ہو۔(گنتی 22:28-33)

4۔میرے خُداوندیسوع، میرے رونے اور چلانےکوسن اور مجھے میری تکلیف سے چھڑا، مجھے میری پیدائش سے لےکراب تک تمام بیماریوں سے شفادےاوراُن کوخدا کی بادشاہی کے لیے بدل ڈال۔

(مرقس 5:1-15)

5۔خُداوندیسوع، میرے گھرانے کے تمام دشمنوں کوجومیری پوشاک مجھ سے چھیننا،اوراُسے چارحصوں میں تقسیم کرنا چاہتے ہیں،یسوع کے نام میں، میری پوشاک اوروہ تمام لوگ یسوع کےلہوکوقبول کریں۔

(یوحنا 19:23)

6۔قادرخُدا،اپنے کلام کے فضل اوررحم سے تیرا نوریسوع کے نام میں تمہاری بیان کی گئی تمام تمثیلات کے ذریعے میرے دل کوروشن کرےاورمجھے سمجھ دے تا کہ میں تیری بادشاہی میں وسعت کا سبب بنو۔

(مکاشفہ 7:12)

7۔خُداوندیسوع، ہرایک لفظ جسے میں نے بویا، دیکھا، پڑھا اورسنا؛ یسوع کے نام میں،وہ کبھی بھی راہ کے کنارے نہ گرےاورنہ ہی پتھریلی یا کانٹوں والی زمین پرگرے بلکہ اچھی زمین میں گرےاورپھل لائے۔

(متی 13:1-17)

8۔ قادرخُدا، یسوع کے نام میں، میں داؤد کے گھر کی کنجی کو استعمال کرتے ہوئے خُدا کی آوازکو سننے، پاکیزگی،خوشی،رحم،علم،نور،برداشت،محبت اورفرماں برداری کے دروازوں کوکھولوں۔

(گلتیوں 5:22-23)

9۔خُداوند یسوع، مجھے اپنے کلام اور حکمت میں ترقی دے، میرے باپ یسوع کے قادر نام میں، مجھے خُدا اور انسان کی مقبولیت میں آگے بڑھا۔(لوقا 2:25)

10۔رُوح القُدس، یسوع کے نام میں اپنی آگ سے ہر ایک بیماری، تکلیف، کمی، شرمندگی، غریبی، غم، دُکھ، اور شیطانی طاقت کو میری اور میرے خاندان کی زندگی سے دُور پر۔(مرقس 5:1-20)

11۔آسمان کے خُداوند، یسوع کے نام میں میری آنکھوں کو کھول تا کہ میں خُدا کو اپنی زندگی کے ہر حصہ میں دیکھ سکوں۔(لوقا 24:13-34)

12۔یہوواہ خُدا، میں اپنی ہر ایک کھوئی ہوئی برکت، اچھائی، نیکی، اور خزانے کو حاصل کروں، باپ یسوع کے نام میں، میرے خلاف ہر ایک شیطانی جنگ کو مکمل طور پر نا کام بنادے۔(1-سلاطین 5:2-4)

13۔خُداوند خُدا، جس نے زمین اور آسمان اور اُس میں موجود تمام چیزوں کو پیدا کیا، میرے خلاف تمام ابلیسی دھمکیوں کو دیکھ اور یسوع کے نام میں، مجھے ہمت دے تا کہ میں آگ کی طرح دلیرانہ طور پر تیرے کلام کو بیان کر سکوں۔(اعمال 4:24-30)

14۔قادر خُدا، یسوع کے نام میں، اپنی آگ سے میرے ہاتھ کی تمام ناپاکی کو دُور کر اور مجھے اپنے حضور پاکیزہ بنا۔(پیدایش 1:35-1:3,7-13)

15۔یسوع مسیح، برکت کا وہ پیالہ جسے تو نے برکت دی یسوع کے نام میں، یسوع کے لہو کے وسیلہ مجھ سے ہمیشہ بات چیت کرے۔اور وہ روٹی جسے تو نے توڑا یسوع کے بدن کے وسیلہ ہمیشہ مجھ سے بات چیت کرے اور ہمیشہ مجھ میں اور میرے خاندان میں رہے۔(1- کرنتھیوں 10:16)

16۔خُداوند یسوع مسیح، آج میں یسوع کے نام اور اُس کے خون کی قدرت سے، شیاطین کے پیالے کو مکمل طور پر ردّ کرتا ہوں۔(1- کرنتھیوں 10:20-21)

17۔خُداوند، اپنی شان دار قوت اور زور بازو سے غصے اور خوف کے پیالے کو میری زندگی سے دُور کر، میرے باپ یسوع کے نام میں، میں نجات کے پیالے کو حاصل کروں۔(یسعیاہ 51:17-22، 3:12)

# چھٹا دن

''اے میرے باپ! اگر ہو سکے تو یہ پیالہ مجھ سے ٹل جائے۔ تو بھی نہ جیسا میں چاہتا ہوں بلکہ جیسا تو چاہتا ہے ویسا ہی ہو۔'' (متی 39:26)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **سردارگلہ بان:** ''اور جب سردار گلہ بان ظاہر ہوگا تو تم کو جلال کا ایسا سہرا ملے گا جو مرجھانے کا نہیں۔''(1-پطرس 4:5)
- **خُدا کا مسیح:** ''اُس نے اُن سے کہا لیکن تم مجھے کیا کہتے ہو؟ پطرس نے جواب میں کہا کہ خُدا کا مسیح۔''(لوقا 20:9)
- **اسرائیل کی تسلی:** ''اور دیکھو یروشلیم میں شمعون نام ایک آدمی تھا اور وہ آدمی راست باز اور خُدا ترس اور اسرائیل کی تسلی کا منتظر تھا اور رُوح القدس اُس پر تھا۔''(لوقا 25:2)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ بھلائی کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ سخاوت کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ جلال کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ گلتیوں 5:19-21 کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ بسیارخوری کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ بیہودہ گوئی کے دروازے کو بند کروں۔

- میں رُوح القُدس کے وسیلہ سے خدا تک رسائی رکھتا ہوں۔(افسیوں 18:2)
- میں مسیح کے ساتھ آسمانی مقاموں پر بیٹھا ہوں۔(افسیوں 6:2)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدایش 1:3؛ 1:14، دانی ایل 3:19-25، 1- پطرس 1:2، اعمال 1:8، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکر گزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔میرے باپ، اسرائیل کے قدوس؛ جیسے تو نے ابرام کا نام تبدیل کر کے ابرہام، یعقوب کا اسرائیل، شمعون کا پطرس، اور ساؤل کا پولس رکھا۔ یسوع کے نام میں، میرے نام کو تبدیل کر اور مجھے اپنے عہد سے نیا بنا دے۔ (پیدائش 17:1-8)

2۔میرے خُدا، میں ہر اُس بدی کے عہد کی ملامت کرتا ہوں جو جھوٹے خداؤں بتوں یا میرے آبا و اجداد کے وسیلے ہوئے۔ یسوع کے قادر نام میں، آج میں اپنی اور اپنے خاندان کی زندگی میں یسوع مسیح کے خون کے قیمتی عہد کو مانگتا ہوں۔ (خروج 23:32؛ 34:15)

3۔بادشاہوں کے بادشاہ، خُداوندوں کے خُدا، تو نے اپنی قدرت اور اپنی عقل سے یہ دُنیا خلق کی۔ یسوع کے نام میں، آج مجھے اپنی عقل، علم اور مکاشفاتی طاقت سے بھر دے تاکہ میرا چال چلن تمہاری بادشاہی کے لیے موثر ثابت ہو۔ (افسیوں 3:10، رومیوں 11:33،1- کرنتھیوں 1:10)

4۔میرے خُداوند یسوع، آج میں ہر اُس گناہ کے جوئے اور شیطانی عہد کو توڑتا ہوں جو میرے اور میرے گھرانے کی زندگی پر حکومت کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ یسوع کے نام میں، میں اپنے آپ کو خدا کی بادشاہی کے لیے سیدھا کرتا ہوں۔ (مرقس 1:5-15، متی 17:14-18)

5۔خُداوند یسوع مسیح، زندہ خُدا کے بیٹے، میں ہر اُس چیز کو رد کرتا ہوں جو میرے مال کو بگاڑتی ہے۔ یسوع کے قادر نام میں، میری پوشاک کو کیڑا نہ کھائے۔ (یعقوب 5:2)

6۔خُداوند یسوع، میں دُعا کرتا ہوں کہ ہر لفظ، ہدیہ، اور خدمت جو میں کرتا ہوں وہ کبھی بھی راہ کے کنارے، پتھریلی زمین، یا جھاڑیوں میں نہ گرے۔ بلکہ یسوع کے نام میں وہ اچھی زمین میں گرے۔ (متی 13:1-17)

7۔قادر خُدا، یسوع کے نام میں، میں داؤد کے گھر کی کنجی کو استعمال کرتے ہوئے خدا کی کہانت، پاسبانی نعمتوں، صبر، آشتی، طاقت، رسالتی نعمتوں، کلام مقدس، رُویا، اور خُدا کو دیکھنے کے دروازوں کو کھولوں۔ (یسعیاہ 22:22)

8۔قادر آسمانی خُدا، یسوع کے نام میں، مجھ میں اپنی عقل اور سمجھ کی رُوح پھونک جیسے تو نے ماضی میں اپنے اُن بندوں میں پھونکی جنھوں نے تیرے کلام کو تحریر کیا۔ (یسعیاہ 11:2-3)

9۔خُداوند جو آگ سے جواب دیتا ہے، آج یسوع کے نام میں تاریکی کے اُن تمام کاموں کو میری زندگی سے دُور کر جو میری اچھائی کے سفر کو روکنا چاہتے ہیں۔(1-سلاطین 38:18، 2-سلاطین 12:1)

10۔آسمان کے خُداوند، یسوع کے نام میں، اے خداوند میری آنکھوں کو کھول تاکہ میں اپنی زندگی کے ہر پہلو اور اپنے اردگرد موجود لوگوں کو دیکھ سکوں۔(لوقا 24:13-34)

11۔میرے آسمانی باپ، تمام رُوحانی جانور، بلیاں، کتے، بکریاں، مکڑیاں، سانپ، مگرمچھ، اور اژدھا جو میرے خلاف ہیں وہ یسوع کے نام میں باندھے جائیں اور آگ اور یسوع کے خون کے وسیلے سے اپنے بھیجنے والے کے پاس واپس جائیں۔تمام تیر، گولیاں، زخم، پریشانیاں، محرومیاں، دھمکیاں، حملے اور مخالفین یسوع کے نام میں اپنے بھیجنے والے کے پاس واپس جائیں۔(2-سلاطین 30:9-37، مکاشفہ 20:2-23)

12۔خُداوند خُدا جس نے زمین و آسمان اور سمندروں کو خلق کیا، اپنے ہاتھ کو بڑھا اور میری مدد کر اور مجھے تکالیف سے شفا دے۔یسوع کے نام میں، معجزات اور نشانات میرے وسیلہ سے ظاہر ہوں۔(اعمال 4:24-30)

13۔خُداوند یسوع، میں تیرے قادر نام سے اِس زمین کے بادشاہوں اور سرداروں کے ساتھ میز پر کھانا کھاؤں۔(1-پطرس 9:2، آستر 1:5-6)

14۔مسیحیت میں میرے خُداوند، میرا انجام بہت اچھا ہو۔میں شیطان پر غالب آؤں اور وہ مجھے نقصان نہ پہنچا سکے۔(آستر 1:5-8)

15۔قادر آسمانی خُدا، یسوع کے خون کی قدرت سے میں اُس کے عظیم نام میں، ہر ایک بیماری اور اِس زمین کے طاعون کو جو مجھے اور میرے خاندان کو چھوتا ہے ردّ کرتا ہوں۔(خروج 1:11، 13:12)

16۔خُداوند یسوع مسیح، یسوع کے نام میں، مجھے ہر قسم کے بتوں، شہوت پرستی، حرام کاری اور ہر اُس چیز سے دُور رکھ جو مجھے آلودہ کرتیں اور خُدا سے دُور رکھتی ہیں۔(استثنا 22:23، اعمال 19:15-20)

17۔خُداوند یسوع مسیح، اپنے قادر نام میں، مجھے ہر قسم کی بدی اور جسمانی خواہش سے دُور رکھ جو میرے اور میری رُوح کے خلاف ہیں۔(1-تھسلنیکیوں 22:5، 1-پطرس 11:2)

# ساتواں دن

''جاگو اور دُعا کرو تاکہ آزمائش میں نہ پڑو۔ رُوح تو مستعد ہے مگر جسم کمزور ہے۔'' (متی 41:26)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **کونے کے سرے کا پتھر:** ''جس پتھر کو معماروں نے ردّ کیا،
  وہی کونے کے سرے کا پتھر ہو گیا۔ (زبور 22:118)
- **مشیر:** ''اِس لیے ہمارے لیے ایک لڑکا تولد ہوا
  اور ہم کو ایک بیٹا بخشا گیا
  اور سلطنت اُس کے کندھے پر ہوگی
  اور اُس کا نام عجیب مشیر
  خُدای قادر ابدیت کا باپ
  سلامتی کا شاہزادہ ہوگا۔'' (یسعیاہ 6:9)
- **خالق:** ''سب چیزیں اُس کے وسیلہ سے پیدا ہوئیں اور جو کچھ پیدا ہوا ہے اُس میں سے کوئی چیز بھی اُس کے بغیر پیدا نہیں ہوئی۔''(یوحنا 3:1)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ بدن کو قربان کرنے کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ نیکی کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ عظمت کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ لالچ کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ دشمنی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ منافقت کے دروازے کو بند کروں۔

∞ میں خُدا کی محبت سے جدا نہیں ہو سکتا۔(رومیوں 8:35-39)

∞ میں خُدا سے مسح شدہ، مہر شدہ اور قائم ہوں۔(2- کرنتھیوں 1:21-22)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدایش 3:1؛ 14:1، دانی ایل 3:19-25، 1- پطرس 2:1، اعمال 8:1، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔قادرِ خُدا، ہر اچھی چیز جو مجھ سے دُور جا چکی ہے، آج یسوع کے نام میں، میں آسمانی کوّے کو حکم دیتا ہوں کہ وہ ہر اچھی چیز میرے پاس لائے جیسے اُس نے ایلیاہ کے لیے کیا۔(1-سلاطین 17:1-24)

2۔میرے خُداوند، یسوع کے نام میں، مجھ سے اور میرے گھرانے سے ہر قسم کی نافرمانی کی رُوح کو دُور کر۔ (لوقا 17:32)

3۔خُداوند، اسرائیل کے خُدا، مجھے اپنی قوت اور قُدرت دے تاکہ میں خوش حال ہو سکوں، اور یسوع کے نام میں، میری اور میرے خاندان کی زندگی میں ابرہام، اضحاق، اور یعقوب کے عہد کو قائم کر۔(استثنا 8:18)

4۔خُداوند یسوع، تو نے گراسینیوں میں قبروں سے نکلے ایک آدمی کے چلانے کی آواز سنی آج یسوع کے نام میں، اپنے قیمتی خون سے مجھے اور میرے خاندان کو مکمل طور پر تاریکی کی قوتوں سے الگ کر۔ (مرقس 5:1-15)

5۔قادرِ خُدا، مجھے اور میری پوشاک کو دیکھ وہ کبھی بھی ناپاک نہ ہوں۔ یسوع کے نام میں، میں اپنی زندگی کے ہر دن میں راست باز رہوں اور میری پوشاک ہمیشہ سفید رہے۔(مکاشفہ 3:4)

6۔خُداوند یسوع، یسوع کے نام میں، ہر بیج جو میں بوؤں وہ کبھی بھی راہ کے کنارے نہ گرے اور اُسے کبھی بھی پرندے نہ چگیں اور نہ ہی وہ پتھریلی زمین پر یا جھاڑیوں میں گرے کہ وہ اُسے دبا دیں بلکہ اچھی زمین میں گرے اور پھل لائے۔(متی 13:1-9)

7۔قادرِ خُدا، داؤد کے گھر کی کنجی کو استعمال کرتے ہوئے میں ضبطِ نفس کو حاصل کروں اور خُدا کے خادم کی طرح اُس کی خدمت کروں۔ یسوع کے نام میں، جب میں اُس کے کلام کی تعلیم دُوں تو مجھ میں خُدا کی عقل آئے اور میں خُدا کے ساتھ چلنے کو سمجھ سکوں۔(افسیوں 5:1)

8۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، جب میں خوش خبری کے کلام کو سناؤں تو میرا دل ایک نئی خوشی سے روشن ہو جائے اور میری زبان یسوع کے نام میں تیرے جلال کو حاصل کرے۔(زبور 45:1)

9۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، یسوع کے نام میں، میں تمام خودرُو پودوں، گھاس، جھاڑیوں اور گناہ کے انجیر کو جو مجھ میں اور میرے خاندان کی زندگیوں میں ہیں اُن کو حکم دیتا ہوں کہ وہ جڑ سے مرجھا جائیں۔ (متی 13:24-30، یوحنا 1:48، مرقس 12:1-14)

10۔آسمان کے خُدا، یسوع کے قادر نام میں، میری آنکھیں کھول تاکہ میں دیکھ سکوں کہ آج میں کہاں ہوں۔ (لوقا 24:13-34)

11۔خُدا کے برّے، میں ہر ایک رُوحانی تاریکی کے بوجھ کو جھڑکتا ہوں جو مجھ پر ہے۔یسوع کے نام میں، آج میں ہر ایک شیطانی خون اور خوراک کو اپنے باطن سے دُور مانگتا ہوں۔(دانی ایل 1:12-20)

12۔خُداوند یسوع، آج ہر قسم کی بے ایمانی اور گمراہ دل کو مجھ سے دُور کر، یسوع کے نام میں مجھے اپنی پاکیزگی، رُوح القدس کی قوت اور آگ سے بھر دے۔(متی 17:15-20)

13۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، یسوع کے نام میں، میں رُوح القدس کی آگ سے ہر ایک شیطانی آنکھ اور آئینے کو ٹکڑے ٹکڑے کرتا ہوں جو میری پیدایش سے مجھ پر نظر رکھے ہوئے ہے۔(زکریاہ 14:12)

14۔رُوح القُدس اور آگ، یسوع کے نام میں، میں تیری آگ کو اپنی اور اپنے خاندان کی زندگی کے لیے مانگتا ہوں تاکہ دشمن ہماری کسی بھی برکت اور اچھی چیز کو چھین نہ سکے۔ (پیدایش 14:1-24، خروج 15:27)

15۔یہوداہ کے ببرّ، یسوع کے نام میں، میں ہر ایک شیطانی جانور جو میرا پیچھا کر رہا ہے اور مجھے نقصان پہنچانا چاہتے ہیں نگل جا۔(2-سلاطین 9:36-37)

16۔میرے خُداوند یسوع، یسوع کے نام میں، ہر ایک شیطانی علم اور خون مجھ سے دُور کر اور مجھے مکمل طور پر یسوع کے نجات بخش خون سے بدل دے۔(1-یوحنا 1:7-8)

17۔میری جنگ کے خُدا، یسوع کے نام میں، میں ہر ایک برکت کو جو میرے دشمنوں کے ہاتھوں اور اُن کے گھروں پر ہے رُوح القدس کی آگ سے میں اُسے اپنے اور اپنے گھرانے کی طرف مانگتا ہوں۔ (پیدایش 15:1-21)

18۔خُداوند، تمہارا تمام کلام جو رُوح القدس کی تحریک سے لکھا گیا، یسوع کے نام میں، میری زندگی میں منافع بخش، تعلیم اور الزام اور اصلاح اور راست بازی میں تربیت کرنے کے لیے فائدہ مند ہو۔ (2-تیمتھیس 3:16)

# آٹھواں دن

''اُس نے اُن سے کہا جب تم دُعا کرو تو کہو

اے باپ!

تیرا نام پاک مانا جائے۔

تیری بادشاہی آئے

ہماری روز کی روٹی ہر روز ہمیں دیا کر

اور ہمارے گناہ معاف کر

کیونکہ ہم بھی اپنے قرض دار کو معاف کرتے ہیں

اور ہمیں آزمائش میں نہ لا۔'' (لوقا11:2-4)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **عالم بالا کا آفتاب:** ''یہ ہمارے خُدا کی عین رحمت سے ہوگا جس کے سبب سے عالم بالا کا آفتاب ہم پر طلُوع کرے گا۔'' (لوقا 78:1)
- **چھڑانے والا:** ''اور اِس صورت سے تمام اسرائیل نجات پائے گا۔ چنانچہ لکھا ہے کہ چھڑانے والا صیون سے نکلے گا اور بے دینی کو یعقوب سے دفع کرے گا۔'' (رومیوں 26:11)
- **قوموں کی مرغوب چیزیں:** ''میں سب قوموں کو ہلا دوں گا اور اُن کی مرغوب چیزیں آئیں گی اور اِس گھر کو جلال سے معمور کروں گا رب افواج فرماتا ہے۔'' (حجی 7:2)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ مافوق الفطرت شفا کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ خدا کی شفا کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ پاکیزگی کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ بت پرستی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ بدکرداری کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ بے صبری کے دروازے کو بند کروں۔

- مجھے یقین ہے کہ سب چیزیں خُدا سے محبت رکھنے والوں کے لیے بھلائی پیدا کرتی ہیں۔ (رومیوں 28:8)
- میں اِس لیے چنا اور مسح کیا گیا ہوں کہ پھل پیدا کروں۔ (یوحنا 16:15)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدائش 3:1؛ 14:1، دانی ایل 3:19-25، 1- پطرس 2:1، اعمال 8:1، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکر گزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔قادرخُدا،آج اپنے عہد کو کثرت کے ساتھ میرے ساتھ قائم کر۔قومیں اور بادشاہ مجھ سے نکلیں۔یسوع کے نام میں،جس اجنبی زمین پر میں رہتا ہوں وہ ابدی میراث کے طور پر میری ہو جائے۔(پیدائش 17:1-8)

2۔خُداوند، مجھ میں اور میری نسل میں اپنے نئے عہد کو یاد کر۔یسوع کے نام میں، ہر ایک قربانی نمک سے نمکین کی جائے اور مجھ میں کبھی بھی تمہارے نمک کے عہد کی کمی نہ ہو۔(احبار 2:13، 26:45)

3۔میرے خُداوند خُدا،اسرائیل کے قدوس،میری طاقت اور میری قوت،یسوع کے نام سے میری زندگی کے ہر زاویہ سے مجھے کامل کر،قائم کر اور مجھے قوت دے۔(2-سموئیل 22:33)

4۔امن کے شہزادے،یسوع کے نام میں، مجھے تمام بیماریوں سے بچا اور اِس دُنیا کی تمام بدی کی قوتوں سے مجھے واقف کر۔(مرقس 5:1-15)

5۔یسوع بادشاہوں کے بادشاہ، یسوع کے نام میں،آج میں تجھ سے دُعا کرتا ہوں میرے تمام دشمن جو میری پوشاک کو بانٹنا چاہتے ہیں وہ اندھے ہو جائیں۔(متی 27:35، مرقس 15:24)

6۔خُداوند یسوع، آسمان کی بادشاہی اُس آدمی کی طرح ہے جس نے اپنے کھیت میں بیج بویا،لیکن اُس میں کڑوے دانے اُگ آئے۔رُوح القُدس اور آگ یسوع کے نام سے ہر ایک جھاڑی اور کڑوے دانے کو میرے بیجوں سے دُور کر اور اُنہیں جڑ سے اُکھاڑ کہ آگ اور گندھک کی جھیل میں پھینک دے۔

(متی 13:24-30)

7۔قادرخُدا، یسوع کے نام میں، میں داؤد کے گھر کی کنجی کو استعمال کرتے ہوئے،دولت،عقل،رُویا،علم، عبادت،خُدا کی تعریف خدا کے کلام اور مکاشفاتی نعمتوں کے دروازوں کو کھولتا ہوں۔(متی 16:19)

8۔خُداوند،جیسے تو نے دانی ایل اور عبرانی جوانوں کو بت پرستی کے لذیذ کھانوں سے دُور رکھا۔یسوع کے نام میں،اُن سب کو اپنے علم،مہارت،عقل،خوابوں اور رُویاؤں کو سمجھنے میں بدل ڈال۔(دانی ایل 1:17)

9۔قدیم الایام،جیسے تو نے پطرس کے باطن میں اپنی عظیم قُدرت کو رکھا اور اُس نے لنگڑوں کو چلایا؛ میرے خُداوند،یسوع کے قادر نام میں،میرے باطن میں بھی اُس قُدرت کو پیدا کر کہ لنگڑے چلیں،اندھے دیکھیں، گونگے سنے اور بہرے بولیں۔(اعمال 3:1-10)

10۔آسمان کے خُداوند، یسوع کے نام سے میری آنکھیں کھول تا کہ میں دیکھ سکوں کہ میں اپنی زندگی میں کہاں جارہا ہوں۔(لوقا 24:13-34)

11۔آسمان کے خُدا، میں ہر ایک گناہ کے عہد اور اُس کی ابتدا کو توڑتا ہوں۔یسوع کے نام میں، میں بدی کی اُن تمام قوتوں کو ختم کرتا ہوں جو جسمانی اور رُوحانی طور پر میرے خلاف ہیں۔(قضاۃ 15:17-20، 16:23-31)

12۔خُداوند یسوع، آج میرے باطن سے بے ایمان اور گمراہ دل دُور کر اور اُسے یسوع کے نام میں، دُعا کی طاقت اور روزے، دُعاؤں کے جوابات اور گناہ کی کمزوری اور بیماری سے شفا میں بدل دے۔
(متی 17:15-21)

13۔قادر خُدا، یسوع کے قادر نام سے اپنے جی اُٹھنے کی قُدرت سے مجھے اور میری زندگی کی ہر ایک مردہ چیز کو بیدار کر۔(یوحنا 11:25،فلپیوں 3:10)

14۔میرے باپ، یسوع کے قادر نام میں، اپنے جی اُٹھنے کی قدرت سے مجھے اور میرے مسیحی سفر کی ہر ایک مردہ چیز کو زندہ کر۔(یوحنا 11:25، فلپیوں 3:10)

15۔میرے باپ، یسوع کے قادر نام میں، اپنے جی اُٹھنے کی قدرت سے میرے ایمان، روپے پیسے، صحت، مستقبل، اور رُوحانی زندگی کو جو مردہ ہو چکی ہے زندہ کر۔(یوحنا 11:25، فلپیوں 3:10)

16۔خداوند خدا، پانچ روٹیوں اور دو مچھلیوں کے بھید کی طرح، یسوع کے قادر نام میں، میں اپنی زندگی کے ہر ایک پہلو میں تیری دینے کی مافوق الفطرت قدرت کو حاصل کروں تا کہ میں قوموں کو سیر کر سکوں۔
(مرقس 6:34-44)

17۔خُداوند خُدا، پانچ روٹیوں اور دو مچھلیوں کے بھید کی طرح، یسوع کے نام میں، مجھے میری زندگی کے ہر ایک پہلو میں اپنی مافوق الفطرت دینے کی قدرت سے بابرکت کر۔(مرقس 6:34-44)

18۔خُداوند خُدا، پانچ روٹیوں اور دو مچھلیوں کے بھید کی طرح، یسوع کے نام میں، اُن تمام چیزوں کو بڑھا جو میری زندگی میں ہیں اور میں اپنی زندگی کے ہر پہلو سے کامل ہوں۔(مرقس 6:34-44)

# نواں دن

''پھر اُس نے اِس غرض سے کہ ہر وقت دُعا کرتے رہنا اور ہمت نہ ہارنا چاہیے اُن سے یہ تمثیل کہی کہ۔'' (لوقا 1:18)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **دروازہ:** ''پس یسوع نے اُن سے پھر کہا میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ بھیڑوں کا دروازہ میں ہوں۔''
(یوحنا 7:10)
- **خُدا کا برگزیدہ:** ''دیکھ میرا خادم جس کو میں سنبھالتا ہوں میرا برگزیدہ جس سے میرا دل خوش ہے۔''
(یسعیاہ 1:42)
- **ابدیت کا باپ:** ''اِس لیے ہمارے لیے ایک لڑکا تولّد ہوا۔
اور ہم کو ایک بیٹا بخشا گیا
اور سلطنت اُس نے کندھے پر ہوگی
اور اُس کا نام عجیب مشیر
خُدایِ قادر اور ابدیت کا باپ،
سلامتی کا شاہزادہ ہوگا۔''(یسعیاہ 6:9)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ نا قابل بیان خوشی کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ مہربانی کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ رُوح القُدس کی تحریک کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ فضول خرچی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ ناپاکی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ بیماریوں کے دروازے کو بند کروں۔

∞ میں بڑی دلیری اور بھروسے سے خُدا تک رسائی حاصل کرسکتا ہوں۔(افسیوں 12:3)

∞ میں مسیح میں سب کچھ کرسکتا ہوں جو مجھے طاقت بخشتا ہے۔(فلپیوں 13:4)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدائش 3:1؛14:1، دانی ایل 3:19-25، 1-پطرس 2:1،
اعمال 8:1، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔قادر خُدا، تیرے کلام یسعیاہ اٹھاونویں باب کے مطابق مجھے اپنی چار برکات دے؛ یسوع کے نام میں،آج میں بائبل کی اٹھاون برکات کو حاصل کروں۔(استثنا 28:1-14)

2۔قادر خُدا، میں یسوع کے نام میں ہمیشہ دیانت داری سے چلوں اور خُدا کے عہد کو اپنی زندگی میں قائم رکھوں۔(متی 28:25،یرمیاہ 31:31)

3۔قادر خُدا، مجھے ہر جنگ میں مضبوط بنا،خُداوند یسوع کے نام میں،اپنی آگ سے میرے ہر ایک دشمن کو میری زندگی سے دُور کر۔(2-سلاطین 6:20)

4۔خُداوند یسوع، یسوع کے نام میں میرے مددگار زمین کے چاروں کونوں سے آئیں اور مجھے رُوحانی اور جسمانی طور پر شفا دیں اور میں رُوحانی اور جسمانی طور پر خوش حال ہوں۔(متی 2:9-7، مرقس 5:18-25)

5۔میرے خُداوند خُدا، ہر قسم کی گندی پوشاک مجھ سے دُور کر۔یسوع کے نام میں،میری تمام بدی کو مجھ سے دُور کر اور مجھے نفیس پوشاک پہنا جیسے تو نے یسوع کو پہنائی۔(زکریاہ 3:1-5)

6۔قادر آسمانی خُدا، یسوع کے نام میں، میں ہر اُس درخت کو حکم دیتا ہوں کہ وہ جڑ سے اُکھڑ جائے جسے میرے باپ نے نہیں لگایا۔(متی 13:24-30)

7۔قادر خُدا، داؤد کے گھر کی کنجی کو استعمال کرتے ہوئے یسوع کے نام میں، میں ہر ایک گناہ،کڑواہٹ، غلامی،لالچ،اخلاقی زوال، بدرُوحوں، بیماریوں، نافرمانیوں،اور دُوسرں کا لحاظ نہ کرنے والی رُوحوں کو باندھ دیتا ہوں۔(گلتیوں 5:19-21، مکاشفہ 2:20-22)

8۔میرے آسمانی خُدا، اے میرے خُداوند،یسوع کے قادر نام میں، مجھے برکت دے اور مجھ پر آسمانی چیزوں کو ظاہر کر جو اِس زمین کا گوشت اور خون مجھ پر ظاہر نہیں کر سکتا۔(متی 16:17)

9۔رُوح القُدس، مجھے پطرس کی طرح ترقی دے اور مقدس کر،یسوع کے قادر نام میں مجھے رُوح القُدس کی آگ سے سُلگا دے،تاکہ جب چرچ کے دشمن میری زندگی میں آئیں کہ جھوٹ بولیں اور مجھے دھوکا دیں تو وہ کچھ بھی نہ کر سکیں۔(اعمال 5:1-11)

10۔میرے ابدی باپ، تیرے کلام کے مطابق،یسوع کے نام میں خُداوند کی سات رُوحیں ہمیشہ مجھ پر سایہ ڈالیں اور میری زندگی کے ہر دن میں مجھے خُدا کی بادشاہی میں بڑھائیں اور ترقی دیں۔(یسعیاہ 11:2-3)

11۔قادر خُدا، میری زندگی میں ہر ایک بُرا خیال، دروازہ، سیڑھی اور شیطانی حملہ ابھی یسوع کے قادر نام میں، ہمیشہ ہمیشہ کے لیے اُس آگ سے بھسم ہو جائے۔(یرمیاہ 5:26-27)

12۔یسوع ناصری، یسوع کے نام میں، میری زندگی کے طوفان کے دوران مجھے ایسا دل دے کہ میں تیری تعریف، پرستش اور تیرے مقدس نام کی شکر گزاری کر سکوں۔(متی 25:11، لوقا 21:10)

13۔خُداوند یسوع، پانچ روٹیوں اور دو مچھلیوں کے بھید کی طرح تیرا عہد میری زندگی میں قائم رہے۔ یسوع کے نام میں، میں اپنی زندگی کے ہر ایک پہلو میں تیری برکت کو حاصل کروں۔(مرقس 6:34-44)

14۔خُداوند یسوع، پانچ روٹیوں اور دو مچھلیوں کے بھید کی طرح تیرا عہد میری زندگی میں قائم رہے۔ یسوع کے نام میں، میں اپنی زندگی کے ہر ایک پہلو میں رُوحانی توجہ کو حاصل کروں۔(مرقس 6:34-44)

15۔خُداوند یسوع، پانچ روٹیوں اور دو مچھلیوں کے بھید کی طرح تیرا عہد میری زندگی میں قائم رہے۔ یسوع کے نام میں، میں اپنی زندگی کے ہر ایک پہلو میں رُوحانی منظوری کو حاصل کروں۔(مرقس 6:34-44)

16۔خُداوند یسوع، پانچ روٹیوں اور دو مچھلیوں کے بھید کی طرح تیرا عہد میری زندگی میں قائم رہے۔ یسوع کے نام میں، میں اپنی زندگی کے ہر ایک پہلو میں رُوحانی عنایت کو حاصل کروں۔(مرقس 6:34-44)

17۔خُداوند یسوع، پانچ روٹیوں اور دو مچھلیوں کے بھید کی طرح تیرا عہد میری زندگی میں قائم رہے۔ یسوع کے نام میں، میں اپنی زندگی کے ہر ایک پہلو میں کثرت کی برکات کو حاصل کروں۔(مرقس 6:34-44)

18۔خُداوند یسوع، پانچ روٹیوں اور دو مچھلیوں کے بھید کی طرح تیرا عہد میری زندگی میں قائم رہے۔ یسوع کے نام میں، میں اپنی زندگی کے ہر ایک پہلو میں رُوحانی توجہ اور کشش کو حاصل کروں۔(مرقس 6:34-44)

19۔خُداوند یسوع، پانچ روٹیوں اور دو مچھلیوں کے بھید کی طرح تیرا عہد میری زندگی میں قائم رہے۔ یسوع کے نام میں، میں اپنی زندگی کے ہر ایک پہلو میں خُداوند یسوع کی آسمانی بادشاہی میں اُس کا شراکت دار ہوں۔(مرقس 6:34-44)

20۔خُداوند یسوع، پانچ روٹیوں اور دو مچھلیوں کے بھید کی طرح تیرا عہد میری زندگی میں قائم رہے۔ یسوع کے نام میں، میں اپنی زندگی کے ہر ایک پہلو میں رُوحانی تسلی اور ملاپ کو حاصل کروں۔(مرقس 6:34-44)

# دسواں دن

''میں اُن کے لیے درخواست کرتا ہوں میں دُنیا کے لیے درخواست نہیں کرتا بلکہ اُن کے لیے جنہیں تو نے مجھے دیا ہے کیونکہ وہ تیرے ہیں۔ اور جو کچھ میرا ہے وہ سب تیرا ہے اور جو تیرا ہے وہ میرا ہے اور اِن سے میرا جلال ظاہر ہوا ہے۔''

(یوحنا 17:9-10)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **سچا گواہ:** ''اور یسوع مسیح کی طرف سے جو سچا گواہ اور مُردوں میں سے جی اُٹھنے والوں میں پہلوٹھا اور دُنیا کے بادشاہوں پر حاکم ہے تمہیں فضل اور اطمینان حاصل ہوتا رہے۔'' (مکاشفہ 5:1)
- **اوّل اور آخر:** ''جب مَیں نے اُسے دیکھا تو اُس کے پاؤں میں مُردہ سا گر پڑا اور اُس نے یہ کہہ کہ مجھ پر اپنا ہاتھ رکھا کہ خوف نہ کر۔ میں اوّل اور آخر۔'' (مکاشفہ 17:1)
- **پہلوٹھا:** ''اور یسوع مسیح کی طرف سے جو سچا گواہ اور مُردوں میں سے جی اُٹھنے والوں میں پہلوٹھا اور دُنیا کے بادشاہوں پر حاکِم ہے تمہیں فضل اور اِطمینان حاصل ہوتا رہے۔'' (مکاشفہ 5:1)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ علم کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ خُدا کے نور کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ صبر اور برداشت کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ حسد کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ مستقبل کی بے پروائی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ قلت کے دروازے کو بند کروں۔

- میں انگور کے حقیقی درخت کی ڈالی ہوں اور میں اُس کی زندگی کا حصّہ ہوں۔ (یوحنا 15:1-5)
- میں خُدا کا مقدس ہوں۔ (1- کرنتھیوں 16:3)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدایش 3:1؛ 14:1، دانی ایل 3:19-25، 1- پطرس 2:1، اعمال 8:1، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکر گزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔خُداوند، تیرے کلام کے مطابق میری زندگی کی ہر برکت جس کو مصری چھین چکے ہیں۔یسوع کے نام میں، تیری آگ سے چوبیس گھنٹوں میں واپس آجائے۔(خروج 27:15)

2۔میرے خُداوند، مجھے اپنا پُرجوش بندہ بنا۔یسوع کے نام میں، اپنی کہانت کا ابدی عہد ہمیشہ میری اور میرے خاندان کی زندگی میں قائم رکھ۔(گنتی 13:25)

3۔خُداوند خُدا، تیرا ہاتھ مجھ پر اور اُن تمام پر ہو جو میری بھلائی چاہتے ہیں۔آج یسوع کے نام میں، تیری طاقت اور تیرا غضب اُن سب پر نازل ہو جو میرا پیچھا کر رہے ہیں۔(عزرا 22:8)

4۔خُداوند یسوع، میرے اُن تمام گناہوں کو معاف کر جو مجھے مفلوج اور بیمار کرتے ہیں۔یسوع کے نام میں، آج اُن سب کو اپنی پاکیزگی اور راست بازی سے بدل ڈال۔(متی 2:9-7، مرقس 18:5-25)

5۔خُداوند یسوع، یسوع کے نام میں، میں ہر ایک طوفان، کیڑے، آگ اور دشمن کی تلوار کے سامنے کھڑا رہ سکوں۔مجھے ایسی قوت دے جیسی تو نے تین عبرانی جوانوں کو دی۔(دانی ایل 21:3)

6۔خُداوند یسوع، آسمان کی بادشاہی رائی کے دانے کی مانند ہے۔میرے ایمان کے بانی، یسوع کے نام میں، میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں کہ ہر ایک رائی کا دانہ جو تو نے میری زندگی میں بویا تیری آگ سے پروان چڑھے اور تیری بادشاہی کو وسعت دے۔(متی 31:13-32، لوقا 19:13)

7۔قادر خُدا، داؤد کے گھر کی کنجی کو استعمال کرتے ہوئے، میں ہر قسم کی حرام کاری، ناپاکی، شہوت پرستی، بت پرستی، جادوگری، عداوت، جھگڑے، حسد، غصہ، تفرقے، جدائیاں، بدعتیں، بغض، نشہ بازی، اور ناچ رنگ کو باندھتا ہوں۔(گلتیوں 19:5-21، مکاشفہ 20:2-22)

8۔خُداوند یسوع، میں پاک عشا میں تیرے پاک خون اور پاک بدن کو لینے کی وجہ سے تیرا اشراکت دار ہوں۔یسوع کے نام میں، میری زندگی کے ہر ایک پہلو میں مجھے شفا دے اور میرے گناہوں کو دھو ڈال۔

(یوحنا 53:6)

9۔کثرت کے خُدا، مجھے پطرس کی طرح ترقی دے اور مقدس کر۔یسوع کے قادر نام میں، مجھ رُوح القُدس کی آگ سے سلگا دے، تاکہ جب چرچ کے دشمن میری زندگی میں آئیں کہ جھوٹ بولیں اور مجھے دھوکا دیں تو وہ کچھ بھی نہ کر سکیں۔(اعمال 1:5-11)

10۔خُداوند خُدا، تیرے کلام کے مطابق، رُوح القُدس مجھ پر اور میرا خاندان پر ٹھہر جائے۔ یسوع کے قادر نام میں خُدا کی بادشاہی مجھ میں اور میرے خاندان میں ہمیشہ وسعت پائے۔(یسعیاہ 11:2-3)

11۔قادر خُدا، یسوع کے نام میں، ہر اُس لعنت، سحر، جادوگری اور شیطانی غلبہ کو مجھ سے دُور کر جو جسمانی اور رُوحانی طور پر میرے خلاف ہیں۔(زکریاہ 5:7-11،14:12)

12۔یسوع ناصری، مجھے باغ گتسمنی میں تیرا رونا اور کراہنا یاد ہے، یسوع کے نام میں، مجھے فضل دے کہ میں اِس زمین پر اپنی زندگی کے ہر پہلو میں تمام دُکھوں اور تکلیفوں کو برداشت کر سکوں۔(لوقا 22:42)

13۔خُداوند یسوع، پانچ روٹیوں اور دو مچھلیوں کے بھید کی طرح، یسوع کے نام میں، میں اپنی زندگی کے ہر پہلو سے نہ بیان کرنے والی خوشی کو حاصل کروں۔(مرقس 6:34-44)

14۔خُداوند یسوع، تو نے میرے لیے اپنی جان دی، یسوع کے نام میں، موت اور پاتال کا عہد مجھ سے اور میرے خاندان سے منسوخ ہو جائے۔(یسعیاہ 28:18)

15۔میرے خُدا، میرے اندر پاک دل پیدا کر اور میرے باطن میں ازسر نو مستقیم رُوح ڈال۔(زبور 51:10)

16۔قادر خُدا، آج ہر قسم کے بگاڑ کو مجھ سے دُور کر اور میرے جامے کو دھو کر مکمل سفید کر دے۔ یسوع کے نام میں، برّے کے لہو سے ہر قسم کے ٹیڑھے دل کو مجھ سے اور میرے خاندان سے دُور کر۔

(استثنا 32:5، مکاشفہ 7:14)

17۔میرے باپ، میں یسوع سے پیار کرتا ہوں۔ یسوع کے نام میں، میں اُس کے کلام کے مطابق زندگی کے تاج کو حاصل کروں جس کا وعدہ اُس نے مجھ سے اور میرے خاندان سے کیا ہے۔(یشوع 1:12)

18۔قادر خُدا، یسوع کے نام میں، میرا سر کبھی بھی راست بازی کے اُس تاج کو حاصل کرنے سے انکار نہ کرے جو تو نے میرے لیے رکھا ہے۔(2-تیمتھیس 4:8)

# گیارھواں دن

''میں صرف اِن ہی کے لیے درخواست نہیں کرتا بلکہ اُن کے لیے بھی جو اِن کے کلام کے وسیلہ سے مجھ پر ایمان لائیں گے۔''(یوحنا 20:17)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **مَلکِ صدق**: ''جہاں یسوع ہمیشہ کے لیے مَلکِ صدق کے طور پر سردار کاہن بن کر ہماری خاطر پیش رُو کے طور پر داخل ہوا۔'' (عبرانیوں 20:6)
- **خُداوند کا جلال**: ''اور خُداوند کا جلال آشکارا ہوگا
  اور تمام بشر اُس کو دیکھے گا
  کیونکہ خُداوند نے اپنے منہ سے فرمایا ہے۔'' (یسعیاہ 5:40)
- **خُدا**: ''پکارنے والے کی آواز!
  بیابان میں خُداوند کی راہ دُرُست کرو۔
  صحرا میں ہمارے خُدا کے لیے شاہراہ ہموار کرو۔'' (یسعیاہ 3:40)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ محبت کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ تعریف کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ فرمان برداری کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ کاہلی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ زر کی دوستی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ بُخل کے دروازے کو بند کروں۔

∞ میں مسیح میں معمور ہوں۔ (کلسیوں 10:2)

∞ مجھے بھروسا ہے کہ خُدا نے جو نیک کام مجھ میں شروع کیا ہے وہ اُسے یسوع مسیح کے دن پورا کرے گا۔ (فلپیوں 5:1)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدایش 1:3؛ 1:14، دانی ایل 3:19-25، 1- پطرس 1:2، اعمال 1:8، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔ یسوع کے نام میں، آج میں برّہ کے لہو سے ہر ایک پہلوٹھی لعنت کو ہمارے خُداوند یسوع مسیح جو پہلوٹھا ہے اُس کی برکات سے بدل ڈال۔ (لوقا 7:2)

2۔ قادرِ خُدا، یسوع کے نام میں، میں یسوع کے خون کے عہد کے وسیلہ سے ہر ایک شیطانی سرگرمی کو اپنے، اپنے خاندان اور اپنی نسل سے دُور مانگتا ہوں۔ (مکاشفہ 1:12)

3۔ اسرائیل کے قادرِ خُدا، یسوع کے نام میں تیرے عدل کی قوت ہر اُس شیطانی طاقت کو بھسم کر دے جو میرے خلاف ہے۔ (خروج 8:18-19)

4۔ خُداوند یسوع، مجھے اپنے ایمان کا تحفہ بخش جیسے تو نے بارہ برس کی بیمار عورت کو بخشا۔ خُداوند یسوع کے نام میں، مجھے اِس قابل بنا کہ میں اپنی زندگی کے ہر ایک پہلو میں تیری شفا بخش پوشاک کو چھو سکوں۔ (متی 9:20-22، مرقس 5:25-29)

5۔ میرے باپ، جیسا تو نے یہویاکین کے ساتھ کیا میری ہر قسم کی اسیری کی پوشاک کو شاہی پوشاک میں بدل ڈال اور یسوع کے نام میں، میں ہمیشہ تیرے میز سے کھانا کھایا کروں۔ (یرمیاہ 52:33)

6۔ خُداوند یسوع، ایمان کے بانی، مجھے اپنے ایمان کا تحفہ بخش جیسے رائی کا دانہ ہوتا ہے، تا کہ میں یسوع کے نام میں، ہر ایک پہاڑ، وادی، اور صاف اور کٹھن راستے سے اونچا جا سکوں اور تیری بادشاہی کو وسعت دُوں۔ (متی 13:31-32، لوقا 13:19)

7۔ قادرِ خُدا، میں داؤد کے گھر کی کنجی کو استعمال کرتے ہوئے زناکاری، بدکرداری، لاپرواہی، ناپاکی، بیماری، مردہ دلی، کمی، کاہلی، پیسے کی محبت، اور تنگ دلی کو باندھتا ہوں۔ (یسعیاہ 22:22)

8۔ خُداوند یسوع مسیح، اگرچہ میں تم سے دُور تھا، مگر یسوع کے نام میں، میں تیرے خون کا شکر گزار ہوں جس نے مجھے تیرے نزدیک کر دیا۔ (افسیوں 2:13)

9۔ رُوح القُدس، اِسی ماہ مجھ میں رُوحانی تاثیر پیدا ہو جائے جیسے تو نے پطرس اور کرنیلیس کے لیے کیا۔ یسوع کے نام میں، میں اپنی زندگی میں ہمیشہ خُدا کی بادشاہی کو وسعت دُوں۔ (اعمال 10:1-8)

10۔ میرے باپ، تیرے کلام کے مطابق، یسوع کے نام میں، حکمت اور خرد کی رُوح ہمیشہ مجھ میں اور میرے خاندان میں قائم رہے اور ہم خُدا کی بادشاہی میں ترقی پائیں۔ (یسعیاہ 11:2-3)

11۔آسمان کے خُدا، ہرقسم کی جسمانی اورُروحانی آزمائش گواہیوں میں بدل جائے ۔یسوع کے نام میں ہر طرح کی آزمائش للکارمیں ناکامی کامیابی میں، داغ شفامیں، غلامی آزادی میں، محرومی خوشی میں، عداوت فتح میں، کمزوری طاقت میں، اورنامنظوری منظوری میں بدل جائے(خروج 8:18-19)

12۔یسوع ناصری، باغ گتسمنی میں مجھے تیرارونااورکراہنایاد ہے۔یسوع کے نام میں، مجھے ایسادل دے کہ میں اُن سب لوگوں کومعاف کرسکوں جو مجھے تکلیف دیتے ہیں۔(لوقا15:18-19؛ 23-34)

13۔اسرائیل کے قادرخدا، تیرے کلام کے مطابق، آج یسوع کے نام میں، میں یروشلیم کے لیے دائمی امن کی دُعاکرتاہوں۔(زبور 122:6-7)

14۔اسرائیل کے قادرخُدااورمیرے خداوند، تیرے کلام کے مطابق، یسوع کے نام میں، آج میں تیرے تخت سے یروشلیم کی دیوار کے لیے دائمی امن کی دُعاکرتاہوں۔(زبور 122:6-7)

15۔اسرائیل کے قادرخُدااورمیرے باپ، تیرے کلام کے مطابق، آج یسوع کے نام میں، وہ تمام لوگ جو یروشلیم سے محبت کرتے ہیں اُن کی نسلیں ہمیشہ خوش حال رہیں۔(زبور 122:6-7)

16۔خُداوندیسوع، تیرے خون کی قدرت سے، میں یسوع کے نام میں، ہرایک شیطانی سرگرمی کواپنی زندگی سے دُورمانگتاہوں۔(مکاشفہ 10:20، متی 41:25)

17۔اسرائیل کے قادرخُدااورمیرے نجات دہندہ، تیرے کلام کے مطابق، آج یسوع کے نام میں، میں یروشلیم کے لیے دائمی امن کی دُعاکرتاہوں۔(زبور 122:6-7)

18۔اسرائیل کے قادرخُدااورالفااوراومیگا، تیرے کلام کے مطابق، آج یسوع کے نام میں، میں یروشلیم کی دیوارکے لیے دائمی خوش حالی کی دُعاکرتاہوں۔(زبور 122:6-7)

19۔میرے باپ، عبرانی نوجوانوں کے لیے بھٹی کی آگ ٹھنڈی ہوگئی، یسوع کے نام میں، میں اپنی زندگی کے ہرپہلومیں اُس اطمینان کوحاصل کروں۔(دانی ایل 3:19-25)

20۔خُداوندخُدا، میں تجھ سے دُعاکرتاہوں کہ یسوع کے نام میں، جو مجھے گرفتارکرنے کے لیے آئیں وہ بھی گرفتارہوجائیں۔اورجومیرے، میرے خاندان اورمیری نسل کے خلاف تلواراُٹھاتے ہیں وہ اُسی تلوار سے ہلاک ہوں۔(مکاشفہ 10:13)

# بارھواں دن

”لیکن ہم تو دُعا میں اور کلام کی خدمت میں مشغول رہیں گے۔“(اعمال 4:6)

ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- خُدائے محمود: ''اور قوم کے بزرگ اُن ہی کے ہیں اور جسم کی رُو سے مسیح بھی اُن ہی میں سے ہوا جو سب کے اُوپر اور ابد تک خُدائے محمود ہے۔ آمین۔''(رومیوں 5:9)
- اچھا چرواہا: ''اچھا چرواہا میں ہوں۔ اچھا چرواہا بھیڑوں کے لیے اپنی جان دیتا ہے۔'' (یوحنا 11:10)
- سردار: ''اے بیت لحم یہوداہ کے علاقے
تو یہوداہ کے حاکموں میں ہرگز سب سے چھوٹا نہیں۔
کیونکہ تجھ میں سے ایک سردار نکلے گا
جو میری اُمت اسرائیل کی گلہ بانی کرے گا۔''
(متی 6:2)

اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ مواقعوں کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ الٰہی آگاہی کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ پاسبانی نعمتوں کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ قتل کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ غصے کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ عیاشی کے دروازے کو بند کروں۔

- میں مسیح کے وسیلہ سے خُدا میں پوشیدہ ہوں۔(کلسیوں 3:3)
- میں راست باز ہوں۔(رومیوں 1:5)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدایش 3:1؛14:1، دانی ایل 3:19-25، 1-پطرس 2:1، اعمال 8:1، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکر گزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔خُداوند، جیسے تو نے قدیم ایاّم میں کیا، یسوع کے نام میں تیری حضوری مجھ میں جلتی جھاڑی، بادل، آگ، دھوئیں، دھنک، گرج، روشنی، اور آندھی کی طرح قائم رہے۔(خروج 2:3، 21، 16:19، حزقی ایل 1:4-28، ایوب 1:38)

2۔خُداوند خُدا، اپنے عہد کو ہمیشہ کے لیے میرے دل پر کندہ کر۔ یسوع کے نام میں، میں آج ہر ایک چیز کی شبیہ اور کھودی ہوئی مورت کو ردّ کرتا ہوں۔(استثنا 23:4)

3۔میرے خُداوند، یسوع کے قادر نام میں، اپنی عظیم قدرت سے مجھے اپنے کلام کے بارے میں سیکھا۔ (ایوب 22:36)

4۔خُداوند یسوع، ابن داؤد، یسوع کے نام میں میری رُوحانی بصیرت کو روشن کر اور اُسے شفا بخش تا کہ میں تیرے کلام کو دیکھ سکوں، میری عقلی بصیرت کو روشن تا کہ میں تیرے کلام کو سمجھ سکوں، میری رُوحانی بصیرت کو روشن تا کہ میں خواب، رُویا، اور مکاشفات کو دیکھ سکوں۔(متی 9:27-31)

5۔خُداوند، میرا ہر ایک دشمن اندھوں کی طرح گلیوں میں بھٹکے۔ یسوع کے نام میں، اُس کی پوشاک بھی آلودہ ہو جائے۔(نوحہ 14:4)

6۔خُداوند یسوع، آسمان کی بادشاہی خمیر کی مانند ہے۔ کثرت کے مالک، یسوع کے نام میں، میں اپنی زندگی کے ہر پہلو میں تیری کثرت کو دیکھوں۔(متی 33:13، لوقا 19:13)

7۔قادر خُدا، یسوع کے نام میں، میں داؤد کے گھر کی کنجی کو استعمال کرتے ہوئے ہر قسم کے قتل، غصے، نظریہِ خوشی، خوشی، غریبی، تاریکی کی قوتوں، بتوں، جھوٹے خُداؤں، غرور، تضحیک، مقابلے، خودغرضی اور جنسی بے راہ روی کو باندھتا ہوں۔(زبور 15:49)

8۔خُداوند یسوع، اگرچہ میں اپنی ماں کے پیٹ سے ناپاک پیدا ہوں۔ مگر میں یسوع کے نام میں، تیرا شکرگزار ہوں کہ تو نے برّہ کے خون سے مجھے نئی پیدائش دی، تا کہ میں پاک ترین مقام میں دلیری کے ساتھ جا سکوں۔ (عبرانیوں 19:10)

9۔قادر خُدا، پطرس نے اپنی خدمت کے متعلق نویں گھنٹے ایک نیا مکاشفہ حاصل کیا کہ وہ کرنیلیس سے ملے۔

میرے باپ یسوع کے نام میں، مجھے نئی رُویا عطا کرتا کہ میں تیری بادشاہی کو وسعت دے سکوں۔ (اعمال 10:1-7)

10۔خُداوند خُدا، تیرے کلام کے مطابق، حکمت، خرد، مصلحت، قدرت، معرفت، اور خُداوند کے خوف کی رُوح، یسوع کے نام میں، مجھ پر اور میرے خاندان پر ٹھہر جائے۔تا کہ ہم ہمیشہ خدا کی بادشاہی کی وسعت کا سبب بنیں۔(یسعیاہ 11:2-3)

11۔باپ، اپنے لہو کی قدرت سے مجھے ہر قسم کی بدی اور گناہ سے پاک اور الگ کر، یسوع کے نام میں، میں ہر ایک بدی کی قدرت کو رُوح القُدس کی آگ سے دُور مانگتا ہوں۔(اعمال 3:1-10)

12۔خُداوند خُدا، میں تیرا شکر گزار ہوں کہ تو ہمیشہ میری سنتا ہے۔یسوع کے نام میں، تیرا جلال میرے اُوپر ٹھہر جائے اور ہر ایک مُردہ زندگی بحالی اور مسیح کے جی اُٹھنے کی قدرت کو حاصل کرے۔(یوحنا 11:41-43)

13۔اسرائیل کے قادر خُدا، تیرے کلام کے مطابق، آج میں اپنے خاندان اور اپنے چرچ کے لیے دُعا کرتا ہوں۔یسوع کے نام میں، تیرا امن اور آشتی ہمیشہ مجھ پر اور میرے خاندان پر قائم رہے۔
(زبور 122:6-7)

14۔اسرائیل کے قادر خُدا اور میرے عظیم الشان بادشاہ، اپنے کلام کے مطابق، یسوع کے نام میں، جو مجھ سے محبت کرتے ہیں اُن کے خاندان ہمیشہ خوش حال رہیں۔(زبور 122:6-7)

15۔اسرائیل کے قادر خُدا اور میرے ناقابل یقین مالک، اپنے کلام کے مطابق، یسوع کے نام میں، تیرا امن میری زندگی کے ہر پہلو میں ہمیشہ قائم رہے۔(زبور 122:6-7)

16۔اسرائیل کے قادر خُدا اور میرے ناقابل تصور غم خوار، اپنے کلام کے مطابق، یسوع کے نام میں، میرے محل کو ہمیشہ اپنے جلال سے اقبال مند کر۔(زبور 122:6-7)

17۔اسرائیل کے قادر خُدا اور میرے خُداوند، تیرے کلام کے مطابق، یسوع کے نام میں، آج میں تجھ سے دُعا کرتا ہوں کہ تیرا تخت ہمیشہ یروشلیم میں قائم رہے۔(زبور 122:6-7)

18۔بادشاہوں کے بادشاہ اور خداندوں کے خُدا، خُداوند کی رُوح مجھ پر ٹھہر جائے۔یسوع کے نام میں، مجھے مسح کرتا کہ میں غریبوں کو خوش خبری اور شکستہ دلوں کو تسلی دُوں۔(لوقا 6:18-19)

# تیرھواں دن

''اِسی طرح رُوح بھی ہماری کمزوری میں مدد کرتا ہے کیونکہ جس طور سے ہم کو دُعا کرنا چاہیے ہم نہیں جانتے مگر رُوح خود ایسی آہیں بھر بھر کر ہماری شفاعت کرتا ہے جن کا بیان نہیں ہوسکتا۔'' (رومیوں 8:26)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **بڑا سردار کاہن**: ''پس جب ہمارا ایک ایسا بڑا سردار کاہن ہے جو آسمانوں سے گذر گیا یعنی خُدا کا بیٹا یسوع تو آؤ ہم اپنے اقرار پر قائم رہیں۔'' (عبرانیوں 14:4)
- **کلیسیا کا سردار**: ''اور سب کچھ اُس کے پاؤں تلے کر دیا اور اُس کو سب چیزوں کا سردار بنا کر کلیسیا کو دے دیا۔'' (افسیوں 22:1)
- **سب چیزوں کا وارث**: ''اِس زمانہ کے آخر میں ہم سے بیٹے کی معرفت کلام کیا جسے اُس نے سب چیزوں کا وارث ٹھہرایا اور جس کے وسیلہ سے اُس نے عالم بھی پیدا کیے۔'' (عبرانیوں 2:1)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کُنجی کو حاصل کیا ہے کہ صبر کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کُنجی کو حاصل کیا ہے کہ امن کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کُنجی کو حاصل کیا ہے کہ مافوق الفطرت قوت کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کُنجی کو حاصل کیا ہے کہ غربت کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کُنجی کو حاصل کیا ہے کہ تاریکی کی قوت کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کُنجی کو حاصل کیا ہے کہ غرور کے دروازے کو بند کروں۔

- میں خُدا کے ساتھ کام کرنے والا ہوں۔ (1- کرنتھیوں 9:3)
- میں خُدا کی کاریگری ہوں۔ (افسیوں 10:2)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدائش 1:3؛1:14، دانی ایل 3:19-25، 1- پطرس 1:2، اعمال 1:8، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔خُداوند خُدا، تیرے نمک کا عہد جو تو نے داؤد کے ساتھ ہمیشہ کے لیے باندھا، یسوع کے نام میں، یہ ہمیشہ میرے اور میرے خاندان کے ساتھ قائم رہے۔(2-تواریخ 5:13،مرقس 49:9)

2۔میرے خُداوند خُدا، تو خُدا ہے، وفادار خُدا، جو اپنے عہد اور رحم کو قائم رکھتا ہے، یسوع کے نام میں، تیری محبت اور تیرے احکامات کبھی بھی میری زندگی سے دُور نہ ہوں۔(استثنا 9:7)

3۔خُداوند، مجھے اپنی قادر قدرت سے قبول کر۔ یسوع کے نام میں، میری رُوح کو قبر، شرم، بیماری، کمی، غریبی، بت پرستی، اور جھوٹے خُداؤں کی قدرت سے بچا۔(زبور 15:49)

4۔ابن آدم، میں تجھ پر یقین اور ایمان رکھتا ہوں، یسوع کے نام میں، آج سے میرے منہ اور میری زبان کو اپنی گواہیوں اور معجزانہ شفا کی قدرت سے بھر دے۔(متی 9:27-31)

5۔باپ اور خُداوند یسوع، یسوع کے نام میں، میری چوری کی گئی پوشاک کو اپنی آگ سے میرے دشمن کے گھر سے واپس میرے گھر میں لا۔(گنتی 20:26-28)

6۔خُداوند یسوع اور کثرت کے مالک، خُدا کی بادشاہی خمیر کی مانند ہے، یسوع کے نام میں، خمیر کی رُوح ابھی مجھے اور میری زندگی کے ہر پہلو کو برکت دے اور بڑھا دے۔(متی 33:13، لوقا 19:13-21)

7۔قادرِ مطلق، میں داؤد کے گھر کی کنجی کو استعمال کرتے ہوئے۔ یسوع کے نام میں، ہر قسم کی شرم، بدگوئی، پھوہڑ پن، جادو، جھگڑا، شراب نوشی، سرکشی، بے قابو عادات، بتوں کے کھانے، ناعاقبت اندیش گفتگو اور دُنیاوی ستایش کو باندھتا ہوں۔(خروج 8:18-19)

8۔خُداوند یسوع، خون کے چھڑکاؤ کے سبب سے نئے عہد کے درمیانی، یسوع کے نام میں، تیرا خون مجھ سے اور میرے خاندان سے ہابل کے خون کی نسبت بہتر باتیں کرے۔(عبرانیوں 24:12)

9۔میرے خُداوند، میں دُعا کرتا ہوں کہ یسوع کے نام میں، میری قربانیاں اور ہدیے یادگاری کے طور پر تیرے حضور پہنچیں۔(پیدائش 3:4-4، اعمال 1:10-6)

10۔خُداوند خُدا، تیرے کلام کے مطابق، یسوع کے نام میں، حکمت، خرد، مصلحت، قدرت، معرفت اور خُداوند کے خوف کی رُوح ہمیشہ میرے اور میرے خاندان میں قائم رہے اور ہم خُدا کی بادشاہی میں وسعت کا

سبب بنیں۔(یسعیاہ 2:11)

11۔قادر خُدا، یسوع کے نام میں، میں ہر ایک ہلاکت کے فرزند اور تاریکی کی قوت کو ردّ کرتا ہوں جو مجھے تیرے کام کرنے سے روکتی ہیں۔(یوحنا 12:17)

12۔خُداوند خُدا، میں تیرا شکر کرتا ہوں کہ تو ہمیشہ میری سنتا ہے، یسوع کے نام میں، تیرا نام میری زندگی کے ہر ایک مقابلے اور مزاحمت سے جلال پائے۔(یوحنا 12:27-28)

13۔میرے خُداوند، آج یسوع کے نام میں، میں حکم دیتا ہوں کہ میری روشنی تاریکی میں چمکے اور تاریکی اُسے سمجھ نہ سکے۔(یوحنا 1:5)

14۔اے خُداوند، میری زندگی سے ہر قسم کی ساز باز اور دھوکا دہی کی رُوح کو جو شیطان خوابوں رویاؤں کے ذریعے دیتا ہے، اُس پر خدا کی آگ نازل ہو۔ یسوع کے نام میں، اُس کے لہو سے میں ہر ایک شیطانی سرگرمی کو مسترد کرتا ہوں (متی 6:4، زبور 12:91)

15۔باپ تیرے کلام کے مطابق: یسوع کے نام میں، میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں کہ میرے بیٹے اور بیٹیاں نبوت کریں اور میرے بوڑھے خواب اور جوان رُویا دیکھیں۔(یوایل 28:2)

16۔خُداوند یسوع، میری زندگی میں جو کچھ لعزر کی موت کے مشابہ ہے وہ یسوع کے نام میں، مسیح کے جی اُٹھنے کی قدرت کو حاصل کرے۔(یوحنا 11:1-44)

17۔خُداوند یسوع، میری زندگی میں جو کچھ لعزر کی موت کے مشابہ ہے وہ یسوع کے نام میں دُور ہو، اور میں اور میرا خاندان اپنی زندگیوں میں مسیح کے جی اُٹھنے کی قدرت کو حاصل کریں۔(یوحنا 11:1-44)

18۔خُداوند یسوع، میری زندگی میں جو کچھ لعزر کی موت کے مشابہ ہے، وہ یسوع کے نام میں زندہ ہو جائے اور میں اور میرا خاندان اپنی زندگیوں میں مسیح کے جی اُٹھنے کی قدرت کو حاصل کریں۔

(یوحنا 11:1-44)

# چودھواں دن

''اُمید میں خوش۔ مصیبت میں صابر۔ دُعا کرنے میں مشغول رہو۔''

(رومیوں 12:12)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **پاک خادم:** ’’کیونکہ واقعی تیرے پاک خادم یسوع کے برخلاف جِسے تو نے مسح کیا ہیرودیس اور پُنطِیُس پِیلاطس غیر قوموں اور اسرائیلیوں کے ساتھ اِسی شہر میں جمع ہوئے۔‘‘(اعمال 27:4)
- **قدوس:** ’’تم نے اُس قدوس اور راستباز کا انکار کیا اور درخواست کی کہ ایک خونی تمہاری خاطر چھوڑ دیا جائے۔‘‘(اعمال 14:3)
- **خُدا کا قدوس:** ’’کہ اے یسوع ناصری! ہمیں تجھ سے کیا کام؟ کیا تو ہم کو ہلاک کرنے آیا ہے؟ میں تجھے جانتا ہوں کہ تو کون ہے خُدا کا قدوس ہے۔‘‘(مرقس 24:1)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ نبوتی نعمتوں کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ اقبال مندی کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ کلامِ مقدس کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ تضحیک کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ خودغرضانہ مقابلے کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ خودغرضی کے دروازے کو بند کروں۔

- میں گناہوں کی معافی اور مخلصی حاصل کر چکا ہوں۔(کلسیوں 14:1)
- میں خُدا کا لے پالک بیٹا ہوں۔(افسیوں 5:1)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدایش 1:3؛ 1:14، دانی ایل 3:19-25، 1- پطرس 1:2، اعمال 1:8، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔خُداوند، میری دُعا پر کان لگا، یسوع کے نام میں، بہ طور بیٹا مجھ پر رحم کر۔(نحمیاہ 1:4-11)

2۔باپ، میری زندگی کی ہر اُس حماقت کو دُور کر جو تیرے عہد کو توڑتی اور اُسے میری زندگی میں قائم ہونے نہیں دیتی؛ یسوع کے نام میں، میں حکم دیتا ہوں کہ ہر قسم کی حماقت تیری آگ سے جل کر بھسم ہو جائے۔
(استثنا 31:16-20)

3۔خُدا، تو ایک اور دو دفعہ کلام کرتا ہے، میں نے تیری اُس طاقت کے بارے میں سنا ہے۔خدا، یسوع کے نام میں، تیرا کہا گیا ہر ایک لفظ جو تو خواب، رُویا اور مکاشفہ کے ذریعے مجھ پر ظاہر کرتا ہے اُن کو ابھی میری زندگی سے ظاہر کر۔(لوقا 2:25-32)

4۔قادر شفا دینے والے یسوع مسیح، یسوع کے نام میں مجھے دُعا اور روزہ کی نعمت دے تاکہ گونگے بولیں، بہرے سنیں اور بدرُوح گرفتہ آزاد ہوں۔(متی 9:32-33، مرقس 7:24-30)

5۔ہر ایک دھوکے باز جبعونی جو میری زندگی میں ہے، آج یسوع کے نام میں، وہ ظاہر اور شرمندہ ہو، یسوع کے نام میں، میں حکم دیتا ہوں کہ اُن کی روٹی سوکھ جائے۔(یشوع 9:4-5)

6۔یسوع، آسمان کی بادشاہی کھیت میں چھپے خزانے کی مانند ہے۔مسیح میرے خزانے، یسوع کے نام میں، اپنی آگ سے اُن تمام چیزوں کو میری زندگی سے دُور کر جو تیری بادشاہی کی جگہ لینا چاہتی ہیں۔
(متی 13:44)

7۔یہوداہ کے ببر، جیسا تو نے موآب کے بادشاہ عجلون سے کیا۔یسوع کے نام میں، میں اپنے دشمنوں کو ہلاک کرنے کے لیے آسمانی تلوار کو استعمال کروں، میں تیری آسمانی کنجی کو استعمال کرتے ہوئے اُن سب کو باندھ دُوں۔(قضاۃ 3:19-30)

8۔یسوع، مجھے اور میرے خاندان کو اپنے لہو سے مقدس کر، کیوں کہ ہم نے دروازے کے باہر ہونے کی وجہ سے دُکھ اُٹھایا، یسوع کے نام میں مجھے اپنی قوت بخش۔(عبرانیوں 13:12-14)

9۔کثرت کے خدا، رُوح القُدس کی طاقت سے مجھے الگ کر، ترقی دے اور مقدس کر جیسے تو نے پولس اور سیلاس کے ساتھ کیا۔یسوع کے نام میں، ہر ایک قید خانہ کی دیوار جو میرے گرد ہے آج وہ گر جائے۔
(اعمال 15:25-40)

10۔قادر خُدا، یسوع کے عظیم نام میں، میں تمام بناوٹی اور بُرے دوستوں، رشتوں، خاندانوں، شوہر، بیوی، بچوں، شادی، منگنی، آرائش، پیشے، کاروباراور خدمت کو ردّ کرتا ہوں۔(یشوع 9:16-27)

11۔خُداوند خُدا، میں تیرا شکر کرتا ہوں، کیونکہ تو ہمیشہ میری سنتا ہے۔یسوع کے نام میں، تمام قوموں، چرچز، ایمان داروں اوراُن کے خاندانوں میں اتحاد قائم کر۔(یوحنا 17:1-26)

12۔خُداوند یسوع، ہر وہ چیز جو میری زندگی میں لعزر کی موت اوراُس کے غم کے مشابہ ہے، وہ مکمل طور پر مجھ سے الگ ہو جائے۔یسوع کے نام میں، میں اپنے اوراپنے خاندان کی زندگیوں کے ہر پہلو میں یسوع مسیح کے جی اُٹھنے کی قدرت کو حاصل کروں۔(یوحنا 11:44)

13۔ خُداوند یسوع، ہر وہ چیز جو میری زندگی میں لعزر کی موت اوراُس کے غم اور مصیبت کے پہاڑ کے مشابہ ہے وہ مکمل طور پر میری زندگی سے سرک جائے۔یسوع کے نام میں، میں اپنی اور خاندان کی زندگیوں کے ہر پہلو میں یسوع مسیح کے جی اُٹھنے کی قدرت کو حاصل کروں۔(یوحنا 11:39)

14۔خُداوند یسوع، ہر وہ چیز جو میری زندگی میں لعزر کی موت اور دُنیاوی سوچ کے مشابہ ہے وہ مکمل طور پر آسمانی سوچ میں بدل جائے۔یسوع کے نام میں، میں اپنی اوراپنے خاندان کی زندگیوں کے ہر پہلو میں یسوع مسیح کے جی اُٹھنے کی قدرت کو حاصل کروں۔(یوحنا 11:39، 1-کرنتھیوں 5:1)

15۔یسوع ناصری، میری ہر قسم کی خدمتی اور کاروباری ترقی، جو دشمنوں کے ہاتھ میں ہے آج رُوح القُدس کی آگ اُس پر نازل ہو۔یسوع کے نام میں، میں اُس کا رُخ اپنے گھر کی طرف موڑوں۔(خروج 8:18-19)

16۔اے قادر خُدا، ہر ایک بُری رُوح جو میری نوکری، خدمت اور کاروبار کو نقصان پہنچا رہی ہے۔یسوع کے نام میں، اُس پر رُوح القدس کی آگ نازل ہو۔(زکریاہ 14:12)

17۔رُوح القدس اور آگ، ہر بُت جس نے میری برکت روکی ہوئی ہے، وہ میری زندگی سے ختم ہو جائے۔یسوع کے نام میں، میں تیری کثرت کی برکت کو حاصل کروں۔(زبور 129:8)

18۔خُداوند یسوع، یسوع مسیح کے نام میں، میری زندگی کے ہر دن میں میرے دل اور میری پوشاک کو صاف کر اور مقدس بنا تاکہ میں تیری پرستش کر سکوں۔(مکاشفہ 2:5)

19۔خُداوند یسوع، اپنے قادر نام میں، میرے ظاہر اور باطن کو صاف اور مقدس کر تاکہ میں ہمیشہ تیری پرستش کروں۔(مکاشفہ 2:5)

# پندرھواں دن

”تم ایک دُوسرے سے جدا نہ رہو مگر تھوڑی مدت تک آپس کی رضا مندی سے تا کہ دُعا کے واسطے فرصت ملے اور پھر اکٹھے ہو جاؤ۔ ایسا نہ ہو کہ غلبۂ نفس کے سبب سے شیطان تم کو آزمائے۔“ (1-کرنتھیوں 5:7)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **اسرائیل کا قدوس**: ''ہراساں نہ ہو اے کیڑے یعقوب!
اے اسرائیل کی قلیل جماعت! میں تیری مدد کروں گا
خُدا فرماتا ہے ہاں میں اسرائیل کا قدوس
تیرا فدیہ دینے والا ہوں۔''(یسعیاہ 14:41)
- **نجات کا سینگ**: ''اور اپنے خادم داؤد کے گھرانے میں ہمارے لیے نجات کا سینگ نکالا۔''
(لوقا 69:1)
- **میں ہوں**: ''یسوع نے اُن سے کہا میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ پیشتر اُس سے کہ ابرہام پیدا ہوا میں
ہوں۔''(یوحنا 58:8)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ خُدا کو دیکھنے کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ ضبطِ نفس کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ خُدا کی خدمت کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ جنسی بدفعلی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ شرمندگی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ بیماری کے دروازے کو بند کروں۔

∞ میں خُدا کا لے پالک بیٹا ہوں۔(افسیوں 5:1)

∞ میں خُدا کا فرزند ہوں۔(1-یوحنا 1:3)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- رُوح **القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدائش 3:1؛ 14:1، دانی ایل 3:19-25، 1-پطرس 2:1، اعمال 8:1، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکر گزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔خُداوندخُدا، تیرے کلام کے مطابق، تیری بادشاہی میری زندگی میں آئے۔اے خُداوند میں تجھ سے دُعا کرتا ہوں کہ میری آنکھیں خُدا کی پوشیدہ باتوں کو دیکھیں اور میرے کان خُدا کی دھیمی آواز کو سنیں۔ یسوع کے نام میں، میرے باپ میرے پاؤں پہاڑوں اور ٹیڑھے راستوں کو ہموار کریں اور یہ آسان اور مشکل راستوں میں بلند ہوں۔(متی 9:6، یسعیاہ 5-4:40)

2۔قادر خُدا، یسوع کے نام میں اور اُس کے نئے عہد میں، ہر ایک گھٹنا جھکے۔ یسوع کے قادر نام میں، میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں کہ ہر ایک مصری اور ہیرودیس بادشاہ جو میری زندگی میں ہے ابھی رُوح القدس کی آگ سے ختم ہو جائے۔(یسعیاہ 23:45)

3۔خُدا، میں یسوع کے نام اور برّہ کے لہو کی قدرت سے، ہر ایک جادو کی رُوح کو اپنے اور اپنے خاندان کی زندگیوں سے ردّ کرتا ہوں۔(خروج 18:22)

4۔باپ، تیرے کام کتنے عظیم ہیں۔ مجھے اپنی قدرت سے لیس کرتا کہ میں کبھی بھی بے عزت نہ ہوں۔ یسوع کے نام میں، میرے دشمن میرے پاؤں تلے روندے جائیں۔(زبور 3:66)

5۔طبیبِ اعظم، میری ٹانگوں، ہاتھوں اور سر کو شفا دے۔ ہر اُس درخت کو جو میرے بدن میں خُدا کی مرضی کے خلاف ہے جڑ سے اُکھاڑ پھینک۔ یسوع کے نام میں، مجھے اپنی بادشاہی میں پھل دار بنا۔
(متی 13-10:12)

6۔خُداوند یسوع مسیح، میرے نصیب کے مددگار کو میرے پاس بھیج۔ یونتن نے اپنی پوشاک داؤد کو دی۔ یسوع کے نام میں، میں اپنی پوشاک، تلوار، کمان، اور اپنا کمر بند اپنے نصیب کے مددگار سے حاصل کروں۔
(1-سموئیل 4:18)

7۔خُداوند یسوع، تو میرا پوشیدہ خزانہ ہے۔ یسوع کے قادر نام میں، میں اِس دُنیا کے خزانے کو تمہارے قیمتی خزانے کے لیے ترک کرتا ہوں۔(متی 44:13)

8۔خُداوند ابن داؤد، یسوع کے نام میں، میں داؤد کے گھر کی کنجی کو استعمال کرتا ہوں جو تیرے کندھے پر ہے۔ کیوں کہ تمہارے بند کیے کو کوئی کھول نہیں سکتا اور تمہارے کھولے کو کوئی بند نہیں کر سکتا۔(یسعیاہ 22:22)

9۔قادر خُدا اطمینان کے چشمے، تو نے ہمارے خُداوند یسوع مسیح کو مُردوں میں سے زندہ کیا۔ بھیڑوں کے

بڑے چرواہے، تیرے خون کے وسیلہ یسوع کے نام میں تیرا ابدی عہد ہمیشہ مجھ میں قائم رہے۔

(عبرانیوں 20:13)

10۔خُداوند یسوع، جیسا تو نے دُعا کے وقت تیسرے پہر خوب صورت دروازے پر پڑے لنگڑے آدمی کے ساتھ کیا۔ یسوع کے قادر نام میں، ہر وہ چیز جو میری زندگی میں لنگڑی ہے وہ ابھی قوت حاصل کرے۔

(اعمال 1:3-10)

11۔بادشاہوں کے بادشاہ اور خُداوندوں کے خُداوند، تیرا رُوح مجھ پر نازل ہو۔ یسوع کے قادر نام میں، مجھے مسح کرتا کہ میں غریبوں کو خوش خبری، قیدیوں کو رہائی، اندھوں کو بینائی اور کچلے ہوؤں کو آزاد کروں۔

(لوقا 4:18-19)

12۔خُداوند یسوع، تیری بادشاہی میری زندگی میں آئے۔ میری رُوحانی آنکھیں تمہیں دیکھیں اور میرے کان تمہاری آواز کو سنیں۔ یسوع کے قادر نام میں، میرے منہ کو کھول تا کہ میں تیری کہانت کا بیان کر سکوں۔

(لوقا 24:30-31)

13۔ ہمارے آسمانی باپ، تیرا نام پاک مانا جائے۔ یسوع کے نام میں تیری بادشاہی میرے اور میرے خاندان کی زندگیوں میں آئے۔(یوحنا 1:46-51)

14۔میرے باپ، عبرانی جوانوں کے لیے بھٹی کی آگ ٹھنڈی ہوگئی۔ یسوع کے قادر نام میں، میں اپنی آمدنی کے تمام پہلوؤں میں تیرے توازن کو حاصل کروں۔(دانی ایل 3:19-25)

15۔میرے باپ، عبرانی جوانوں کے لیے بھٹی کی آگ ٹھنڈی ہوگئی۔ یسوع کے قادر نام میں، میں خُداوند کے ساتھ اپنے تعلق کے ہر پہلو میں تیرے توازن کو حاصل کروں۔ خُداوند کی رُوح مجھ پر ٹھہر جائے۔ حکمت اور خرد کی رُوح، مصلحت اور قدرت کی رُوح، معرفت اور خُداوند کے خوف کی رُوح۔(دانی ایل 3:19-25، یسعیاہ 11:2)

16۔میرے باپ، عبرانی جوانوں کے لیے بھٹی کی آگ ٹھنڈی ہوگئی۔ یسوع کے قادر نام میں، میں اپنے مستقبل اور ترقی کے ہر پہلو میں تیرے توازن کو حاصل کروں۔(دانی ایل 3:19-25)

17۔میرے باپ، عبرانی جوانوں کے لیے بھٹی کی آگ ٹھنڈی ہوگئی۔ یسوع کے قادر نام میں، میں اپنی صحت کے ہر پہلو میں تیرے توازن کو حاصل کروں۔(دانی ایل 3:19-25)

18۔میرے باپ،عبرانی جوانوں کے لیے بھٹی کی آگ ٹھنڈی ہوگئی۔ یسوع کے قادر نام میں، میں اپنے مسح کے ہر پہلو میں تیرے توازن کو حاصل کروں۔(دانی ایل 3:19-25)

19۔میرے باپ،عبرانی جوانوں کے لیے بھٹی کی آگ ٹھنڈی ہوگئی۔ یسوع کے قادر نام میں، میں اپنی بلاہٹ کے ہر پہلو میں تیرے توازن کو حاصل کروں۔(دانی ایل 3:19-25)

20۔میرے باپ،عبرانی جوانوں کے لیے بھٹی کی آگ ٹھنڈی ہوگئی۔ یسوع کے قادر نام میں، میں اپنی خدمت کے ہر پہلو میں تیرے توازن کو حاصل کروں۔(دانی ایل 3:19-25)

# سولھواں دن

''اِس لیے کہ اگر میں کسی بیگانہ زبان میں دُعا کروں تو میری رُوح تو دُعا کرتی ہے مگر میری عقل بیکار رہے۔ پس کیا کرنا چاہیے؟ میں رُوح سے بھی دُعا کروں گا اور عقل سے بھی دُعا کروں گا۔ رُوح سے بھی گاؤں گا اور عقل سے بھی گاؤں گا۔''(1- کرنتھیوں 14:14-15)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **خُدا کی صورت:** ''یعنی اُن بے ایمانوں کے واسطے جن کی عقلوں کو اِس جہان کے خُدا نے اندھا کردیا ہے تاکہ مسیح جو خُدا کی صورت ہے اُس کے جلال کی خوشخبری کی روشنی اُن پر نہ پڑے۔'' (2- کرنتھیوں 4:4)
- **عمانوایل:** ''لیکن خُداوند آپ تم کو ایک نشان بخشے گا۔ دیکھو ایک کنواری حاملہ ہوگی اور بیٹا پیدا ہوگا اور وہ اُس کا نام عمانوایل رکھے گی۔'' (یسعیاہ 14:7)
- **یہوواہ:** ''ابد تک خُداوند پر اعتماد رکھو

  کیونکہ خُداوند یہوواہ ابدی چٹان ہے۔'' (یسعیاہ 4:26)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ خُدا کی خدمت کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ خُدا کی خوشبو کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ تعلیم کی نعمت کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ بدگوئی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ پھوہڑ پن کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ جادو کے دروازے کو بند کروں۔

∞ میں خُدا کی نگاہ میں بیش قیمت ہوں۔ (یسعیاہ 4:43)

∞ میں اپنے نام سے بُلایا گیا ہوں۔ (یسعیاہ 1:43)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدایش 1:3؛ 1:14، دانی ایل 3:19-25، 1- پطرس 1:2، اعمال 1:8، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔خُداوند خُدا، یسوع کے قادر نام میں، تیرا کلام میرے دل میں آگ کی طرح آئے اور میری ہڈیوں میں بس جائے۔(یرمیاہ 9:20)

2۔خُدا، میں تیرے عہد کے خلاف ہونے والی ہر ایک خلاف ورزی کو ردّ کرتا ہوں۔اور میں یہ اعلان کرتا ہوں کہ میں کسی دُوسرے خُدا کی خدمت نہیں کروں گا اور نہ اُس کے سامنے جھکوں گا۔یسوع کے نام میں، میں اور میرا خاندان خُدا کے عہد سے مکمل طور پر لطف اندوز ہوں۔(یشوع 16:23)

3۔خُدا قدیم الآیام، جب میں بڑھا ہو جاؤں اور میرا سر سفید ہو جائے تو مجھے ترک نہ کرنا۔یسوع کے نام میں، تیری قدرت اور طاقت اِس نسل اور آنے والی نسل پر ظاہر ہو۔(زبور 18:71)

4۔خُداوند یسوع، اپنے قیمتی لہو کی قدرت سے مجھے مسح کر اور یسوع کے قادر نام میں، ہر قسم کی اندھی، گونگی اور بہری رُوح کو بھسم کر۔(متی 22:12،مرقس 7:31-37)

5۔خُداوند میرے خُدا، آج اپنے قیمتی لہو سے تمام بیگانہ دیوتاؤں اور بتوں کو میری زندگی سے دُور کر۔یسوع کے نام میں، مجھے اور میری پوشاک کو صاف کر اور اُسے بدل ڈال۔(پیدایش 2:35)

6۔خُداوند، آسمان کی بادشاہی اُس سوداگر کی مانند ہے جو عمدہ موتیوں کی تلاش میں ہے۔کثرت کے مالک، یسوع کے نام میں، اپنے بھید کی تکمیل اور ظہور کے لیے مجھے اپنی سچی کلیسیا کی طرح کامل کر۔

(متی 13:45-46)

7۔خُداوند یسوع، میری زندگی میں شرع کے اُن تمام عالموں پر افسوس جنہوں نے معرفت کی کنجی مجھ سے چھین لی ہے۔یسوع کے نام میں، میں تیری آگ سے معرفت کی وہ کنجی اپنے دشمنوں سے واپس لے لوں۔

(لوقا 11:52)

8۔خُداوند یسوع، تیرے کلام کے مطابق، رُوح کے پاک کرنے اور تیرے خون کے فرمان بردار ہونے کے وسیلہ سے، یسوع کے نام میں، مجھے تیرا فضل اور اطمینان ہمیشہ حاصل ہوتا رہے۔(1-پطرس 1:2)

9۔قادر خُدا، جیسا تو نے پطرس کے ساتھ تیسرے پہر کیا، یسوع کے نام میں، میرے منہ سے نکلنے والا ہر لفظ، شفا، رہائی، اور ناقابل بیان بن جائے۔(اعمال 10:1-6)

10۔بادشاہوں کے بادشاہ اور خُداوندوں کے خُدا، تیرا رُوح مجھ پر ٹھہر جائے۔یسوع کے نام میں، مجھے مسح کر

کہ میں غریبوں کو خوشخبری سناؤں، کچلے ہوؤں کو آزاد کروں اور خُداوند کے سالِ مقبول کی منادی کروں۔ (لوقا 4:18-19)

11۔قادر خُدا، آج میں تیرے کلام زبورا کانوے کے مطابق تجھ سے دُعا کرتا اور حکم دیتا ہوں کہ یسوع کے نام میں، یہ تمام عہدی دُعائیں میرے اور میرے خاندان کے لیے کام کریں۔(زبور 91)

12۔خُدا باپ، جو آگ سے جواب دیتا ہے، یسوع کے قادر نام میں، جب مجھے پر رُوحانی حملہ ہو تو میری دُعاؤں کا جواب آگ سے دے۔(زبور 91)

13۔میرے خُداوند یسوع، مجھے سکھا، ہدایت دے اور میری رہنمائی کر۔ یسوع کے نام میں، تیرا فضل ہمیشہ مجھ پر رہے اور میں اپنی زندگی کے ہر پہلو میں تیری سنوں اور صرف تیری ہی پیروی کروں۔(اعمال 9:6-11)

14۔میرے باپ، عبرانی جوانوں کے لیے بھٹی کی آگ ٹھنڈی ہوگئی۔ یسوع کے قادر نام میں، میں خُدا کے گھر میں دینے کے ہر پہلو میں توازن حاصل کروں۔(دانی ایل 3:20-25)

15۔میرے باپ عبرانی جوانوں کے لیے بھٹی کی آگ ٹھنڈی ہوگئی۔ یسوع کے نام میں، میں اپنی رُوحانی نعمتوں کے ہر پہلو میں توازن حاصل کروں۔(دانی ایل 3:20-25)

16۔میرے باپ عبرانی جوانوں کے لیے بھٹی کی آگ ٹھنڈی ہوگئی۔ یسوع کے قادر نام میں، میں اپنی رُوحانی ترقی کے ہر پہلو میں توازن حاصل کروں۔(دانی ایل 3:20-25)

17۔میرے باپ عبرانی جوانوں کے لیے بھٹی کی آگ ٹھنڈی ہوگئی۔ یسوع کے قادر نام میں، میں رُوحانی طاقت کے ہر پہلو میں توازن حاصل کروں۔(دانی ایل 3:20-25)

18۔میرے باپ عبرانی جوانوں کے لیے بھٹی کی آگ ٹھنڈی ہوگئی۔ یسوع کے قادر نام میں، میں اپنی رُوحانی شفا کے ہر پہلو میں توازن حاصل کروں۔(دانی ایل 3:20-25)

# سترھواں دن

''اور ہر وقت اور ہر طرح سے رُوح میں دُعا اور منت کرتے رہو اور اِسی غرض سے جاگتے رہو کہ سب مقدسوں کے واسطے بلاناغہ دُعا کیا کرو۔''

(افسیوں 6:18-19)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **یسوع:** ''اُس کے بیٹا ہوگا اور تو اُس کا نام یسوع رکھنا کیونکہ وہی اپنے لوگوں کو اُن کے گناہوں سے نجات دے گا۔'' (متی 21:1)
- **یسوع ناصری:** ''بھیڑ کے لوگوں نے کہا یہ گلیل کے ناصرۃ کا نبی یسوع ہے۔'' (متی 11:21)
- **اسرائیل کا حاکم:** ''اے بنت افواج اب فوجوں میں جمع ہو۔ ہمارا محاصرہ کیا جاتا ہے۔ وہ اسرائیل کے حاکم کے گال پر چھڑی سے مارتے ہیں۔'' (میکاہ 1:5)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ فہم وادراک کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ خُدا کے ساتھ چلنے کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ مافوق الفطرت دولت کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ جھگڑے کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ شراب نوشی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ سرکشی کے دروازے کو بند کروں۔

- میں خُدا کا منظورِ نظر ہوں۔ (افسیوں 6:1)
- میں مسیح کے ساتھ بپتسمہ یافتہ ہوں۔ (رومیوں 4:6)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القدُس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدائش 3:1؛ 14:1، دانی ایل 3:19-25، 1-پطرس 2:1، اعمال 8:1، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔قادرخُدا، یسوع کےعظیم نام میں مجھے ہری ہری چراگاہوں میں بٹھا اور مجھے راحت کے چشموں کے پاس لے جا۔(زبور 2:32)

2۔خُداوند اسرائیل کے خُدا، زمین اور آسمان پر تیری مانند کوئی خُدا نہیں ۔میرے باپ تو جو عہد قائم رکھتا ہے۔یسوع کے نام میں مجھ پر اور میرے خاندان پر رحم کر۔(1-سلاطین 23:8)

3۔قادرآسمانی خُدا، مجھے اپنی دولت اور عزت عطا کر، میں تیرا شکر کرتا ہوں کہ تو نے مجھے طاقت دی کہ میں اُسے کھا سکوں۔یسوع کے نام میں میری محنت اور میرے بخرے کو قبول کر۔(واعظ 19:5)

4۔قادرخُدا، یسوع کے عظیم نام میں،رُوح القدس کی قدرت سے مجھے ہراُس بیماری سے شفا دے جو میرے کام،کاروبار،صحت،خدمت،اورمیرے خاندان کواپاہج کرتی ہے۔(اعمال 1:1-8)

5۔خُداوند یسوع مسیح ،اپنے نام سے مجھے میری زندگی کے ہر دن میں اپنی مقدس پوشاک سے ملبس کر،مسح کر اور پاک کرتا کہ میں تیرے کلام کی خدمت کو سکوں۔(خروج 13:40)

6۔بادشاہوں کے بادشاہ اور کاملیت کے باپ، مجھے کامل کر اور اِس قابل بنا کہ میں تیرا فرزند بن سکوں۔ یسوع کے قادر نام میں، مجھے مسیح کے ساتھ ایک رُوح اور ایک بدن بنادے۔(متی 13:45-46،

1- کرنتھیوں 12:12-13)

7۔لشکروں کے خُدا، اپنی تلوار سے ہر قسم کے پیچیدہ سانپ،آتشی سانپ،اُڑنے والے سانپ،اژدہا اور سمندری سانپ کا پیچھا کر،انہیں سزا دے اور ہلاک کر۔یسوع کے قادر نام میں،میری اور میرے خاندان کی زندگیوں سے ہر قسم کے سانپوں کو جو خُدا کی بادشاہی میں رکاوٹ بن رہے ہیں انہیں ٹکڑے ٹکڑے کردے۔

(یسعیاہ 29:14،1:27 ،زکریاہ 5:5-11، 12:14)

8۔خُداوند یسوع ،میرے نجات دہندہ، جو مر گیا تھا اور دیکھ ابدالآباد زندہ رہے گا۔آج یسوع کے نام میں میری زندگی سے جہنم اور موت کے دروازے کو مکمل طور پر بند کر۔(مکاشفہ 18:1)

9۔میرے خُدا،نور کے خُداوند، مجھے اپنے نور اور اپنی رفاقت میں چلا، یسوع کے قادر نام میں، تیرے بیٹے یسوع مسیح کا خون مجھے تمام گناہوں سے پاک کرے۔(1-یوحنا 7:1)

10۔خُداوند آسمانی خُدا،آج میں حکم دیتا ہوں کہ تو میں مجھ سے پیدا ہوں۔یسوع کے نام میں، وہ چلیں،کودئیں

اور قادرِ مطلق آسمانی خُدا کی حمد کریں۔(اعمال 3:1-10)

11۔قادر خُدا، یسوع کے عظیم نام میں، آج سے میں تیرے کلام کو بہ طور پیغمبر بیان کروں نہ کہ کسی کہانی سنانے والے کی طرح۔(دانی ایل 3:27-29، ہوسیع 12:13)

12۔خُداوند یسوع، یسوع کے نام میں، میری زندگی سے تمام شیطانی خوابوں کو آسمانی رُویاؤں اور الٰہی تحریک یافتہ خوابوں میں بدل ڈال۔(دانی ایل 7:1-22، مکاشفہ 1:8-11)

13۔میرے باپ، یسوع کے قادر نام میں مجھے چست فہم اور آمادہ کرنے والی رُوح دے تاکہ میں ایمان داروں، غیر ایمانداروں، اور کلیسیاؤں کے لیے شفاعتی دُعا کرسکوں۔

(افسیوں 1:17-20، 3:14-21، 6:18-20، عبرانیوں 13:20-21)

14۔قادر خُدا، جیسا تو نے مصر میں فرعون کے ساتھ کیا، میرے دل کو بدی کے لیے سخت نہ کر۔یسوع کے نام میں، میرے پتھر دل کو گوشتین دل میں بدل ڈال۔(عبرانیوں 3:7,15)

15۔باپ، تمام ناراستوں کو مجھ سے دُور کر۔یسوع کے نام میں، میں آج راست بازی اور خُدا کی دائمی بادشاہی کی میراث کو حاصل کروں۔(1- کرنتھیوں 6:9)

16۔قدیم الایام، مسیح کا کلام میرے دل میں کثرت سے بس جائے اور میں یسوع کے نام میں، دُوسروں کو کمال دانائی سے تعلیم اور نصیحت کروں اور خُدا کے لیے مزامیر اور گیت اور رُوحانی غزلیں گاؤں۔

(کلیسوں 3:16)

17۔میرے باپ عبرانی نوجوانوں کے لیے بھٹی کی آگ ٹھنڈی ہوگئی۔یسوع کے قادر نام میں، میں رُوحانی دولت کے ہر پہلو میں توازن حاصل کروں۔(دانی ایل 3:25)

18۔اسرائیل کے قدوس، یسوع کے قادر نام میں، مجھے اپنی سفید پوشاک سے ملبس کر۔(مکاشفہ 3:25)

19۔باپ، یسوع کے نام میں، میں تیری ہیکل کی بے خمیری روٹی کھاؤں اور تیری مقدس جگہ پر بیٹھوں۔

(خروج 12:15-20)

20۔خُداوند یسوع، تیر نام جو عجیب مشیر، خُدائِ قادر، ابدیت کا باپ اور سلامتی کا شاہزادہ ہے۔یسوع کے نام میں، آج میری زندگی کے ہر پہلو میں کام کرنا شروع کردے۔(یسعیاہ 9:6)

# اٹھارھواں دن

’’کسی بات کی فکر نہ کرو بلکہ ہر ایک بات میں تمہاری درخواستیں دُعا اور منت کے وسیلہ سے شکرگذاری کے ساتھ خدا کے سامنے پیش کی جائیں۔تو خدا کا اطمینان جو سمجھ سے بالکل باہر ہے تمہارے دلوں اور خیالوں کو مسیح یسوع میں محفوظ رکھے گا۔‘‘(فلپیوں 4:6-7)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **راست باز**: ''نبیوں میں سے کس کو تمہارے باپ دادا نے نہیں ستایا؟ انہوں نے تو اُس راست باز کے آنے کی پیش خبری دینے والوں کو قتل کیا اور اب تم اُس کے پکڑوانے والے اور قاتل ہوئے۔'' (اعمال 52:7)

- **بادشاہ**: ''اے بنت صیّون تو نہایت شادمان ہو۔
اے دختر یروشلیم خوب للکار
کیونکہ دیکھ تیرا بادشاہ تیرے پاس آتا ہے۔
وہ صادق ہے اور نجات اُس کے ہاتھ میں ہے۔
وہ حلیم ہے اور گدھے پر بلکہ جوان گدھے پر سوار ہے۔'' (زکریاہ 9:9)

- **ازلی بادشاہ**: ''اب ازلی بادشاہ یعنی غیر فانی نادیدہ واحد خُدا کی عزت اور تمجید ابدالآباد ہوتی رہے۔ آمین۔'' (1- تیمتھیس 17:1)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داوٗد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ حکمت کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داوٗد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ خُدا کے کلام کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داوٗد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ خُدائے خالق کی پرستش کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داوٗد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ بے قابو عادات کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داوٗد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ غیر دانش مندانہ گفتگو کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داوٗد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ دُنیاوی پرستش کے دروازے کو بند کروں۔

∞ میں مسیح کے ساتھ چھپا ہوں۔ (زبور 7:32)

∞ میں چنا ہوا ہوں۔ (افسیوں 4:1)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدایش 1:3؛ 14:1، دانی ایل 3:19-25، 1- پطرس 1:2، اعمال 1:8، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔ یہوواہ خُدا، مجھے اُس درخت کی مانند بنا جو پانی کی ندیوں کے پاس لگایا گیا ہے۔ یسوع کے نام میں، میں اپنے وقت پر پھلوں اور میرے پتے سرسبز رہیں۔ (زبور 1:3، یرمیاہ 8:17، مکاشفہ 22:1-22)

2۔ قادرِ مطلق خُدا، یسوع مسیح کے خون کے عہد کے وسیلہ سے، یسوع کے نام میں، اُس کا خون میری، میرے خاندان اور اُن کے بچوں کی زندگی میں ہمیشہ کام کرے۔ (1-یوحنا 1:7)

3۔ میرے خُداوند خُدا، تو نے اپنی عظیم قدرت اور اپنے بلند بازو سے آسمان اور زمین کو پیدا کیا۔ یسوع کے نام میں، آج اپنے بازو کو بڑھا اور مجھے اِس زمین کی مصیبت سے بچا۔ (یرمیاہ 32:17)

4۔ قادرِ مطلق خُدا، یسوع کے نام اور اُس کے خون اور رُوح القُدس کی قدرت کے وسیلہ میں ہر قسم کے لنگڑے پن، اندھے پن، بہرے پن، گونگے پن، ڈر اور جریانِ خون کو باندھتا اور اُس پر فتح حاصل کرتا ہوں۔
(1-پطرس 1:2)

5۔ قادرِ مطلق خُدا، یسوع کے نام میں، میں ہر قسم کے جلندھر، کوڑھ، غلامی، مرگی، ناپاک رُوحوں، بیماریوں، غریبی، قحط، مصیبت، اور بانجھ پن کو باندھتا اور اُس پر فتح حاصل کرتا ہوں۔ (مرقس 11:12-24)

6۔ خُداوند یسوع مسیح، جیسے بارہ برس کی بیمار عورت نے تیری پوشاک کو چھو کر شفا حاصل کی، یسوع کے نام میں میری پوشاک کو بھی مسح کرتا کہ یہ بھی ہر قسم کی بیماریوں سے شفا کا وسیلہ بنے۔ (متی 28:26)

7۔ خُداوند یسوع، آسمان کی بادشاہی اُس بڑے جال کی مانند ہے جو دریا میں ڈالا گیا، میرے مالک یسوع، مجھے اپنے اچھے برتنوں میں ڈال اور یسوع کے نام میں، میری نجات تیری بادشاہی میں ہمیشہ قائم رہے۔
(متی 13:47-48)

8۔ خُداوند یسوع، داؤد کے گھر کی کنجی تمہارے کندھے پر رکھی ہوئی ہے۔ یسوع کے نام میں اُسے استعمال کرتے ہوئے اُن دروازوں کو کھول جنہیں انسان نہیں کھول سکتا اور اُن کو بند کر جنہیں انسان بند نہیں کر سکتا۔
(مکاشفہ 3:7، یسعیاہ 22:22)

9۔ اسرائیل کے قادر یسوع مسیح، تو جو پانی اور رُوح کے وسیلہ سے آیا۔ اپنے عظیم نام اور قیمتی خون سے مجھے دُنیا سے الگ کر کہ میں دُنیاوی سوچ پر غالب آؤں اور سچائی کی رُوح سے میری راہنمائی کرے۔
(1-یوحنا 5:6، یوحنا 17)

10۔قادرِ مطلق خُدا، میں دُعا کرتا ہوں کہ یسوع کے نام میں ہر بُرا درخت جو میری زندگی میں ہے وہ جڑ سے اُکھاڑا جائے اور ہمیشہ کے لیے آگ کی بھٹی میں ڈالا جائے۔ وہ کبھی بھی دوبارہ میری زندگی میں ظاہر نہ ہو۔ (مرقس 11:12-24)

11۔قادرِ مطلق خُدا، یسوع کے قادر نام میں، مجھے اپنی رُوحانی نعمتوں، نظم ونسق، رسالت، نبوت، حوصلہ افزائی، منادی، ایمان، دُعا، دینا، خدمت، علم، قیادت، رحم، نصیحت، پاسبانی، تعلیم، عقل، معجزات، شفا، غیر زبانیں اور غیر زبانوں کے ترجمہ سے معمور کر۔ (1- کرنتھیوں 12:8-11)

12۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، یسوع کے نام میں، میں آسمانی کنجی کو استعمال کرتے ہوئے ہر قسم کے دُکھ مصیبت، کمی، شرمندگی، غریبی، بت پرستی، جھوٹے خُداؤں، مایوسی، اور اپنی زندگی کی ناکامیوں کے دروازوں کو بند کرتا ہوں۔ (یسعیاہ 22:22، مکاشفہ 3:7)

13۔باپ، تونے کرنیلیس کو دُعا کے تیسرے پہر اور تائب ڈاکو کو صلیب پر یاد کیا۔ خُداوند یسوع کے نام میں، میری زندگی کے ہر پہلو میں مجھے یاد کر۔ (لوقا 23:42، 15:18-19)

14۔میرے آسمانی باپ، میں تیرا شکر کرتا ہوں کہ تو ہمیشہ میری دُعاؤں کو سنتا ہے۔ آج یسوع کے نام میں، میں اپنی زندگی کی تمام دُعاؤں کے جوابات کو حاصل کروں۔ (یوحنا 15:8)

15۔ باپ، آج میں تیری قدرت کو حاصل کروں تا کہ میں خوش حال ہو جاؤں۔ میرے خُداوند، یسوع کے نام میں، تو میرے تمام حالات میں فوراً ظاہر ہو۔ (استثنا 8:18)

16۔میرے خُداوند یسوع مسیح، جب میں قوموں کو انجیل کی منادی سناؤں تو میرے ساتھ کام کر اور اپنے کلام کو مجھ میں مضبوط کر۔ یسوع کے نام میں نشان اور معجزات میرے وسیلہ سے ظاہر ہوں جیسے یہ گیارہ رسولوں کے وسیلہ سے ہوتے تھے۔ (مرقس 16:15-20)

17۔خُداوند اسرائیل کے خُدا، سال کے شروع سے آخر تک، یسوع کے نام میں، تیری آنکھیں مجھ پر اور میرے خاندان پر ہمیشہ لگی رہیں۔ (استثنا 11:1، 11:12، زبور 91)

18۔قدیم الایام، یسوع کے قادر نام میں، میری آنکھیں اور میرے پاؤں مسلسل خُدا کی بادشاہی کو عزت اور جلا دیں۔ (ایوب 29:15، زبور 25:15,116:18)

19۔لشکروں کے خُدا، اپنی تلوار سے ہر قسم کے پیچیدہ سانپ، آتشی سانپ، اُڑنے والے سانپ، اژدہا اور

سمندری سانپ کا پیچھا کر، انہیں سزا دے اور ہلاک کر۔ یسوع کے قادر نام میں، میری اور میرے خاندان کی زندگیوں سے ہر قسم کے سانپوں کو جو خُدا کی بادشاہت میں رکاوٹ بن رہے ہیں انہیں ٹکڑے ٹکڑے کر دے۔
(یسعیاہ 29:14، 27:1 ؛ زکریاہ 5:5-11، 12:14)

# اُنیسواں دن

''اِپَفراس جوتم میں سے ہے اور مسیح یسوع کا بندہ ہے تمہیں سلام کہتا ہے۔ وہ تمہارے لیے دُعا کرنے میں ہمیشہ جان فشانی کرتا ہے تاکہ تم کامل ہو کر پورے اعتماد کے ساتھ خُدا کی پوری مرضی پر قائم رہو۔'' (کلسیوں 12:4)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **یہودیوں کا بادشاہ:** ''یہودیوں کا بادشاہ جو پیدا ہوا ہے وہ کہاں ہے؟ کیونکہ ہم پورب میں اُس کا ستارہ دیکھ کر ہم اُسے سجدہ کرنے آئے ہیں۔'' (متی 2:2)
- **بادشاہوں کا بادشاہ:** ''جسے وہ مناسب وقت پر نمایاں کرے گا جو مبارک اور واحد حاکم۔ بادشاہوں کا بادشاہ اور خُداوندوں کا خُداوند ہے۔'' (1- تیمتھیس 15:6)
- **ازلی بادشاہ:** ''اور وہ خُدا کے بندہ موسیٰ کا گیت اور برّہ کا گیت گا گا کر کہتے تھے
  اے خُداوند! قادرِ مطلق!
  تیرے کام بڑے اور عجیب ہیں
  اے ازلی بادشاہ! تیری راہیں راست اور دُرست ہیں۔'' (مکاشفہ 3:15)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ دائمی طاقت کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ نبوتی دُعا کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ نبوتی خدمت کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ شیطانی خوابوں کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ ناپاک تصورات کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ ناپاک گفتگو کے دروازے کو بند کروں۔

- میں نئے سرے سے پیدا شدہ ہوں۔ (یوحنا 7:3)
- میں نجات یافتہ ہوں۔ (افسیوں 8:2)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدایش 1:3؛ 1:14، دانی ایل 3:19-25، 1- پطرس 1:2، اعمال 1:8، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔ میرے خُداوند، جیسے میں تیرے کلام کی خدمت کرتا ہوں، یسوع کے نام میں، میرے منہ میں اپنا کلام آگ کی مانند ڈال تاکہ میں چٹانوں کو چکنا چور کردوں۔ (یرمیاہ 29:23)

2۔ اسرائیل کے خُدا، تیرا عہد ہمیشہ میری زندگی میں قائم رہے۔ یسوع کے نام میں، میں کبھی بھی دُوسرے خداؤں سے نہ ڈروں نہ اُن کے سامنے جھکوں نہ اُن کی خدمت کروں نہ اُن کے لیے قربانی چڑھاؤں اور نہ ہی اُن کے لذیذ کھانے کھاؤں۔ (2-سلاطین 35:17)

3۔ قادرِ مطلق خُدا اور میرے عظیم جنگ جُو، مجھے اپنی قوت، طاقت اور جلال بخش۔ یسوع کے نام میں، میں پہاڑوں کو ہموار کروں اور ٹیڑھے ترچھے راستوں کو سیدھا کروں۔ (دانی ایل 37:2، 1-پطرس 10:5)

4۔ خُداوند یسوع، زندگی کی سرزمین، یسوع کے نام میں، میں اور میرا خاندان تمہارے قیمتی لہو سے کسی بھی مصری بیماری اور آفت کا تجربہ نہ کریں۔ (خروج 7:14-25؛8؛9؛10؛11)

5۔ خُداوند یسوع، اے صیون مجھے بیدار کر اور قوت دے! اے یروشلیم مقدس شہر، مجھے اپنی قیمتی پوشاک سے ملبس کر۔ باپ یسوع کے نام میں، مجھے ہر قسم کی بُری پوشاک اور بُری روحوں سے الگ کر۔

(مکاشفہ 2:18-22؛ 3:4-5)

6۔ خُداوند یسوع اور میری نجات کے مالک، مجھے آگ میں مت پھینک بلکہ یسوع کے نام میں، مجھے اپنی بادشاہی کے لیے اچھا برتن بنا۔ (متی 13:47-48)

7۔ خُداوند یسوع اور میرے نجات دہندہ، جس کے پاس اتھاہ گڑھے کی کُنجی ہے۔ آج یسوع کے نام میں، میرے اور میرے خاندان کی زندگیوں میں ہر قسم کے اتھاہ گڑھے کو بند کر دے۔ (مکاشفہ 1:9)

8۔ یسوع مسیح، سچے گواہ، مُردوں میں سے جی اُٹھنے والوں میں پہلوٹھے اور دُنیا کے بادشاہوں پر حاکم۔ میرے باپ یسوع کے نام میں، مجھے اپنے خون سے مکمل طور پر صاف کر۔ (مکاشفہ 5:1)

9۔ خُداوند خُدا، مجھ میں رُوح القُدس کی نو نعمتیں پیدا کر۔ یسوع کے نام میں، میں اپنی زندگی میں خُدا کی بادشاہی کو وسعت دینے کے لیے حکمت کے کلام، علمیت کے کلام، ایمان، معجزات، نبوت، رُوحوں کے امتیاز، زبانیں اور زبانوں کا ترجمے کو پیدا کروں۔ (1- کرنتھیوں 12:1-11)

10۔ قادرِ مطلق آسمانی خُدا، یسوع کے قادر نام میں، میرے دل میں ایمان کے نعمت اور فرمان برداری کو کندہ

کر۔(1- کرنتھیوں 12:1-11)

11۔خُداوند، اپنے مسح کو مجھ پر نازل کر، ہرایک پہاڑ اورٹیڑھے تر چھے راستوں کو خُداوند کے جلال کے لیے ہموار کر۔یسوع کے نام میں، ہرکوئی اُسے دیکھےاور خُدا کی تعریف کرے۔(یسعیاہ 40:3-5)

12۔اے خُدا کی ہوا، آگ سے چل اور ہر قسم کی اُس لعنت کوختم کر جومیری زندگی کے خلاف ہے۔یسوع کے نام میں، میری تمام برکتیں ابھی مجھے عطا کر۔(مکاشفہ 10:21)

13۔باپ، یسوع کے نام میں میرے تمام گناہوں کو معاف کراور اپنے الٰہی فضل کا سایہ میری زندگی کے ہر پہلو پر ڈال۔(لوقا 15:18-19؛ 13:18)

14۔خُداوند یسوع، اپنا اناج، نئی مے اور تیل مجھے اور میرے خاندان کوعطا کر۔یسوع کے نام میں، میں پھل دار اور مطمئن ہوں۔(یوایل 19:2)

15۔میرے خُداوند یسوع، میرے گھرانے سے ہر قسم کی ناراستی کوختم کر۔یسوع کے نام میں میری زندگی کے ہر دن میں تیری آنکھیں اور تیرے کان میری دُعاؤں پر لگے رہیں۔(1- پطرس 12:3)

16۔باپ یسوع کے نام میں تیری بادشاہی مجھ پر سایہ ڈالے اور میں تمام قوموں میں انجیل کی منادی کروں۔ (لوقا 4:18-19)

17۔باپ تیری بادشاہی میری زندگی میں آئے تا کہ میں پوشیدہ چیزوں کو دیکھ سکوں اور خُدا کی نہ سنی جانے والی آواز کوسنوں۔یسوع کے نام میں میرے ہاتھوں اور میرے پاؤں کو برکت دے تا کہ میں پہاڑوں اور وادیوں کوہموار کروں۔(یسعیاہ 6:9-10)

18۔رُوح القدس، یسوع کے قادر نام میں، میری زندگی کے ہر دن اور ہر رات میں اپنے آپ کو کثرت سے ظاہر کر۔(یوحنا 16:13-14)

19۔خُداوند، یسوع کے نام میں رُوح القُدس اور آگ کو بھیج کہ وہ ہرایک غلامی کے جوئے، دروازے پھندے اور خوش خبری کے دشمنوں کو بھسم کرے۔(اعمال 12:6-8)

# بیسواں دن

''ہر وقت خوش رہو۔ بلا ناغہ دُعا کرو۔ ہر ایک بات میں شکرگزاری کرو کیونکہ مسیح یسوع میں تمہاری بابت خُدا کی یہی مرضی ہے۔''(1-تھسلنیکیوں 5:16-18)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **شریعت دینے والا:** ''کیونکہ خُداوند ہمارا حاکم ہے۔ خُداوند ہمارا شریعت دینے والا ہے۔ خُداوند ہمارا بادشاہ ہے۔ وہی ہم کو بچائے گا۔'' (یسعیاہ 22:33)
- **برّہ:** ''اور زمین کے وہ سب رہنے والے جن کے نام اُس برّہ کی کتابِ حیات میں لکھے نہیں گئے جو بنایِ عالم کے وقت سے ذبح ہوا ہے اُس حیوان کی پرستش کریں گے۔'' (مکاشفہ 8:13)
- **خُدا کا برّہ:** ''دوسرے دن اُس نے یسوع کو اپنی طرف آتے دیکھ کر کہا دیکھو یہ خُدا کا برّہ ہے جو دُنیا کا گناہ اُٹھا لے جاتا ہے۔'' (یوحنا 29:1)

## اظہارات و اعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ الہامی تاثر کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ الہامی منادی کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ الہامی منصوبوں کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ ملامت کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ گناہ کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ شرمندگی کے دروازے کو بند کروں۔

- میں پاک اور راست باز ہوں۔ (1- کرنتھیوں 11:6)
- میں نجات یافتہ ہوں۔ (گلتیوں 13:3)

❖ **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔

❖ **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

❖ **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔

❖ **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدائش 1:3؛ 1:14، دانی ایل 3:19-25، 1-پطرس 1:2، اعمال 1:8، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔ یہوواہ خُدا، یسوع کے نام میں اپنے عہد کو کبھی بھی میری زندگی سے فراموش نہ کر۔ آج تیرا زندگی کا دم مجھ میں داخل ہو اور میں سیدھا کھڑا ہو کر بڑی طاقت کے ساتھ تیرے کلام کی منادی کروں۔ (مکاشفہ 11:11)

2۔ میرے خُدا، میں ہمیشہ تیری پیروی کروں گا۔ یسوع کے نام میں، میرے دل، جسم، جان اور رُوح کی ہر قسم کی نافرمانی کی رُوح کو دُور کر جو تیرے عہد کے خلاف ہے۔ (2-سلاطین 35:17)

3۔ قادرِ مطلق خدا، کوئی یسوع کے پاس نہیں آ سکتا جب تک تو اُسے کھینچ نہیں لیتا۔ میرے باپ، میں تجھ سے دُعا کرتا ہوں کہ سب لوگ میرے پاس کھینچے چلے آئیں اور میں یسوع کے نام میں، اُن کو شاگرد بناؤں اور اُن کو تیرے کلام کی قدرت اور سچائی کے بارے میں تعلیم دُوں۔ (متی 28:19-20)

4۔ خُداوند یسوع، میں تم سے درخواست کرتا ہوں کہ آج سے ہر وہ روٹی جو میں کھاؤں اور ہر وہ پانی جو میں پیئوں یسوع کے نام میں، وہ مسیح کے خون کو حاصل کرے۔ (لوقا 22:19-20)

5۔ میرے مالک خُداوند یسوع، یسوع کے نام میں، مجھے اپنی تعریف اور عبادت والی پوشاک سے ملبس کر۔ (مکاشفہ 3:4-5)

6۔ بادشاہوں کے بادشاہ، آسمان کی بادشاہی اُس بادشاہ کی مانند ہے جس نے اپنے نوکروں سے حساب لینا چاہا۔ میرے بادشاہ، یسوع کے قادر نام میں، مجھ سے ہر قسم کی نا معاف کرنے والی رُوح کو ختم کر اور اُسے محبت، رحم، اور معافی کی رُوح میں بدل ڈال۔ (متی 18:23-35)

7۔ خُداوند یسوع، تو میری زندگی کا نجات دہندہ ہے۔ میں تیرے عظیم نام اور تیرے لہو کی قدرت سے تجھ سے دُعا کرتا ہوں کہ میری زندگی سے ہر قسم کا اژدہا، پرانا سانپ، دھوکا دینے والے خدا اور بت دُور چلے جائیں۔ (مکاشفہ 20:1)

8۔ خُداوند یسوع، آج تیرے عظیم نام میں میری زندگی سے ہر ایک رُوحانی جانور، اور بُری رُوح یسوع کے لہو کو حاصل کرے۔ (مکاشفہ 17:2-8)

9۔ خُداوند یسوع، میں جانتا ہوں کہ تو صلیب پر تیسرے پہر میرے لیے چلایا۔ یسوع کے نام میں، تیرا چلانا میرے آنسوؤں کو نا قابل بیان خوشی میں بدل ڈالے۔ (متی 27:46، مکاشفہ 7:7)

10۔ خُداوند خُدا، تیرے کام کیسے گوناگوں ہیں جن کو تو نے اپنی حکمت سے کیا ہے۔ یسوع کے نام میں، تیری قدرت سے دُنیا کے سات بھید زمین، چاند، سورج، ستارے، ہوا، پانی اور جڑی بوٹیاں میرے اختیار میں ہوں اور میری زندگی کے ہر پہلو میں میری مدد کریں۔ (زبور 24:104 ، یشوع 10:12-13)

11۔ بادشاہوں کے بادشاہ اور خُداوندوں کے خُدا، میری زندگی میں ہر قسم کی عضو پرستی (fetish) کو ابھی اپنی آگ سے بھسم کر۔ میری زندگی کے خُداوند، یسوع کے نام میں، ہر اُس رُوح کو برباد کر جو مجھے میرے مقاصد سے روکتی ہے۔ (یرمیاہ 26:5)

12۔ برّہ کے لہو سے، ہر ایک پھندا اور جال جو میرے خلاف ڈالا گیا ہے۔ یسوع کے نام میں، میں ہر ایک پھندے اور جال کو اُس کے بھیجنے والے کے پاس واپس بھیجتا ہوں۔ (یرمیاہ 26:5)

13۔ خُداوند یسوع، تیرا زندہ چشمہ مجھ سے پھوٹ نکلے اور یسوع کے نام میں، تیری بادشاہی اور تیرے حیرت انگیز نام کو پوری دُنیا میں پھیلائے۔ (یوحنا 15:4)

14۔ میرے خُداوند، جیسے تو نے دو قرض داروں کی تمثیل میں کیا تو نے اُن کے قرض کو معاف کر دیا۔ قادرِ مطلق خُداوند، یسوع کے قادر نام میں، میرے ہر قسم کے قرض کو معاف کر۔ (لوقا 7:40-44)

15۔ رُوح القدس، یسوع کے قادر نام میں، یسوع کے عظیم کاموں کو میرے وسیلہ سے ظاہر کر۔
(1- کرنتھیوں 15:14، افسیوں 19:5)

16۔ رُوح القُدس، یسوع کے قادر نام میں، میری زندگی کے ہر دن میں میرے منہ کو آسمانی زبان سے تر و تازہ کر۔ (1- کرنتھیوں 15:14، افسیوں 19:5)

17۔ باپ اور میرے خُداوند، یسوع کے قادر نام میں، شاگردیت کی قیمت کے لیے مجھے اپنی قدرت سے مسح کر۔ (لوقا 14:28-33)

18۔ رُوح القُدس، یسوع کے قادر نام میں، ہر قسم کے جسمانی اور رُوحانی جلے پن کو نیا اور تر و تازہ کر۔
(رومیوں 27:8، یسعیاہ 12:28)

19۔ رُوح القُدس، یسوع کے قادر نام میں مجھے ہمیشہ اپنے رُوحانی جوش سے بھر اور طاقت دے۔
(اعمال 25:18)

20۔ رُوح القُدس، میرے ہاتھوں کو اپنی کنجی سے نواز، تا کہ یسوع کے قادر نام میں، میں دانی ایل کی طرح

فائق رُوح کو حاصل کروں۔(دانی ایل 3:6,12:5)

21۔رُوح القُدس، مجھے خُدا کی باتوں کی گہری بصیرت دے۔میرے خُداوند، یسوع کے قادر نام میں مجھ سے اپنی آسمانی زبان میں بات چیت کر۔(1- کرنتھیوں 10:12، یہوداہ 20:1)

# اکیسواں دن

”پس میں سب سے پہلے یہ نصیحت کرتا ہوں کہ مناجاتیں اور دُعائیں اور التجائیں اور شکرگذاریاں سب آدمیوں کے لیے کی جائیں۔ بادشاہوں اور سب بڑے مرتبہ والوں کے واسطے اِس لیے کہ ہم کمال دین داری اور سنجیدگی سے امن و آرام کے ساتھ زندگی گذاریں۔ یہ ہمارے منجی خُدا کے نزدیک عمدہ اور پسندیدہ ہے۔“(1-تیمتھیس 2:1-3)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **پیشوا اور فرماں روا:** ''دیکھو میں نے اُسے امتوں کے لیے گواہ مقرر کیا بلکہ اُمتوں کا پیشوا اور فرماں روا۔'' (یسعیاہ 55:4)
- **زندگی:** ''یسوع نے اُس سے کہا کہ راہ اور حق اور زندگی میں ہوں۔ کوئی میرے وسیلہ کے بغیر باپ کے پاس نہیں آتا۔'' (یوحنا 14:6)
- **دُنیا کا نور:** ''یسوع نے پھر اُن سے مخاطب ہو کر کہا دُنیا کا نور میں ہوں۔ جو میری پیروی کرے گا وہ اندھیرے میں نہ چلے گا بلکہ زندگی کا نور پائے گا۔'' (یوحنا 8:12)

## اظہارات و اعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ نبوتی فراست کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ الہامی مملکت کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ الہامی اختیار کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ دل کی گمراہی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ ناپاک خوابوں کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ ناپاک رُوح کے دروازے کو بند کروں۔

- میری خطا بخشی جا چکی ہے۔ (زبور 32:1)
- میں پاک اور دُھلا ہوا ہوں۔ (زبور 51:7)

- خُدا کا نور، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- خُدا کی آگ، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- یسوع کا لہو، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- رُوح القُدس کی طاقت، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدائش 1:3؛1:14، دانی ایل 3:19-25، 1- پطرس 1:2، اعمال 1:8، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکر گزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔ قادرِ مطلق خدا، ملکہ آستر نے اخسویرس بادشاہ سے مہربانی کو حاصل کیا۔ میرے خُداوند، یسوع کے نام میں، میں تمام اقوام اور اُن کے رہنماؤں سے مہربانی کو حاصل کروں۔ (آستر 8:5)

2۔ خُداوند اسرائیل کے خُدا، یسوع کے نام میں، عہد کا صندوق میرے اور میرے خاندان کے گھروں میں ہمیشہ رہے۔ (گنتی 33:10، 44:14)

3۔ اسرائیل کے قادر، تیرے مسیح کی قدرت مجھ پر نازل ہو اور وہ بہت سے آدمیوں کو حیران کرے۔ اور اُس کے نتیجہ میں وہ قادرِ مطلق خُدا کے جو میری زندگی کا مرکز ہے، اُس کے نام کو عزت اور جلال دیں۔ (متی 8:9)

4۔ قادرِ مطلق آسمانی خُدا، یسوع کے لہو اور اُس کے نام سے میں ہر ایک بدی کی زنجیر کو جو میرے خاندان، بچوں، صحت، خدمت، اور آمدنی سے جڑی ہے اُسے الگ کرتا ہوں۔ (یوحنا 11:23-44)

5۔ خُداوند یسوع اور میرے مالک، یسوع کے نام میں، اُس دوڑ سے میں جس میں میں دوڑ رہا ہوں مجھے فرمان برداری اور انکساری کی پوشاک سے ملبس کر۔ (مکاشفہ 12:5، 12:7)

6۔ یہوواہ خُدا، آسمان کی بادشاہی اُس گھر کے مالک کی مانند ہے جو سویرے نکلا تاکہ اپنے تاکستان میں مزدور لگائے۔ میرے باپ تیرے تاکستان میں کام کرنے کے لیے مجھ سے ہر قسم کی کاہلی اور سستی کی رُوح دُور ہو جائے۔ یسوع کے نام میں، آج مجھے اپنی بادشاہی میں اتمام اور تکمیل کی رُوح سے نواز۔ (متی 20:1-16)

7۔ میرے باپ، ابن داؤد اور داؤد کے گھر کی کنجی کے مالک، یسوع کے نام میں، آج مجھے اختیار، مشاورت، خوش حالی، طاقت، دولت، سمجھ، علم، عقل اور مکاشفہ عطا کر۔ (یسعیاہ 22:22، متی 16:19، مکاشفہ 3:7)

8۔ خُداوند یسوع مسیح اور اسرائیل کے قادر، اپنے عظیم نام میں مجھے رُوح القدس اور آگ سے بپتسمہ دے۔ (متی 3:11)

9۔ خُداوند یسوع مسیح، تیرے قیمتی لہو سے میں تاریکی کی چار قوتوں: یعنی اتھاہ گڑھا، ناپاکی، نفس پرستی اور شہوت پرستی کو اپنے اور اپنے خاندان سے الگ کرتا ہوں۔ (مکاشفہ 9:1، 20:1-3)

10۔ خُداوند خُدا، تیرے کام کیسے عجیب ہیں اور تیری عقل سمجھ سے باہر ہے۔ یسوع کے نام میں، میں تیرا شکر کرتا ہوں کہ زمین میری خدمت کرتی اور مجھے اچھے پھل دیتی رہے۔ (استثنا 28:1-3)

11۔ قادرِ مطلق خُدا، رُوح القدس اور تیری آگ سے میں حکم دیتا ہوں کہ یسوع کے نام میں، میری اور میرے

خاندان کی کھوئی ہوئی برکت آج ہی مجھے واپس مل جائے۔(استثنا 28:1-14)

12۔لشکروں کے خُداوند، یسوع کے نام میں اپنی قدرت کو میرے وسیلہ سے قوموں پر ظاہر کرتا کہ وہ جانیں کہ میرا خُدا نسلِ انسانی کے لیے کتنا عظیم ہے۔(2-سلاطین 1:7-12)

13۔خُداوند یسوع مسیح، جیسے تو نے پنتیکُست کے دن اپنے شاگردوں کے ساتھ کیا، رُوح القُدس کی آگ مجھ پر میری زبان اور میری زندگی کے ہر پہلو پر ٹھہر جائے۔ یسوع کے قادر نام میں، مجھے اپنی شفا بخش قدرت عطا کر تا کہ اندھے دیکھیں، بہرے سنیں، اور گونگے بول سکیں۔(اعمال 3:6-9)

14۔خُداوند خُدا، یسوع کے قادر نام میں، میری زندگی سے ہر قسم کی بدی اور گناہ کو دُور کر۔(مرقس 5:5-19، متی 26:47-53)

15۔باپ، میری تمام دُعاؤں کو اپنے کلام سے لپیٹ دے۔تا کہ یسوع کے نام میں، فرشتے میری زندگی سے خُدا کے کلام کو سنیں۔(زبور 103:19-20، استثنا 28:1-14)

16۔میرے باپ، یسوع کے قادر نام میں، میری زندگی میں تیری مرضی کے مطابق تیرا رُوح القُدس میری دُعاؤں پر سایہ ڈالے۔(عبرانیوں 1:6-14)

17۔باپ، میری دُعائیں تیرے کلام سے ڈھانپ دی جائیں اور فرشتے میرے منہ سے تیرے کلام کو سنیں۔ یسوع کے قادر نام میں، تمہارے فرشتے نجات کی خدمت میں میرا ساتھ دیں۔(عبرانیوں 1:6-14، زبور 103:19-20)

18۔قادرِ مطلق باپ، میری دُعائیں تیرے کلام سے ڈھانپ دی جائیں اور فرشتے میرے منہ، جان اور رُوح سے تیرے کلام کو سنیں۔ یسوع کے قادر نام میں، تیرے فرشتے نجات کی خدمت میں مجھے طاقت دیں۔ (عبرانیوں 1:6-14)

19۔قادرِ مطلق باپ، میری دُعائیں تیرے کلام سے ڈھانپ دی جائیں اور فرشتے میرے منہ، بدن، جان اور رُوح سے تیرے کلام کو سنیں۔ یسوع کے نام میں وہ میری زندگی میں خُدا کی مرضی کے مطابق عمل کریں۔ (عبرانیوں 1:6-14، استثنا 28:1-14)

# بائیسواں دن

''پس میں چاہتا ہوں کہ مرد ہر جگہ بغیر غصہ اور تکرار کے پاک ہاتھوں کو اُٹھا کر دُعا کیا کریں۔''(1- تیمتھیس 8:2)

ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **یہوداہ کے قبیلے کا ببر:** ''تب اُن بزرگوں میں سے ایک نے مجھ سے کہا کہ مت رو۔ دیکھ۔ یہوداہ کے قبیلہ کا وہ ببر جو داؤد کی اصل ہے اُس کتاب اور اُس کی ساتوں مہروں کو کھولنے کے لیے غالب آیا۔'' (مکاشفہ 5:5)
- **سب کا خُداوند:** ''جو کلام اُس نے بنی اسرائیل کے پاس بھیجا جب کہ یسوع مسیح کی معرفت (جو سب کا خُداوند ہے) صلح کی خوشخبری دی۔'' (اعمال 36:10)
- **جلال کا خُداوند:** ''جسے اِس جہان کے سرداروں میں سے کسی نے نہ سمجھا کیونکہ اگر سمجھتے تو جلال کے خُداوند کو مصلوب نہ کرتے۔'' (1- کرنتھیوں 82)

اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ خُدا کی نبوتی تعلیم کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ نبوتی رُویا کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ نبوتی محاذ کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ پوشیدہ جنسی اعمال کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ شہوت پرستی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ آزادانہ جنسی میل جول کے دروازے کو بند کروں۔

- میرا خُدا کے ساتھ میل ہو چکا ہے۔ (رومیوں 10:5)
- مجھے نیا دل دیا گیا ہے۔ (حزقی ایل 26:36)

- خُدا کا نور، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- خُدا کی آگ، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- یسوع کا لہو، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- رُوح القُدس کی طاقت، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدائش 1:3؛ 1:14، دانی ایل 3:19-25، 1-پطرس 1:2، اعمال 1:8، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکر گزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔اسرائیل کے صیون، ایوب نے اپنا سب کچھ کھودیا اور اُسے سب کچھ دوبارہ بھی مل گیا۔اپنے فضل اور رحم سے میری اور میرے خاندان کی کھوئی ہوئی برکات کو بحال کر۔یسوع کے نام میں، اُن کو آج ہی بحال کردے۔ (ایوب 10:42)

2۔خُداوند خُدا، تیری بادشاہی تیرے نمک کے عہد کے وسیلے میری زندگی میں قائم ہو۔جیسے تو نے داوٗد کی نسل کو ہمیشہ کے لیے اسرائیل پر حکمران کیا یسوع کے نام میں، تیرے نمک کے عہد کے وسیلہ میں دُنیا کی تمام چیزوں پر اختیار رکھوں۔(2-تواریخ 5:13)

3۔خُداوند یسوع، تیرے عظیم نام میں، میں تیری مسیح کی قدرت کو حاصل کروں تاکہ بیمار شفا پائیں، اندھے دیکھیں، بہرے سنیں، گونگے بولیں، لنگڑے چلیں اور بوجھ سے دبے ہوئے آزاد ہوں۔(اعمال 3:6-10)

4۔خُداوند یسوع، مجھے تمام گناہوں سے شفا دے اور یسوع کے نام میں، میں عداوت، غلامی، بدرُوحوں، بیماریوں، لالچ، بُری رُوحوں، غرور، شراب نوشی، بکواس، حسد اور نافرمانی پر غلبہ حاصل کروں۔ (مکاشفہ 1:9، 1:20-3)

5۔ زمین و آسمان کے خالق، یسوع کے نام میں مجھے اپنی پاکیزگی سے ملبس کر۔( مکاشفہ 5:3، استثنا 17:24)

6۔خُداوندوں کے خُداوند، آسمان کی بادشاہی اُس بادشاہ کی مانند ہے جس نے اپنے بیٹے کی شادی کی، میرے باپ مجھے اندھیرے میں نہ ڈال بلکہ یسوع کے نام میں، مجھے چنے ہوئے لوگوں میں شامل کر۔ (متی 1:22-14)

7۔قادرِ مطلق خُدا، تیرا فضل اور رحم تیرے کلام میں قائم ہے۔تیرا نور تیری تمثیلات کے وسیلے میرے دل کو روشن کرے۔یسوع کے نام میں، مجھے فہم عطا کرتا کہ میں تیری بادشاہی میں وسعت کا سبب بنوں۔ (1- تیمتھیس 2:1، یسعیاہ 2:11-3)

8۔میرے خُداوند یسوع مسیح، میں تیرے کلام کو پیدایش سے مکاشفہ تک سمجھنے کی کنجی کو حاصل کروں۔یسوع کے نام میں، میں تیرے کلام کو تمام بھائیوں اور قوموں میں بیان کروں۔(متی 16:18-19، مکاشفہ 12:7)

9۔ خُداوند یسوع، جیسے تو نے پِنتیکُست کے دن کیا آسمان سے زور کی آندھی کی آواز آئے اور وہ مجھ پر اور میرے گھر پر ٹھہر جائے۔ یسوع کے نام میں، میں تمہارے رُوح القُدس سے بھر جاؤں۔ (اعمال 2:2-3)

10۔ قادرِ مطلق خُدا، جیسے نو کا ہندسہ اکائی کا آخری عدد ہے۔ یسوع کے نام میں، میری پیدائش سے میری زندگی کے اختتام تک ہر قسم کی پریشانی، دُکھ، قہر، مایوسی، غم، بیماری، شرمندگی، غریبی، کمی، اور بنجر پن دُور ہو جائیں۔ (مکاشفہ 1:9، 1:20-3)

11۔ ایل شیدائی، قادرِ مطلق تیرے کام کتنے عظیم ہیں۔ سورج اور چاند کا بھید میری فرمان برداری اور مدد کریں۔ یسوع کے نام میں، وہ میری زندگی میں اچھائی کو لائیں۔ (استثنا 1:28-14)

12۔ لشکروں کے خُدا، مجھ پر اپنے آپ کو ظاہر کر اور یسوع کے نام میں، مجھے اُن تمام قدیم آدمیوں کی طرح استعمال کر جو تجھ سے ڈرتے تھے۔ (زکریاہ 8:23)

13۔ خُداوند یسوع مسیح، جیسے تو نے پطرس کے ذریعے حننیاہ اور سفیرہ کے ساتھ کیا۔ یسوع کے نام میں، مجھے رُوح القدس کا پیغام بر بنا تاکہ میں کلیسیا اور اپنی رُوح کے دشمنوں کو ہلاک کر سکوں۔ (اعمال 1:5-10)

14۔ قادرِ مطلق خُدا، یسوع کے لہو کے وسیلے میں دلیری سے کھڑا ہوں۔ یسوع مسیح کے نام میں، میں گناہ، شیطان اُس کے فرشتوں اور اِس دُنیا پر غلبہ حاصل کروں۔ (مکاشفہ 5:3)

15۔ قادرِ مطلق خُدا، یسوع کے نام اور اُس کے قیمتی لہو کے وسیلہ میں شیطان کے ہاتھوں سے چھٹکارا حاصل کروں۔ (2- سموئیل 8:18، مکاشفہ 5:3)

16۔ لشکروں کے خُدا، یسوع کے نام اور اُس کے لہو کے وسیلے میں خُدا کی پاکیزگی میں راست، پاک اور مقدس بنوں۔ (عبرانیوں 19:10)

17۔ اسرائیل کے قادر خُدا، یسوع کے عظیم نام میں، میں ہر اُس اجنبی دروازے کو بند کرتا ہوں جو میرے نصیب کے خلاف ہے۔ (یرمیاہ 26:5)

18۔ قدیم الایام، یسوع کے قادر نام میں، میں ہر اُس اجنبی پاؤں کو جو میرے نصیب، خدمت، کاروبار، شادی، خوش حالی اور دولت کے خلاف ہے اُسے باندھتا ہوں۔ (یرمیاہ 26:5)

19۔قادرِ مطلق خُدا، اے خُداوند میں تجھ سے دُعا کرتا ہوں۔ یسوع کے قادر نام میں، دُنیا کے تمام مسیحی ٹیلی وژن کو یسوع مسیح کی خوشخبری پوری دُنیا میں پھیلانے کے لیے استعمال کر۔(متی 27:18-20)

# تیئیسواں دن

''اگر تم میں کوئی مصیبت زدہ ہو تو دُعا کرے۔ اگر خوش ہو تو حمد کے گیت گائے۔'' (یعقوب 13:5)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **خُداوندوں کا خُداوند:** ''جسے وہ مناسب وقت پر نمایاں کرے گا جو مبارک اور واحد حاکم ۔ بادشاہوں کا بادشاہ اور خُداوندوں کا خُداوند ہے۔'' (1- تیمتھیس 15:6)
- **خُداوند ہماری صداقت:** ''اُس کے ایام میں یہوداہ نجات پائے گا اور اسرائیل سلامتی سے سکونت کرے گا اور اُس کا نام یہ رکھا جائے گا خُداوند ہماری صداقت۔'' (یرمیاہ 6:23)
- **مردِ غم ناک:** ''وہ آدمیوں میں حقیر و مرُدود۔
  مردِ غم ناک اور رنج کا آشنا تھا۔
  لوگ اُس سے گویا رُو پوش تھے
  اُس کی تحقیر کی گئی اور ہم نے اُس کی کچھ قدر نہ جانی۔'' (یسعیاہ 3:53)
- **درمیانی:** ''کیونکہ خُدا ایک ہے اور خُدا اور انسان کے بیچ میں درمیانی بھی ایک یعنی مسیح یسوع جو انسان ہے۔'' (1- تیمتھیس 5:2)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ خُدا کی نبوتی نگہبانی کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ نبوتی فہم کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ نبوتی انصرام کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ شہوت پرستی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ جسم فروشی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ جنسی بے راہ روی کے دروازے کو بند کروں۔

- ∞ میں رُوح القُدس یافتہ ہوں۔ (1- کرنتھیوں 12:2)
- ∞ مجھ میں مسیح کی عقل ہے۔ (1- کرنتھیوں 16:2)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدایش 3:1؛ 14:1، دانی ایل 3:19-25، 1-پطرس 2:1، اعمال 8:1، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکر گزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔لشکروں کے خُدا، جیسے تو نے داؤد کے ساتھ کیا، میرے تمام گناہوں کو معاف کر۔ یسوع کے نام میں، مجھے اپنی نجات کی خوشی اور مستعد رُوح میں بحال کر اور اُٹھا کھڑا کر۔(زبور 21:51)

2۔قادرِ مطلق اسرائیل کے خُدا، تیرے زمین کے عہد کے وسیلے آج یسوع کے قادر نام میں، پانی، سورج، ستارے، چاند، ہوا اور جڑی بوٹیاں مجھے اپنی اچھائیاں دیں۔(استثنا 28:1-4)

3۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، رُوح القدس مجھ پر ٹھہر جائے اور قادر مطلق کی قوت مجھ پر سایہ ڈالے۔ خداوند یسوع کے نام میں، خُدا کے عظیم کام میری زندگی میں شروع ہو جائیں۔(لوقا 35:1)

4۔قادرِ مطلق باپ، دو بیٹوں کی تمثیل کے طرح، یسوع کے نام میں، میری اور میرے خاندان کی زندگی سے ہر قسم کی بے ایمانی اور نافرمانی کی رُوح کو دُور کر۔ (متی 21:28-30)

5۔خُداوند یسوع مسیح، مجھے شفا دے۔ یسوع کے نام میں، میں ہر قسم کی بسیار خوری، لالچ، زنا کاری، بدکرداری، کمزوری، حسد، کاہلی، غریبی، ناپاکی اور بے صبری سے اُس کی معجزانہ شفائیہ قدرت سے شفا پاؤں۔

(مکاشفہ 1:9، 1:20-3)

6۔خُداوند یسوع، میرا ہر دشمن جو میری پوشاک کے ٹکڑے کرنا چاہتا ہے، یسوع کے نام میں، وہ شرمندگی اور بےعزتی اُٹھائیں۔(مکاشفہ 5:3)

7۔قادرِ مطلق باپ، دو بیٹوں کی تمثیل کے طرح خُداوند یسوع مجھ سے بے ایمانی اور نافرمانی کی رُوح کو دُور کر اور اُسے ایمان داری اور فرمان برداری کی رُوح میں بدل ڈال۔ خُداوند یسوع کے نام میں، مجھے باہر نہ پھینک بلکہ مجھے اپنی بلاہٹ کے مطابق چن لے۔(متی 21:28-30)

8۔ابن خُدا اور یسوع ناصری، میں زمین پر تیرا ایلچی ہوتے ہوئے یسوع کے نام میں، اِس دُنیا کے نظم ونسق، آمدنی، فوج، جنگ، اور بین الاقوامی تعلقات عامہ کی کنجیوں کو حاصل کروں۔(متی 19:16)

9۔قدیم الایام، یسوع کے نام میں، میں آج اور ہمیشہ رُوح القدس کی قدرت کو حاصل کروں اور یروشلیم، یہوداہ، سامریہ اور زمین کی انتہا تک خُداوند یسوع کی گواہی دوں۔(اعمال 8:1)

10۔قادرِ مطلق خُدا، میری زندگی کا ہر معاملہ جو التوا کا شکار ہے۔ یسوع کے نام میں آج ہی مثبت نتیجے پر پہنچے۔ (یعقوب 13:2)

11۔خُداوند خُدا، تیرے کام کتنے گونا گوں ہیں جن کو تو نے اپنی حکمت سے کیا۔ یسوع کے نام میں، ستاروں اور ہواؤں کا بھید میری فرمان برداری کرے اور اِس زمین کی اچھائیوں کو حاصل کرنے کے لیے میری مدد کرے۔(زبور 104:25،استثنا 28:1-14)

12۔خُداوند خُدا، ہر وہ تاریکی کی قوت جو میرے نصیب کے خلاف ہے آج ہی اتھاہ گڑھے میں ڈالی جائے۔ (مکاشفہ 20:1-3)

13۔خُداوند یسوع، ہر قسم کے جسمانی اور رُوحانی اندھے پن کو میری آنکھوں سے اور ہر ایک منفی چیز کو میرے نام سے دُور کر۔ یسوع کے نام میں مجھے اِس زمین پر اپنا سچا ایلچی بنا دے۔(اعمال 17:9-18)

14۔قدیم الایام، میں آج اِس بات کا اقرار کرتا ہوں کہ میرا بدن رُوح القُدس کا مقدس ہے۔ میں برّہ کے لہو سے بچایا جاؤں، پاک اور مقدس ہوں۔ یسوع کے قادر نام میں، شیطان اور اُس کے خریداروں کے لیے مجھ میں اور میرے خاندان میں کوئی جگہ نہ ہو۔(یسعیاہ 45:23)

15۔رُوح القُدس، میں یسوع کے نام میں دُعا کرتا ہوں کہ خُدا کا تخت اور اُس کی مرضی میری زندگی پر مکمل طور پر حکومت کرے۔(زبور 103:19-20)

16۔رُوح القُدس، یسوع کے نام میں ہر دُعا جو میرے منہ سے نکلتی ہے میرے لیے خدا کی برکات کا وسیلہ بنے۔

(زبور 34:7، 91:11، دانی ایل 6:22، متی 2:13، 19، 4:11، لوقا 22:43، اعمال 5:19)

17۔لشکروں کے خُدا، یسوع کے قادر نام میں، فرشتے نجات کے لیے میری خدمت کریں اور جسمانی طور پر میری حفاظت کریں۔

(زبور 34:7، 91:11، دانی ایل 6:22، متی 2:13، 19، 4:11، لوقا 22:43، اعمال 5:19)

18۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، تو نے جبرائیل اور میکائیل مقرب فرشتے کو الگ کیا ہے اور اُنہیں چنا۔ اُنہوں نے دانی ایل، مریم، یوسف، زکریاہ اور الیشبع کی مدد کی۔ یسوع کے نام میں، فرشتے میرے منہ سے نکلنے والے کلامِ مقدس کو سنیں اور میری زندگی کے ہر پہلو میں میری مدد کریں۔

(دانی ایل 8:16، 19، 10:13، 21، 21، لوقا 1:19، 26)

19۔قادرِ مطلق خُدا، کلامِ مقدس دُعا کے ذریعے میرے منہ سے نکلے اور یسوع کے قادر نام میں، مجھے اور

میرے خاندان کو کثرت کے ساتھ برکت دے۔

(دانی ایل 16:8، 21:19، 13:10، 21، لوقا 19:1، 26)

# چوبیسواں دن

''اگر تم میں کوئی بیمار ہو تو کلیسیا کے بزرگوں کو بلائے اور وہ خُداوند کے نام سے اُس کو تیل مل کر اُس کے لیے دُعا کریں۔'' (یعقوب 14:5)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **عہد کا رسول:** ''دیکھو میں اپنے رسول کو بھیجوں گا اور وہ میرے آگے راہ دُرست کرے گا اور خُداوند جس کے تم طالب ہو ناگہان اپنی ہیکل میں آموجود ہوگا۔ ہاں عہد کا رسول جس کے تم آرزومند ہو آئے گا رب افواج فرماتا ہے۔'' (ملاکی 1:3)
- **ممسوح:** ''پس تو معلوم کر اور سمجھ لے کہ یروشلیم کی بحالی اور تعمیر کا حکم صادر ہونے سے ممسوح فرمانروا تک سات ہفتے اور باسٹھ ہفتے ہوں گے۔ تب پھر بازار تعمیر کیے جائیں گے اور فصیل بنائی جائے گی مگر مصیبت کے ایام میں۔'' (دانی ایل 25:9)
- **خُدایِ قادر:** ''اِس لیے ہمارے لیے ایک لڑکا تولّد ہوا

  اور ہم کو ایک بیٹا بخشا گیا

  اور سلطنت اُس کے کندھے پر ہوگی

  اور اُس کا نام عجیب مُشیر خُدایِ قادر ابدیت کا باپ

  سلامتی کا شاہزادہ ہوگا۔'' (یسعیاہ 6:9)
- **قادر:** ''تو قوموں کا دُودھ بھی پی لے گی۔

  ہاں بادشاہوں کی چھاتی چوسے گی

  اور تو جانے گی کہ میں خُداوند تیرا نجات دینے

  والا اور یعقوب کا قادر تیرا فدیہ دینے والا ہوں۔'' (یسعیاہ 16:60)

## اظہارات و اعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کُنجی کو حاصل کیا ہے کہ خُدا کے نبوتی لبادے کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کُنجی کو حاصل کیا ہے کہ نبوتی خوابوں کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کُنجی کو حاصل کیا ہے کہ نبوتی رُویا کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کُنجی کو حاصل کیا ہے کہ سمجھوتے کی رُوح کے دروازے کو بند کروں۔

- میں نے داوٗد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ ذہنی بیماری کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داوٗد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ نامعقول رویے کے دروازے کو بند کروں۔

∞ مجھے خُدا سے زور ملا ہے۔(زبور 11:29)

∞ مجھ پر خُدا کی طرف سے رحم ہوا ہے۔(حزقی ایل 19:33)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدایش 3:1؛ 14:1، دانی ایل 3:19-25، 1-پطرس 2:1، اعمال 8:1، 1:2-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔میرے خُداوند خُدا، میرا دل اِس دُنیا کے گناہ کی طرف مائل نہ ہو اور نہ ہی میں اُن کے شرارت کے کاموں میں اُن کے ساتھ شامل ہوں۔باپ یسوع کے نام میں، میں اُن کے نفیس کھانے سے باز رہوں۔
(زبور 4:141)

2۔خُداوند، مجھے قوت دے کہ میں تیری پاکیزگی میں داخل ہوسکوں اور تیرا عہد میرے دل پر کندہ ہو جائے۔
(2-تواریخ 12:15)

3۔خُدا کی عظیم قدرت، یسوع کے قادر نام میں، آج مجھ پر سایہ ڈال اور یسوع کے قیمتی لہو سے میری زندگی کے تمام گناہ کے ماخذ کو دُور کر۔(اعمال 4:5)

4۔خُداوند یسوع، یسوع کے نام میں، مجھے اِس دُنیا کی بیماریوں اور روگوں سے مکمل طور پر شفا دے۔
(خروج 26:15)

5۔قادرِ مطلق خُدا، میری ہر ایک پوشاک جو دشمن میری پیدائش سے اب تک مجھ سے چھین چکا ہے۔یسوع کے نام میں، خُدا کی آگ اُس پر نازل ہو۔(مکاشفہ 5:3)

6۔خُداوند دلہے، دس کنواریوں کی تمثیل کے طرح، میں ہر قسم کی بیوقوفی کو ردّ کرتا ہوں۔خُداوند یسوع، تیرے قادر نام سے میرا چراغ پانچ عقل مند کنواریوں کی طرح جلتا رہے۔(متی 25:1-13)

7۔قادرِ مطلق اور اسرائیل کی قوت، یسوع کے نام میں، میرے ہاتھ دُعا اور روزہ کی کُنجی کو حاصل کریں۔
(متی 19:16، 17:20-21)

8۔لشکروں کے خُداوند، میں تیری مرضی کے مطابق دُعا کروں اور تیرے فہم کو سنوں اور اُسے سمجھوں۔باپ یسوع کے نام میں، میرے سنگ دل کو گوشتین دل بنا۔(یسعیاہ 9:6-10)

9۔خُدا جو کبھی بے عزت نہیں ہونے دیتا، خُدا کی آگ میرے دشمنوں اور اُن کے مددگاروں پر نازل ہو اور اُنہیں ختم کردے۔یسوع کے قادر نام میں، اُن کے خداؤں اور اُن کے بتوں کو خاک میں ملا دے۔
(1-سلاطین 18:25-33، 2-سلاطین 1:9-15، حزقی ایل 12:14-16)

10۔رُوح القُدس اور آگ، اپنی آگ کو نازل کر کے میری زندگی سے ہر قسم کے گناہ کے درخت کو بھسم کر اور اُسے دفن کردے۔(مرقس 11:12-24)

11۔یسوع مسیح ،خُدا کے برّے، یسوع کے قادر نام میں، یسوع کے لہو کی قدرت سے بدی کی ہر وہ آنکھ اندھی ہوجائے جو میرے نصیب پر نظر رکھے ہوئے ہے۔(اعمال 13:8-11،زکریاہ 12:14)

12۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، میں اپنی زندگی کے اُن تمام حالات کو جو پہلے عدن کے عہد کی وجہ سے ہیں اُن کو مسترد کرتا ہوں اور اُنہیں یسوع کے نام میں، خلاصی کے نئے عہد سے بدلتا ہوں۔(پیدایش 16:2)

13۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، میں اپنی زندگی میں آدم کے عہد کے تمام حالات کو مسترد کرتا ہوں اور یسوع کے قادر نام میں، میں خُداوند یسوع مسیح کے خلاصی کے نئے عہد کو حاصل کروں۔(پیدایش 15:3، یوحنا 31:12، گلتیوں 4:4)

14۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، میں نوح کے تیسرے عہد کے حالات سے آگے بڑھتے ہوئے اُسے یسوع کے قادر نام میں، خُداوند یسوع مسیح کے نئے خلاصی والے عہد سے بدل دیتا ہوں۔(پیدایش 16:9 ،کلسیوں 9:2)

15۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، یسوع کے قادر نام میں، میں یسوع مسیح کے خلاصی کے نئے عہد کے ساتھ ابرہام کے چوتھے عہد کو حاصل کروں۔(پیدایش 2:12، 18:22 ،گلتیوں 16:3 ،فلپیوں 8:2)

16۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، یسوع کے قادر نام میں، میں پانچویں موسوی عہد کو مکمل طور پر ردّ کرتا ہوں اور اُسے یسوع مسیح کے خلاصی کے نئے عہد سے بدلتا ہوں۔(خروج 5:19 ،رومیوں 23:3، 12:5، گلتیوں 10:3-13)

17۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، یسوع کے قادر نام میں، مجھ سے چھٹے فلسطینی عہد کو مکمل طور پر دُور کر اور اُسے یسوع مسیح کے خلاصی کے نئے عہد سے بدل ڈال۔(استثنا 3:30، 1:28-9:30)

18۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، یسوع کے قادر نام میں، مجھ میں داؤد کے ساتویں دائمی عہد کے ساتھ یسوع مسیح کے خلاصی کے نئے عہد کو قائم کر۔(2-سموئیل 16:7 ،متی 1:1 ،لوقا 1:31-33، 1-کرنتھیوں 24:15)

19۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، یسوع کے قادر نام میں، میں اپنی زندگی میں خُداوند یسوع مسیح کے آٹھویں غیر مشروط نئے عہد کو حاصل کروں۔(متی 28:26، 1-کرنتھیوں 25:11، عبرانیوں 8:8، گلتیوں 13:3-19)

# پچیسواں دن

''جو دُعا ایمان کے ساتھ ہوگی اُس کے باعث بیمار بچ جائے گا اور خُداوند اُسے اُٹھا کھڑا کرے گا اور اگر اُس نے گناہ کیے ہوں گا تو اُن کی بھی معافی ہو جائے گی۔''(یعقوب 15:5)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **صبح کا چمکتا ہوا ستارہ:** ''مجھ یسوع نے اپنا فرشتہ اِس لیے بھیجا کہ کلیسیاؤں کے بارے میں تمہارے آگے اِن باتوں کی گواہی دے۔ میں داؤد کی اصل ونسل اور صبح کا چمکتا ہوا ستارہ ہوں۔''
- (مکاشفہ 16:22)

**ناصری:** ''اور ناصرۃ نام ایک شہر میں جا بسا تا کہ جو نبیوں کی معرفت کہا گیا تھا وہ پورا ہو کہ وہ ناصری کہلائے گا۔''(متی 23:2)

- **اکلوتا بیٹا:** ''خُدا کو کسی نے کبھی نہیں دیکھا۔ اِکلوتا بیٹا جو باپ کی گود میں ہے اُسی نے ظاہر کیا۔'' (یوحنا 18:1)
- **ہمارا فسح:** ''پرانا خمیر نکال کر اپنے آپ کو پاک کر لو تا کہ تازہ گندھا ہوا آٹا بن جاؤ۔ چنانچہ تم بے خمیر ہو کیونکہ ہمارا بھی فسح یعنی مسیح قربان ہوا۔''(1- کرنتھیوں 7:5)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ شاگردیت کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ خُدا کی سات رُوحوں کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ ابرہامی عہد کی برکات کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ نامردی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ شیطانی چالوں کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ بدی اور بت پرستانہ میراث کے دروازے کو بند کروں۔

∞ مجھ پر خُدا کا فضل ہوا ہے۔(یعقوب 6:4)

∞ مجھے خُدا تک مکمل رسائی حاصل ہے۔(افسیوں 12:3)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدائش 3:1؛14:1،دانی ایل 3:19-25،1- پطرس 2:1،
اعمال 8:1، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکر گزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔خُداوند یسوع، مجھے گناہ سے پاک کر۔ یسوع کے نام میں، مجھے ایک راست آدمی بنا اور اپنی حکمت، دانائی اور خوشی بخش۔(واعظ 26:2)

2۔خُداوند،نمک کا عہد جو داؤد کی نسل کے ساتھ قائم کیا گیا،یسوع کے قادر نام میں،وہ میرے، میرے خاندان اور میری نسلوں کے لیے کام کرنا شروع کر دے۔(گنتی 19:18)

3۔خُدا کی عظیم قدرت،تو نے یسوع ناصری کو اپنی قدرت اور رُوح القُدس سے مسح کیا۔اُس نے بیماروں کو شفا دی اور گناہ کے جکڑے ہوؤں کو آزاد کرایا۔یسوع کے قادر نام میں، مجھے بھی اپنی قدرت سے مسح کر۔ (اعمال 38:10)

4۔میرے خُداوند،آج مجھے شفا دے۔ ہر ایک بیماری،روگ اور تاریکی کی قوت جو میری زندگی میں جڑ پکڑ چکی ہے،یسوع کے نام میں انجیر کے درخت کی طرح سوکھ جائے اور جڑ سے اُکھڑ جائے۔(مرقس 11:12-24)

5۔قادرِ مطلق خُدا،یسوع کے نام میں، مجھے اپنی بادشاہی کے لیے جنگ کے لباس سے ملبس کرتا کہ میں اپنی زندگی میں کلیسیا کے دشمنوں کا مقابلہ کر سکوں۔(اعمال 5:1-11، 16:23-29)

6۔خُداوند اور میرے مالک، دیانت دار نوکر کی تمثیل کی طرح،خُداوند یسوع،اپنے عظیم نام میں مجھ سے بدی اور کاہلی کی رُوح کو دُور کر اور اُسے تخلیقی لیاقت سے بدل ڈال۔(متی 25:14-30)

7۔یہوواہ خُدا،تمام اچھی چیزوں کے دینے والے، مجھے اپنی قیمتی کنجی دے تا کہ میں اپنی زندگی میں درپیش اُن تمام مسائل کو حل کر سکوں جو تمہاری بادشاہی کی وسعت میں حائل ہیں۔(متی 19:16)

8۔خُداوند جو آگ سے جواب دیتا ہے۔یسوع کے قادر نام میں،آج اور میری زندگی کے ہر دن میں میری تمام دُعاؤں کا جواب آگ سے دے۔(1-سلاطین 24:18)

9۔رُوح القدس، میں آج بدی کے تمام خوابوں کو ردّ کرتا ہوں۔ یسوع کے نام میں، میں اُن عظیم خوابوں، رُویاؤں اور مکاشفات کو جنم دُوں جو خُدا کی بادشاہی میں وسعت کا سبب بنیں۔(دانی ایل 2:19-23)

10۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، میرے دل پر دُعا اور روزہ کی نعمت کندہ کرتا کہ میں یسوع کے نام میں بُرائی کے بندھنوں کو کھولوں۔اور اپنے بھائیوں کے جوؤں کو توڑوں۔(متی 21:17، یسعیاہ 6:58)

11۔آسمانی خُدا، میں درخواست کرتا ہوں کہ ہر ایک بُرائی کا جانور جو دشمن نے میرے اور میرے گھرانے کے لیے بھیجا ہے وہ ہم پر حملہ نہ کرنے پائے۔یسوع کے نام میں، یہوداہ کا ببر ظاہر ہو اور اُنہیں پھاڑ دے۔ (دانی ایل7:1-8)

12۔باپ، جیسے تو نے اینیاس کو فالج سے شفا دی اور یوتخس کو مُردوں میں جلایا۔ میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں کہ ہر وہ چیز جو میری زندگی میں میری صحت، کاروبار اور خدمت کو مفلوج اور مُردہ کرتی ہے وہ یسوع کے قادر نام میں،قوت اور زندگی کو حاصل کرے۔(اعمال 9:33-41،9:20-10)

13۔خُداوند خُدا، تیرے کام کتنے گوناگوں ہیں جن کو تو نے اپنی حکمت سے کیا۔ یسوع کے نام میں، پانی اور جڑی بوٹیوں کا بھید میری فرمان برداری کریں اور زمین کی اچھی چیزوں کو حاصل کرنے میں میری مدد کریں۔ (استثنا28:1-14، زبور104:24)

14۔خُداوند یسوع، تمام پھندے جو تاریکی کی قوتوں نے مجھے پکڑنے کے لیے بچھائے ہیں: یسوع کے قادر نام میں، میں حکم دیتا ہوں کہ وہ مجھ پر ظاہر ہوں اور میرے دشمن خود اُن میں پھنس جائیں۔(یرمیاہ 5:26)

15۔خُداوند یسوع، ذبح کیا ہوا برّہ ہی عزت، تمجید اور حمد کے لائق ہے۔آج یسوع کے قادر نام میں، میں تیرے تاکستان میں دولت،حکمت اور طاقت کو حاصل کروں۔(مکاشفہ 5:12)

16۔خُداوند یسوع، ذبح کیا ہوا برّہ ہی عزت، تمجید اور حمد کے لائق ہے۔آج یسوع کے قادر نام میں، میں تیرے تاکستان میں عزت اور قوت کو حاصل کروں۔(مکاشفہ 5:12)

17۔خُداوند یسوع، ذبح کیا ہوا برّہ ہی عزت، تمجید اور حمد کے لائق ہے۔آج یسوع کے قادر نام میں، میں تیرے تاکستان میں جلال اور برکت کو حاصل کروں۔(مکاشفہ 5:12)

18۔یہوواہ خُداوند، یسوع کے نام میں، میری زندگی سے ہر قسم کی ملامت کو دُور کر۔(متی 6:26)

19۔قادرِ مطلق خُدا، یسوع کے نام میں میری زندگی سے ہر قسم کی رکاوٹوں (گناہ، نامعاف کرنا، بے ایمانی، خود غرضی،غرور اور اپنی بیوی کی عزت نہ کرنا) کو دُور کر۔

(زبور 66:18،متی 6:14-15، مرقس 11:25-26، امثال 28:9،یعقوب 1:6-7، لوقا 18:9-14،1- پطرس 3:7، 1-کرنتھیوں7:1-6)

# چھبیسواں دن

''پس تم آپس میں ایک دُوسرے سے اپنے اپنے گناہوں کا اقرار کرو اور ایک دُوسرے کے لیے دُعا کرو تاکہ شفا پاؤ۔ راست باز کی دُعا کے اثر سے بہت کچھ ہوسکتا ہے۔'' (یعقوب 16:5)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **زندگی کا مالک:** ''مگر زندگی کے مالک کو قتل کیا جسے خُدا نے مُردوں میں سے جلایا۔ اِس کے ہم گواہ ہیں۔'' (اعمال 15:3)
- **بادشاہوں پر حاکم:** ''اور یسوع کی طرف سے جو سچا گواہ اور مُردوں میں سے جی اُٹھنے والوں میں پہلوٹھا اور دُنیا کے بادشاہوں پر حاکم ہے تمہیں فضل اور اطمینان حاصل ہوتا رہے۔'' (مکاشفہ 5:1)
- **سلامتی کا شاہزادہ:** ''اِس لیے ہمارے لیے ایک لڑکا تولّد ہوا

اور ہم کو ایک بیٹا بخشا گیا

اور سلطنت اُس کے کندھے پر ہوگی

اور اُس کا نام عجیب مشیر خُدای قادر ابدیت کا باپ

سلامتی کا شاہزادہ ہوگا۔'' (یسعیاہ 6:9)

- **نبی:** ''اُس نے اُن سے کہا کیا ہوا ہے؟

اُنہوں نے اُس سے کہا یسوع ناصری کا ماجرا جو خُدا اور ساری امت کے نزدیک کام اور کلام میں قدرت والا نبی تھا۔'' (لوقا 19:24)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کُنجی کو حاصل کیا ہے کہ خُدا کے ساتھ راست باز ہونے کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کُنجی کو حاصل کیا ہے کہ مسیح میں آزادی کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کُنجی کو حاصل کیا ہے کہ کلامِ مقدس کو پڑھنے اور اُسے سمجھنے کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ ذہنی دباؤ کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ محرومی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ اَدُھوری عمر اور موت کے دروازے کو بند کروں۔

∞ مجھے وہ سب چیزیں ملی ہیں جو زندگی اور دین داری سے متعلق ہیں۔(2-پطرس 3:1)

∞ میں اِس لیے خلق کیا گیا ہوں کہ نیک اعمال کروں۔(افسیوں 10:2)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدائش 3:1؛14:1، دانی ایل 3:19-25، 1-پطرس 2:1، اعمال 8:1، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکر گزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔خُداوند، تیرے کلام کے مطابق یسوع کے نام میں خُدا کی رُوح مجھ پر ٹھہر جائے۔حکمت اورخرد کی رُوح، مصلحت اورقدرت کی رُوح معرفت اورخُدا کے خوف کی رُوح۔(یسعیاہ 2:11)

2۔میرے خُدا، قادراورمہیب جوعہد ورحمت کوقائم رکھتا ہے۔یسوع کے نام میں، اِس دُنیا کے گناہوں کو مجھ سے،میرے خاندان اورمیری نسل سے دُور کر۔(نحمیاہ 32:9)

3۔خُداوندخُدا اُمید کے چشمے، یسوع کے قادر نام اوررُوح القُدس کی قدرت سے، مجھے خوشی اوراطمینان سے معمور کراورتیری اُمید مجھ میں زیادہ ہوتی جائے۔(رومیوں 13:15)

4۔قادرِ مطلق خُدااورمیرے عظیم طبیب، یسوع کے نام میں، یسوع مسیح کے قیمتی بدن اورلہو سے میرے بدن، خون اورہڈیوں کو نیا کردے۔(آستر 5:1-4)

5۔یہوواہ، یسوع کے قادر نام میں، میری پوشاک اورمیرے جوتوں کومسح کرتا کہ میں اپنی زندگی میں اپنے دشمنوں کے زہر سے محفوظ رہوں۔(یسعیاہ 14:29-30)

6۔خُدا، قادرِ مطلق چرواہے،قوموں کی عدالت کی تمثیل کی طرح جیسے بھیڑوں کوبکریوں سے جدا کیا جاتا ہے۔ خُداوندیسوع، یسوع کے قادر نام میں، مجھے مقدس کرتا کہ میں وفادار بھیڑوں کے ساتھ تیرے دہنے ہاتھ کی طرف ہوسکوں۔(متی 25:31-46)

7۔یہوواہ خُدااورتمام نعمتوں کے دینے والے، مجھے اپنی قیمتی کنجیوں سے نواز،تا کہ یسوع کے قادر نام میں، مُردے زندہ ہوں، بیمارشفا پائیں، گونگے بولیں، بہرے سنیں اورلنگڑے چلیں۔
(متی 19:16، یسعیاہ 22:22)

8۔خُداوندجیسا تونے قدیم آدمیوں کے ساتھ آگ کے ذریعے کیا۔یسوع کے قادر نام میں تیری آگ میری زندگی کے ہر پہلو میں کام کرے۔(2-سلاطین 1:10-15)

9۔بادشاہوں کے بادشاہ اورخداؤں کے خُدا، یسوع کے نام میں، ہرایک بدی جومیرے اورکلیسیا کے خلاف ہے اُسے تباہ وبرباد کردے۔(متی 3:10)

10۔قادرِ مطلق فضل کے خُدا، جس نے مجھے اپنے جلال کے لیے بلایا کہ میں تھوڑی دیر کے لیے دُکھ اُٹھاؤں۔ میرے نجات دہندہ، یسوع کے نام میں مجھے میرے زندگی کے ہر پہلو میں کامل کر، قائم کراورمضبوط بنا۔

(1-پطرس 10:5)

11۔قادرِ مطلق خُدا، یسوع کے نام میں، میں تجھ سے دُعا کرتا ہوں کہ میری تمام رُوحانی ملکیت جس پر دشمن بیٹھا ہوا ہے ابھی اُس پر رُوح القُدس کی آگ نازل ہو۔(مکاشفہ 2:20-23)

12۔میرے خالق، شیطان گناہ کرانے کے لیے جو کچھ میرے بدن سے لے چکا ہے۔رُوح القُدس کی آگ سے میں اُسے اُس سے واپس لیتا ہوں۔یسوع کے قادر نام میں، میں اپنے آپ، اپنے خاندان اور اپنی نسل سے اُس کی تمام سرگرمیوں کو مسترد کرتا ہوں۔(مکاشفہ 2:20-23)

13۔باپ، یسوع کے قادر نام میں مجھے اپنی عظیم قدرت سے مسح کرتا کہ میں لنگڑوں، اندھوں، بہروں، گونگوں، ذہنی بیماروں، نامعقول رویوں اور بدرُوح گرفتہ کو شفا دُوں۔ (اعمال 28:7-9؛ 14:8-10؛ 16:16-18)

14۔نور کے باپ، اے خُداوند مجھے برکت دے اور مجھ پر رحم کر۔مجھے گناہ کی آزمائش سے دُور رکھ۔یسوع کے قادر نام میں، میں زندگی کے اُس تاج کو حاصل کروں جس کا تم نے اپنے محبت رکھنے والوں سے وعدہ کیا ہے۔(یعقوب 1:12)

15۔رحیم اور نور کے خُدا، مجھ سے ہر قسم کی بدکاری اور ناپاکی کو دُور کر۔یسوع کے نام میں، میں اُس کلام سے جو میری زندگی میں بویا گیا ہے حلم مزاجی کو حاصل کروں۔(یعقوب 1:21)

16۔میرے باپ، یسوع کے قادر نام میں، میں بدی کی تمام آزمائشوں پر فتح کا شادیانہ بجاؤں۔جیسے مقاصد کی آزمائش، فرمان برداری کی آزمائش، سچے مذہب کی آزمائش، برادرانہ محبت کی آزمائش، اچھے کاموں کی آزمائش اور ایمان کی آزمائش۔ (یعقوب 1، 2)

17۔میرے باپ، یسوع کے قادر نام میں، مجھ میں ایسی خواہش پیدا کر کہ میں تیری بادشاہی کی وسعت کے کام کو موثر پر کرسکوں۔(یعقوب 2:14-18)

# ستائیسواں دن

''اے پیارے! میں یہ دُعا کرتا ہوں کہ جس طرح تو رُوحانی ترقی کر رہا ہے اُسی طرح تو سب باتوں میں ترقی کرے اور تندرست رہے۔'' (3-یوحنا 1:2)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **مخلصی دینے والا:** ''لیکن میں جانتا ہوں کہ میرا مخلصی دینے والا زندہ ہے۔ اور آخر کار وہ زمین پر کھڑا ہوگا۔'' (ایوب 25:19)
- **قیامت اور زندگی:** ''یسوع نے اُس سے کہا قیامت اور زندگی تو میں ہوں۔ جو مجھ پر ایمان لاتا ہے گو وہ مر جائے تو بھی زندہ رہے گا۔'' (یوحنا 25:11)
- **چٹان:** ''اور سب نے ایک ہی رُوحانی پانی پیا کیونکہ وہ اُس رُوحانی چٹان میں سے پانی پیتے تھے جو اُن کے ساتھ ساتھ چلتی تھی اور وہ چٹان مسیح تھا۔'' (1- کرنتھیوں 4:10)

**داوٗد کی اصل و نسل:** ''مجھ یسوع نے اپنا فرشتہ اِس لیے بھیجا کہ کلیسیاؤں کے بارے میں تمہارے آگے اِن باتوں کی گواہی دے۔ میں داوٗد کی اصل و نسل اور صبح کا چمکتا ہوا ستارہ ہوں۔'' (مکاشفہ 16:22)

## اظہارات و اعترافات:

- میں نے داوٗد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ یسوع مسیح کی تسلی کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داوٗد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ خُداوند کی عقل کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داوٗد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ کلام کے علم کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داوٗد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ ذہنی اندھے پن کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داوٗد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ ممنوع ادویات کے استعمال کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داوٗد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ ذاتی بے ترتیبی کے دروازے کو بند کروں۔

∞ میں مسیح کا ایلچی ہوں۔(2- کرنتھیوں 20:5)

∞ میں مسیح کا ہم شکل ہوں۔(رومیوں 29:8)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدائش 3:1؛14:1،دانی ایل 3:19-25،1- پطرس 2:1،
اعمال 8:1، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔اسرائیل کے رحیم خُدا، تیرا رُوح میرے وسیلہ سے تمام مُردہ ہڈیوں سے بولے اور یسوع کے قادر نام میں، وہ کھڑی ہوں، مضبوط ہوں اور یسوع مسیح کی ایک عظیم فوج بن جائیں۔(حزقی ایل 37:1-14)

2۔میرے خُداوند، آج میں تیرے چہرے کو تلاش کروں۔ یسوع کے قادر نام میں، میں تیرے کانوں سے سنوں، تیری آنکھوں سے دیکھوں، تیرے منہ سے بولوں، تیرے دل سے محسوس کروں، تیرے قدموں سے چلوں اور تیرے ذہن سے سوچوں۔(پیدائش 7:2، یسعیاہ 9:6-10)

3۔عظیم جنگ جُو خُدا، مجھے اپنی طاقت سے مسح کر تا کہ یسوع کے نام میں، میں تمام بتوں اور جھوٹے خداؤں کو بحرِ قلزم میں دفن کروں۔(خروج 15:1-27، اعمال 19:17-20)

4۔میرے خُداوند یسوع، اپنے قیمتی لہو سے میرے بدن، ہڈیوں اور لہو کو اِس طرح کا بنا دے کہ میں اِس زمین کی تمام بیماریوں سے محفوظ رہ سکوں۔خداوند یسوع کے نام میں، مجھے اپنی انگلی سے محفوظ رکھ۔
(خروج 8:18-19، یسعیاہ 53:4-6)

5۔قادرِ مطلق خُدا، میری پوشاک کو روزہ اور دُعا سے ڈھانک، تا کہ یسوع کے نام میں، مظلوم آزاد ہوں، جوئے توڑے جائیں، ظلم کی زنجیریں ٹوٹیں اور جوؤں کے بندھن کھلیں۔(یسعیاہ 58:6)

6۔میرے خُداوند اور مالک، نیک سامری کی تمثیل کے مطابق، خُداوند یسوع اپنی عظیم تلوار سے میرے دل کا ختنہ کر تا کہ میں تیرے کلام کی سچائیوں کو جان سکوں۔(لوقا 11:30-36)

7۔قادرِ مطلق خُدا اور تمام نعمتوں کے دینے والے، مجھے میری زندگی کے ہر پہلو میں اپنی سچائی کی کنجیوں سے نواز۔آج یسوع کے نام میں، میرے منہ میں تیرا کلام قوموں کی نجات کا سبب بنے۔(یسعیاہ 22:22، متی 16:19)

8۔خُداوند جیسے تو نے قدیم آدمیوں کے ساتھ نور کے وسیلے کیا، یسوع کے قادر نام میں، تیرا نور میری زندگی کے ہر پہلو میں کام کرے۔(یسعیاہ 60:19)

9۔خُداوند یسوع، ہر اچھی چیز جس سے میں پُر ہوں، میں آج ہی اپنے ولادتی منہ سے اُن کو جنم دُوں۔خُداوند اُن کو نمک سے اور اپنی آگ سے نمکین کر اور بڑھا۔(مرقس 9:49)

10۔میرے خُداوند یسوع، یسوع کے نام میں میرے دل کو اپنی اچھائی سے پُر کر اور میری زبان کو مستعد

لکھاری کے قلم کی طرح تیار کر۔(زبور 1:45)

11۔باپ تو نے سلیمان کو اپنی حکمت سے معمور کیا۔یسوع کے قادر نام میں،خُداوند مجھے حکمت،سمجھ اور دل کی وسعت عطا کر۔(1-سلاطین 4:29-30)

12۔باپ اور میرے خُداوند،میں اپنی زندگی میں دشمن کی تمام بدی کی گواہیوں کو ردّ کرتا ہوں۔یسوع کے نام میں،میں آج ہر قسم کی بدی اور اُس کی قوتوں کو حکم دیتا ہوں کہ وہ جسمانی اور رُوحانی طور پر اندھی ہو جائیں۔(اعمال 16:25-29)

13۔خُداوند قادرِ مطلق،یسوع کے نام میں،میں اُس حکمت کو حاصل کروں جو اُوپر سے آتی ہے جو پاک،ملنسار،حلیم،تربیت پذیر،رحم اور اچھے پھلوں سے لدی ہے۔(یعقوب 3:17)

14۔خُداوند،اپنے پوشیدہ من کو مجھ پر ظاہر کر تا کہ میں اُسے جسمانی اور رُوحانی طور پر کھا سکوں۔باپ یسوع کے نام میں،میں تیری آگ کے وسیلہ اُس سفید پتھر کو حاصل کروں جس پر ایک نیا نام لکھا ہوا ہے۔(مکاشفہ 2:17-26)

15۔خُداوند یسوع،میں زہریلے سانپ کی دم پکڑلوں اور وہ مجھے نقصان نہ پہنچائے۔میں شیر کے غار میں جاؤں اور وہ مجھ پر حملہ نہ کرے۔یسوع کے نام میں،میں زمین کے اُوپر اور زمین کے نیچے تمام چیزوں پر حکومت کروں۔(پیدایش 1:26،اعمال 28:3-5)

16۔باپ،یسوع کے قادر نام میں،مجھ سے اور میرے خاندان سے ہر قسم کے حسد،تفرقے،فساد اور بُرے کاموں کو دُور کر۔(یعقوب 3:16)

17۔خُداوند اور میرے باپ،یسوع کے قادر نام میں،میرے خاندان اور میری نسل کو غم اور دُکھ کی روٹی اور مصیبت کا پانی پینے سے محفوظ رکھ۔(یسعیاہ 30:20،زبور 127:2)

18۔خُداوند اور میرے باپ،یسوع کے قادر نام میں،میرے خاندان اور میری نسل کو کاہلی اور شرارت کی روٹی اور ظلم کی مے سے محفوظ رکھ۔(امثال 4:17,31:27)

# اٹھائیسواں دن

''اے شوہرو! تم بھی بیویوں کے ساتھ عقل مندی سے بسر کرو اور عورت کو نازک ظرف جان کر اُس کی عزت کرو اور یوں سمجھو کہ ہم دونوں زندگی کی نعمت کے وارث ہیں تاکہ تمہاری دُعائیں رُک نہ جائیں۔'' (1-پطرس 3:7)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **شارون کی نرگس:** ''میں شارون کی نرگس اور وادیوں کی سوسن ہوں۔'' (غزل الغزلات 1:2)
- **منجی:** ''کہ آج داؤد کے شہر میں تمہارے لیے ایک منجّی پیدا ہوا ہے یعنی مسیح خُداوند۔'' (لوقا 11:2)
- **عورت کی نسل:** ''اور میں تیرے اور عورت کے درمیان اور تیری نسل اور عورت کی نسل کے درمیان عداوت ڈالوں گا۔ اور وہ تیرے سر کو کچلے گا اور تو اُس کی ایڑی پر کاٹے گا۔'' (پیدائش 15:3)
- **رُوحوں کا گلہ بان اور نگہبان:** ''کیونکہ پہلے تم بھیڑوں کی طرح بھٹکتے پھرتے تھے مگر اب اپنی رُوحوں کے گلہ بان اور نگہبان کے پاس پھر آ گئے ہو۔'' (1-پطرس 25:2)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ داؤد کے عہد کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ نئے عہد کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ عمل، معجزے اور خُدا کی قدرت کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ منشیات خوری کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ کند ذہنی کے استعمال کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ قبل از وقت موت کے دروازے کو بند کروں۔

- میں مسیح میں مکمل ہوں۔ (کلیسیوں 10:2)
- میں مقدس ہوں۔ (1-تھسلنیکیوں 7:4)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدایش 1:3؛1:14، دانی ایل 3:19-25، 1-پطرس 1:2، اعمال 1:8، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔خُداوند، یسوع کے نام میں، اپنی بادشاہی کی وسعت کے لیے اپنی تمثیلوں کے بھیدوں کو مجھ پر ظاہر کر۔ (متی 13:1-52)

2۔میرے خُداوند، تیرے نمک کے عہد کے وسیلہ سے میرا گھرانہ اور میری پوری نسل آگ سے نمکین کیے جائیں۔یسوع کے نام میں، ہر ایک قربانی آگ سے نمکین کی جائے۔(پیدایش 4:4، مرقس 9:49)

3۔خُداوند یسوع مسیح، یسوع مسیح کے قادر نام میں، میں رُوح القُدس کی قدرت، نشانوں اور معجزات کے وسیلے خوش خبری کی منادی تمام قوموں میں کروں۔(رومیوں 15:18-19)

4۔بادشاہوں کے بادشاہ اور خُداوندوُں کے خُدا، یسوع کے قادر نام میں، آج مجھ سے ہر قسم کی نسلی کمزوری اور وراثتی بیماری کو دُور کر۔(لوقا 5:31-32)

5۔خُداوند یسوع، یسوع کے نام میں، میری ہر پوشاک تیرے ازلی اور ابدی نور سے منور ہو جائے۔ (یسعیاہ 60:19-20)

6۔خُداوند میرے مالک، بے پھل انجیر کے درخت کی تمثیل کی طرح، یسوع کے نام میں، میری زندگی سے ہر قسم کے بے پھل درخت کو دُور کر اور اُسے پھل دار درخت میں بدل ڈال۔
(لوقا 13:6-9، مرقس 11:12-14؛ 20-23، یوحنا 1:48-50، متی 24:32-35)

7۔ازلی اور ابدی باپ، یسوع کے نام میں، میرے دل کو اپنی کنجی سے نواز تاکہ میں، مسلمانوں، بدھ متوں، یہودیوں، منحرف، نجات یافتہ اور غیر نجات یافتہ لوگوں سے تیرے کلام کے بارے میں بات چیت کر سکوں۔ (متی 16:18-19)

8۔خُداوند، جیسا تو نے قدیم ایمان داروں کے ساتھ اپنے بیٹے کے خون کے وسیلہ سے کیا۔یسوع کے قادر نام میں، یسوع کا لہو میری زندگی کے ہر ایک پہلو میں کام کرے۔(متی 26:28)

9۔خُداوند جو آگ سے جواب دیتا ہے، تیری آگ میری زندگی کے ہر ایک گناہ اور میرے ہاتھوں کی ہر قسم کی بدی کو صاف کرے، یسوع کے نام میں، میں اپنی زندگی کے ہر دن میں تیرے نزدیک ہوتا جاؤں۔
(زبور 144:1)

10۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، یسوع کے نام میں آج سے میں بیماروں کوشفا دُوں اور بھوکوں کو سیر کروں۔ (متی 13-1:5)

11۔رحیم اور تسلی کے خُدا، یسوع کے نام میں مجھے میری زندگی کے ہر پہلو میں تسلی دے اور مضبوط کر، تا کہ میں دُوسروں کو بھی تسلی دے سکوں۔(2- کرنتھیوں 4:1)

12۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، یسوع کے قادر نام میں ہر اُس درخت کو میری زندگی سے دُور کر جو میرے نصیب اور میری خدمت کو محدود کرتے ہیں۔(یوحنا 1:43-50)

13۔خُداوند خُدا، یسوع کے قادر نام میں، یسوع کا قیمتی لہو میرے بدن کو ہر قسم کے سحر، جادو گری اور بُری رُوحوں کے نشانات سے پاک کرے۔(متی 28:26،مرقس 24:14)

14۔خُداوند یسوع، یسوع کے قادر نام اور رُوح القُدس کی قدرت سے، مجھے بتوں کی قربانیوں کے گوشت،لہو، گلا گھونٹے جانوروں اور حرام کاری سے محفوظ رکھ۔(اعمال 29:15)

15۔رُوح القُدس اور آگ، یسوع کے قادر نام میں، آج ہی مجھ میں بس جا اور میرے جسمانی بدن کو مافوق الفطرت شفا عطا کر۔(رومیوں 11:8)

16۔باپ، یسوع کے قادر نام میں، تیرا رُوح القُدس مجھ میں اور میرے خاندان میں مافوق الفطرت خداوند کا خوف پیدا کرے۔(یسعیاہ 2:11)

17۔باپ، یسوع کے قادر نام میں، تیرا رُوح القُدس مجھ میں اور میرے خاندان میں مافوق الفطرت قوت اور مشاورت کو پیدا کرے۔(یسعیاہ 2:11)

18۔باپ، یسوع کے قادر نام میں، تیرا رُوح القُدس مجھ میں اور میرے خاندان میں مافوق الفطرت خرد اور معرفت کو پیدا کرے۔(یسعیاہ 2:11)

19۔باپ، یسوع کے قادر نام میں، تیرا رُوح القُدس مجھ میں اور میرے خاندان میں مافوق الفطرت مصلحت کو پیدا کرے۔(یسعیاہ 2:11)

20۔باپ، یسوع کے قادر نام میں، تیرا رُوح القُدس مجھ میں اور میرے خاندان میں مافوق الفطرت طور پر بس جائے۔(یسعیاہ 2:11)

# اُنتیسواں دن

''سب چیزوں کا خاتمہ جلد ہونے والا ہے۔ پس ہوشیار رہو اور دُعا کرنے کے لیے تیار۔''(1-پطرس 7:4)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **شیلوہ:** ''یہوداہ سے سلطنت نہیں چھوٹے گی
اور نہ اُس کی نسل سے حکومت کا عصا موقوف ہوگا۔
جب تک شیلوہ نہ آئے
اور قومیں اُس کی مطیع ہوں گی۔''(پیدائش 10:49)

- **ستُودہ کا بیٹا:** ''مگر وہ خاموش ہی رہا اور کچھ جواب نہ دیا۔
سردار کاہن نے اُس سے پھر سوال کیا اور کہا کیا تو اُس ستودہ کا بیٹا مسیح ہے۔''(مرقس 61:14)

- **ابنِ داؤد:** ''یسوع مسیح ابنِ داؤد ابنِ ابرہام کا نسب نامہ۔''(متی 1:1)

- **خُدا کا بیٹا:** ''اور ہیرودیس کے مرنے تک وہیں رہا تاکہ جو خُداوند نے نبی کی معرفت کہا تھا وہ پورا ہو کہ مصر میں سے میں نے اپنے بیٹے کو بلایا۔''(متی 15:2)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ نبوت کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ فہم وفراست کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ غیر زبانوں کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ شراب نوشی کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ کپکپی اور تشنج کے استعمال کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ بدی کی فرماں روائی کے دروازے کو بند کروں۔

- میں خُدا کی صداقت سے مُلبس ہوں۔(ایوب 14:29)
- میں خُدا کی محافظت میں محفوظ ہوں۔(زبور 8:4)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدائش 1:3؛ 1:14، دانی ایل 3:19-25، 1- پطرس 1:2، اعمال 1:8، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔قادرِ مطلق خدا، تیرے کلام کے مطابق میں اُس جگہ سے فصل کاٹوں جہاں میں نے محنت نہیں کی ۔ یسوع کے نام میں، دُوسرے محنت کریں اور میں اُن کی محنت کے پھل میں شریک ہوں۔
(یوحنا 38:4، واعظ 26:2)

2۔ایل شیدائی، قادرِ مطلق اسرائیل کے خُدا اور میری قوت، یسوع مسیح کے قادر نام میں، اپنے عہد کے نور کی قدرت، رُوح القُدس اور یسوع کے خون سے مجھے، میرے خاندان اور میری نسلوں کو پاک کر، مقدس کر اور برکت دے۔(اعمال 2:1-3)

3۔میرے نجات دہندہ، خُدا کی بادشاہی باتوں پرنہیں بلکہ قدرت پر موقوف ہے۔ یسوع کے نام میں، جب میں دُوسری قوموں کو تیرے کلام کی منادی کروں تو تیری قدرت میری زندگی سے ظاہر ہو۔
(1- کرنتھیوں 20:4)

4۔بادشاہوں کے بادشاہ اور خُداوندوں کے خُدا، عظیم طبیب، یسوع کے نام میں، میرے خاندان، رشتے داروں، اور بھائیوں کو اس دُنیا کی تمام بیماریوں سے محفوظ رکھ۔(خروج 7، 8 ،9، 10، 11، 12)

5۔میرے خُداوند یسوع، یسوع کے نام میں، مجھے میری زندگی کے ہر دن میں اپنے فضل اور اپنی مہربانی سے نواز۔(آستر 1:5-8)

6۔قادرِ مطلق خُدا، مجھے خُدا کی حضوری، بڑی جنگ اور فتح کے لیے مسح کر۔ باپ یسوع کے نام میں، مجھے دوڑ، مضبوط اختتام اور تاج حاصل کرنے کے لیے مسح کر۔(2- سموئیل 5:17-25، یوناہ 11:2)

7۔قادرِ مطلق باپ، یسوع کے قادر نام میں، میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں کہ مجھے، الٰہی برکات، الٰہی تبدل، اور الٰہی توضیع کے لیے مسح کر۔(زبور 5:23، 2-سموئیل 5:17-25)

8۔خُداوند یسوع مسیح، یسوع کے قادر نام میں، میں رُوح کے پھل محبت، خوشی، اطمینان، تحمل، مہربانی، نیکی، ایمان داری، حلم اور پرہیز گاری کی کُنجی کو حاصل کروں۔(گلتیوں 5:22-23)

9۔خُداوند، جو اکیلا آگ سے کلام کرتا ہے۔ یسوع کے نام میں تیری آگ میرے تمام گناہوں کو پاک کرے اور میرے ہاتھوں کی بدی کو دُور کرے اور مجھ تیرے قریب تر کردے۔(2- سلاطین 1:8-15)

10۔میرے آسمانی باپ، تاریکی کے کام کبھی بھی میرے نصیب کو بانجھ نہ کریں، بلکہ میں یسوع کے نام میں

اُن سے محفوظ رہوں۔(لوقا 1:34-38)

11۔قادرِ مطلق آسمانی خُدا، یسوع کے نام میں میری جسمانی، ذہنی اور رُوحانی بصارت کو کھول دے، جیسے تو نے اماؤس کی راہ چلتے ہوئے دو آدمیوں کی بصارت کو کھولا۔(لوقا 24:12-34)

12۔خُداوند یسوع مسیح، جیسے آستر نے شاہانہ لباس پہنا، یسوع کے قادر نام میں، میں ہر قسم کے شرمندگی کے لباس کو موقوف کرتا اور اُسے عزت کے لباس میں بدل دیتا ہوں۔(آستر 5:1)

13۔رُوح القُدس، یسوع کے قادر نام میں، مجھے رُوح القُدس کے لباس سے ملبس کر۔(آستر 5:1،اعمال 2:1-3)

14۔قادرِ مطلق خُدا، یسوع کے قادر نام میں، آج ہر اُس درخت کو میری زندگی سے ختم کر جو میرے نصیب اور میری خدمت کو محدود کرتا ہے۔(یوحنا 1:43-50)

15۔زمین وآسمان اور اِس میں موجود سب چیزوں کے خالق، مجھے ازسرنو زور دے اور عقابوں کی مانند بال و پر دے، تاکہ میں اُن سے اُڑوں۔یسوع کے نام میں، میں دوڑوں اور تھکوں نہ، میں چلوں اور ماندنہ ہوں۔ (یسعیاہ 40:31)

16۔خُداوند میرے ہاتھوں کو زور دے اور میرے گھٹنوں کو توانائی دے۔میں باہمت دل حاصل کروں۔یسوع کے نام میں میرے خُدا تو جو سزا اور جزا لیے آتا ہے مجھے بچا۔(یسعیاہ 35:3-4)

17۔خُداوند خُدا، میں تجھ سے دُعا کرتا ہوں کہ بھائیوں کے اُن بھیدوں میں اُن کی مدد کر جو وہ دُعاؤں میں حاصل کرتے ہیں۔یسوع کے نام میں، رُوح القدس کی قدرت سے وہ بھید اُن پر ظاہر کر۔(یسعیاہ 11:2)

18۔میرے باپ، یسوع کے نام میں، مجھے اور میرے گھرانے کو مصیبت کی روٹی کھانے اور مصیبت کا پانی پینے سے محفوظ رکھ۔(1-سلاطین 22:27)

19۔میرے باپ، یسوع کے نام میں، مجھے اور میرے گھرانے کو تنگی کی روٹی اور مصیبت کا پانی پینے سے محفوظ رکھ۔(یسعیاہ 30:20)

20۔میرے باپ، یسوع کے نام میں، مجھے اور میرے گھرانے کو مشقت کی روٹی کھانے سے محفوظ رکھ۔ (زبور 127:2)

21۔میرے باپ، یسوع کے نام میں، مجھے اور میرے گھرانے کو کاہلی کی روٹی کھانے سے محفوظ رکھ۔

(امثال 27:31)

22۔میرے باپ، یسوع کے نام میں، مجھے اور میرے گھرانے کو شرارت کی روٹی کھانے سے محفوظ رکھ۔

(امثال 17:4)

23۔میرے باپ، یسوع کے نام میں، مجھے اور میرے گھرانے کو مصیبت کا پانی پینے سے محفوظ رکھ۔

(1-سلاطین 27:22)

24۔میرے باپ، یسوع کے نام میں، مجھے اور میرے گھرانے کو ظلم کی مے پینے سے محفوظ رکھ۔

(امثال 17:4)

# تیسواں دن

’’مگر تم اے پیارو! اپنے پاکترین ایمان میں اپنی ترقی کر کے اور رُوح القُدس میں دُعا کر کے۔ اپنے آپ کو خُدا کی محبت میں قائم رکھو اور ہمیشہ کی زندگی کے لیے ہمارے خُداوند یسوع مسیح کی رحمت کے منتظر رہو۔ اور بعض لوگوں پر جو شک میں ہیں رحم کرو۔ اور بعض کو جھپٹ کر آگ میں سے نکالو اور بعض پر خوف کھا کر رحم کرو بلکہ اُس پوشاک سے بھی نفرت کرو جو جسم کے سبب سے داغی ہو گئی ہو۔‘‘

(یہوداہ 1:20-23)

ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **خُدا تعالیٰ کا بیٹا:** ''وہ بزرگ ہوگا اور خُدا تعالیٰ کا بیٹا کہلائے گا اور خُداوند خُدا اُس کے باپ داؤد کا تخت اُسے دے گا۔'' (لوقا 1:32)
- **آفتابِ صداقت:** ''لیکن تم پر جو میرے نام کی تعظیم کرتے ہو آفتابِ صداقت طالع ہوگا اور اُس کی کرنوں میں شفا ہوگی اور تم گاؤخانہ کے بچھڑوں کی طرح کودو پھاندو گے۔'' (ملاکی 4:2)
- **حقیقی نو:** ''حقیقی نور جو ہر ایک آدمی کو روشن کرتا ہے دُنیا میں آنے کو تھا۔'' (یوحنا 1:9)
- **انگور کا حقیقی درخت:** ''انگور کا حقیقی درخت میں ہوں اور میرا باپ باغبان ہے۔ جو ڈالی مجھ میں ہے اور پھل نہیں لاتی اُسے وہ کاٹ ڈالتا ہے اور جو پھل لاتی ہے اُسے چھانٹتا ہے تا کہ زیادہ پھل لائے۔'' (یوحنا 15:1)

اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ زبانوں کے ترجمے کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے زبور 91 کے لیے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ الٰہی پیدایش کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ حکومتوں اور اختیار کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ تاریکی کے حاکموں کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ بدی کی فوجوں کے دروازے کو بند کروں۔

∞ میں خُدا کی محبت میں محفوظ ہوں۔ (یرمیاہ 31:3)

∞ میں خُدا میں محفوظ ہوں۔ (زبور 16:10)

- خُدا کا نور، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- خُدا کی آگ، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- یسوع کا لہو، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- رُوح القُدس کی طاقت، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدائش 1:3؛1:14، دانی ایل 3:19-25، 1-پطرس 1:2، اعمال 1:8، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔یسوع ناصری، مجھے اپنی تعلیم کا تحفہ بخش تا کہ میں سب قوموں میں جا کرانجیل کی منادی کروں اوراُن کو باپ اور بیٹے اوررُوح القُدس کے نام سے بپتسمہ دُوں۔یسوع کے قادر نام میں، میں ہمیشہ تیرے ساتھ رہوں۔ (متی 20-18:28)

2۔باپ تیرے عہد کے مطابق ، میں شہر میں بھی مبارک ہوں اور کھیت میں بھی مبارک ہوں۔اور میری اولاد کثرت سے ہو۔میری زمین کی پیداوار کثرت سے ہواور میرے پاس بہت سے چوپائے ہوں اور میرے پاس وافر مقدار میں خوراک ہو۔خُداوند میں تیرا اشکر کرتا ہوں کہ تو میرے ہر روز کے کام کو برکت دیتا ہے اور مجھے میرے دشمنوں پر غلبہ دیتا ہے۔میں تم سے درخواست کرتا ہوں کہ میرے لیے بارش وقت پر ہو۔اور میں بہت سی قوموں کو قرض دُوں۔(استثنا 14-1:28)

3۔قادرِ مطلق خُدا، یسوع کے قادر نام میں، میں تیری قوت کو حاصل کروں اور حکومتوں، اختیاروں، تاریکی کے حاکموں اور شرارت کی فوجوں پر غالب آؤں۔(افسیوں 12:6)

4۔یہوواہ صدقینو، راست باز، میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں کہ مجھے شفا اور معجزات کی نعمت دے۔یسوع کے قادر نام میں، خُداوند مجھے اپنی قوت اور مسح دے تا کہ یسوع کے نام میں، میں بیماروں، اندھے پن، بہرے پن، گونگے پن، لنگڑے پن، سرطان، ایڈز، شراب نوشی، نشہ بازی، خون کی بیماریوں اور جڑوں والے پھوڑوں کو یسوع کے نام سے شفا دے سکوں۔(اعمال 10-1:3)

5۔خُداوند، یسوع کے نام میں، مجھے میری زندگی کے ہر دن میں اپنی اچھائی اور رحم سے ملبس کر۔ (زبور 6:23، استثنا 14-1:28)

6۔یہوواہ نسی، خُداوند میرے جھنڈے، میں یسوع کے قادر نام میں، تجھ سے درخواست کرتا ہوں کہ میرے نصیب کو الٰہی خزانے، الٰہی تبدل، الٰہی فتح اور الٰہی توضیع کے لیے مسح کر۔(زبور 5:23)

7۔قادرِ مطلق خُدا، یسوع کے نام میں، میں مشکلات کو حل کرنے کی کنجی کو حاصل کروں۔(متی 19:16، یسعیاہ 22:22،)

8۔خُداوند، جیسے تو نے موسیٰ کے ساتھ کیا اور بنی اسرائیل اُس کے چہرے کو دیکھ نہ سکے۔اپنے ازلی نور کو مجھ پر جلوہ گر فرما، خُداوند یسوع کے نام میں، مجھے پاک کر، مقدس کر اور برکت دے۔(خروج 35-33:34،

دانی ایل 3:23-25)

9۔ یہوواہ صدقینو، راست بازی کے خُداونداور میرے آسمانی باپ، یسوع کے قادر نام میں اِس مہینے بدی کے ہراُس انجیر کے درخت کوختم کر جو مجھے اور میرے نصیب کومحدود کرتا ہے۔(یوحنا 1:44-51)

10۔ یہوداہ کے ببر، یسوع کے نام میں، میں حکم دیتا ہوں کہ آسمانی زلزلہ آئے اور اِس زمین کے منہ کوکھولے اور ہرایک تاریکی کی قوت، سازباز کرنے والے اور میری زندگی پرحملہ کرنے والے اُس میں چلے جائیں۔

(گنتی 32:16، 1- سموئیل 15:14، 1- سلاطین 11:19، عاموس 1:1، زکریاہ 5:14)

11۔ میرے آسمانی باپ، یسوع کے نام میں، میری آنکھوں کوکھول جیسے تونے قدیم آدمیوں: ابرہام، یوسف، داؤد، یسعیاہ، حزقی ایل، یرمیاہ، ایلیاہ، الیشع، دانی ایل، پولس، اور یوحنا کی آنکھوں کوکھولا۔ (مکاشفہ 1:9-11)

12۔ یہوواہ نسی، خُداوند میرے جھنڈے، یسوع کے نام میں، میں تیرے کلام زبور 91 کے مطابق حکم دیتا ہوں کہ یہ عہدی دُعائیں میرے اور میرے خاندان کی زندگیوں میں کام کریں۔(زبور 91:1-16)

13۔ میرے خُداوند، یسوع کے خون کی قدرت سے، تیرے عظیم نام میں، میں اپنے بدن اور اِس کے ایک ایک حصے کے لیے تیری مافوق الفطرت قوت کو مانگتا ہوں۔(مرقس 11:12-20)

14۔ جسم کے تمام اعضا کے خالق، یسوع کے قادر نام میں، میں اپنے جسم کے ہرایک نظام کے لیے تیری مافوق الفطرت شفا کو مانگتا ہوں۔(مرقس 11:12-20)

15۔ میرے خُداوند، یسوع کے خون کی قدرت سے، تیرے عظیم نام میں، میں اپنے سر، آنکھوں، کانوں، ناک، منہ، بازؤں، پیٹ، ٹانگوں، پاؤں، اوردل کے لیے تیری مافوق الفطرت شفا کو مانگتا ہوں۔

(مرقس 11:12-20)

16۔ میرے نجات دہندہ، یسوع کے نام میں، میں تیرے کلام یوحنا 17 کے مطابق حکم دیتا ہوں کہ یسوع مسیح کی یہ عہدی دُعائیں میرے، میرے خاندان اور میری نسل کے لیے کام کریں۔(یوحنا 17:1-26)

17۔ خُداوند یسوع میں تیرا شکرگزار ہوں کہ تونے مجھے بڑی مصیبت سے نکالا اور میرے جامے کو برہ کے خون سے دھوکر سفید کیا۔(مکاشفہ 7:14)

18۔ ایل عولام، ازلی خُدا، تیرے کلام میں شامل خروج اور مکاشفہ کی کتابوں کے مطابق میں کبھی بھی بھوکا اور

پیاسا نہ ہوں ۔ میری زندگی میں دھوپ اور گرمی مجھے کبھی بھی نہ ستائے ۔ برّہ جو زندگی کا تخت ہے میری گلہ بانی کرے ۔ وہ برّہ مجھے راحت کے چشموں کے پاس لے جائے ۔ یسوع کے قادر نام میں، قادرِ مطلق خُدا میری آنکھوں کے تمام آنسو پونچھ دے ۔ (مکاشفہ 7:16-17، خروج 15:27)

19 ۔ قدیم الایام، میں تیرا شکر کرتا ہوں کہ تو نے میرے لیے نئے آسمان اور نئی زمین کو پیدا کیا۔ خُداوند تیری بادشاہی آئے اور میری زندگی کے ہر ایک پہلو پر سایہ ڈالے ۔ اور تو سابقہ کو پھر یاد نہ کرے گا۔ قادرِ مطلق خُدا کی قدرت سے میں گھر بناؤں اور اُن میں بسوں، میں تاکستان لگاؤں اور اُن کے میوے کھاؤں ۔ ایسا کبھی بھی نہ ہو کہ میں گھر بناؤں اور دُوسرے اُن میں بسیں یا میں فصل اُگاؤں اور دُوسرے اُسے کھائیں ۔ جیسے درخت کے ایام ہوں میرے اور میری نسل کے ایام بھی ایسے ہی ہوں ۔ میں اپنے ہاتھ کے کام سے مدتوں فائدہ اُٹھاؤں ۔ میں کبھی بھی بے سود محنت نہ کروں اور میری اولاد بھی ناگہاں ہلاک نہ ہو۔ میں خُداوند کے مبارک لوگوں کی نسل ہوں گا۔ میرے پکارنے سے پہلے وہ جواب دے گا اور میں ابھی کہہ بھی نہ چکوں گا کہ وہ میری سن لے گا۔ بھیڑیا اور برّہ اکٹھے چریں گے ۔ اور شیر ببر بیل کی مانند بھوسا کھائے گا اور سانپ کی خوراک خاک ہوگی ۔ وہ میرے تمام کوہِ مقدس پر نہ ضرر پہنچائیں گے نہ ہلاک کریں گے۔ (یسعیاہ 65:17-25)

# اکیتسواں دن

''جب اُس نے کتاب لے لی تو وہ چاروں جان دار اور چوبیس بزرگ اُس برّہ کے سامنے گر پڑے اور ہر ایک کے ہاتھ میں بربط اور عود سے بھرے ہوئے سونے کے پیالے تھے یہ مقدسوں کی دُعائیں ہیں۔'' (مکاشفہ 8:5)

## ہمارے خُداوند یسوع مسیح کے نام:

- **سچائی**: ''اور کلام مجسم ہوا اور فضل اور سچائی سے معمور ہو کر ہمارے درمیان رہا اور ہم نے اُس کا ایسا جلال دیکھا جیسا باپ کے اکلوتے کا جلال۔'' (یوحنا 14:1)
- **گواہ**: ''دیکھو میں نے اُسے امتوں کے لیے گواہ مقرر کیا
بلکہ اُمتوں کا پیشوا اور فرمارو۔'' (یسعیاہ 4:55)
- **کلام**: ''ابتد میں کلام تھا اور کلام خُدا کے ساتھ تھا اور کلام خُدا تھا۔'' (یوحنا 1:1)
- **کلامِ خُدا**: ''اور وہ خون کی چھڑکی ہوئی پوشاک پہنے ہوئے ہے اور اُس کا نام کلامِ خُدا کہلاتا ہے۔'' (مکاشفہ 13:19)

## اظہارات واعترافات:

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ پیدائش 2:12 کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ استثنا 28:1-14 کے دروازے کو کھولوں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ یسعیاہ 11:2-3 کے دروازے کو کھولوں۔

- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ سحرزدگی اور جھوٹی رُویا کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ جھوٹ، دہشت اور دھوکے کے دروازے کو بند کروں۔
- میں نے داؤد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ تکلیف اور استثنا 28:16-44 کے دروازے کو بند کروں۔

- میں خُدا کے ساتھ ہوں۔ (رومیوں 31:8)
- میں خُدا میں نیا مخلوق ہوں۔ (رومیوں 2:12)

- **خُدا کا نور**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **خُدا کی آگ**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔
- **یسوع کا لہو**، مجھے ترقی دیتا، مجھے الگ کرتا اور مجھے مقدس کرتا ہے۔
- **رُوح القُدس کی طاقت**، مجھے ترقی دیتی، مجھے الگ کرتی اور مجھے مقدس کرتی ہے۔

(حوالہ جات: پیدایش 1:3؛14:1، دانی ایل 3:19-25، 1- پطرس 1:2، اعمال 1:8، 2:1-4)

**حمد کا گیت:**

تعریف، پرستش اور شکرگزاری کریں (اپنے آپ کو خُدا کے سپرد کریں)۔

## دُعائیں:

1۔ادونائی، خُداوندِتمام اور میرے خُداوند یسوع، ہر معجزہ جو تو نے زمین پر کیا، یسوع کے نام میں، مجھے بھی اِس قابل کر کہ میں بھی تیری بادشاہی میں ایسے معجزات کرسکوں۔(متی 16:19؛18:18)

2۔یہوواہ مقدشکیم ، میرے خُداوند، یسوع کے نام میں، میری، میرے خاندان اور میری نسل کی زندگیوں میں اپنے نمک کے عہد کو دائمی طور پر قائم کر۔(گنتی 18:19)

3۔یہوواہ خُدا، میرے مقدس کرنے والے خُداوند، مجھے مکمل طور پر مقدس کر۔یسوع کے نام میں میری رُوح، جان اور بدن کو خُداوند یسوع مسیح کے آنے تک پورے پورے اور بے عیب رکھ۔(1-تھسلنیکیوں 5:23)

4۔یہوواہ سباؤت، لشکروں کے خُدا، اپنے قیمتی لہو سے مجھے پاک کر، مقدس کر اور برکت دے۔یسوع کے قادر نام میں، مجھے حکومتوں، اختیاروں، اور اِس دُنیا کی تاریکی کے حاکموں اور شرارت کی رُوحانی فوجوں سے محفوظ رکھ۔(افسیوں 6:12)

5۔یہوواہ ناکے، خُداوند جو سزا دیتا ہے۔ ہر ایک ہلاکت کا پہاڑ جو میرے سامنے ہے۔ باپ یسوع کے نام میں، اپنا ہاتھ بڑھا اور اُسے لڑھکا اور جلا کر خاک بنا دے۔(یرمیاہ 51:25)

6۔ادونائی، خُداوندِ تمام، یسوع کے قادر نام میں، میں تجھ سے زبور 91 اور یسعیاہ 60 کے مطابق دُعا کرتا ہوں کہ یہ تمام وعدے میرے اور میرے خاندان کے لیے کام کریں۔(زبور 91، یسعیاہ 60)

7۔رُوح القُدس اور آگ، یسوع کے قادر نام میں آسمانی زلزلہ آئے اور زمین کو کھولے اور ہر وہ چیز جو میرے نصیب کے خلاف ہے اُسے نگل جائے۔(متی 27:54,28:2، اعمال 16:26، مکاشفہ 11:13)

8۔یہوواہ، یسوع کے قادر نام میں، میں تیرے تاکستان میں کام کرنے کے لیے تیری خدمت کی کنجی کو حاصل کروں اور بہت سی رُوحوں کو تیری بادشاہی میں لاؤں اور تیرے مقدس نام کو عزت اور جلال دُوں۔
(متی 16:18-19)

9۔الفا اور اومیگا، یسوع کے نام میں آسمان کی بادشاہی کے بھید کو مجھ پر ظاہر کر۔(متی 13:3-50)

10۔باپ، یسوع کے نام میں، آج کے دور میں اسرائیل کی سختی اور اندھے پن کے بھید کو مجھ پر ظاہر کر۔
(رومیوں 11:25)

11۔قدیم الایام، یسوع کے نام میں، آخری وقت میں زندہ راست بازوں کے بدلنے کے بھید کو مجھ پر ظاہر کر۔

(1- کرنتھیوں 15:51-52، 1- تھسلنیکیوں 4:13-17)

12۔ باپ، یسوع کے نام میں، نئے عہد نامہ میں کلیسیا کے ایک بدن ہونے کے بھید کو مجھ پر ظاہر کر۔

(افسیوں 3:1-2، رومیوں 16:25)

13۔ میرے خالق، یسوع کے نام میں، کلیسیا کے مسیح کی دلہن ہونے کے پانچویں بھید کو مجھ پر ظاہر کر۔

(افسیوں 5:23-32)

14۔ باپ، یسوع کے نام میں، مسیح کے مجھ میں رہنے کے چھٹے بھید کو مجھ پر ظاہر کر۔ (گلتیوں 2:20، کلسیوں 1:26-27، متی 13:11)

15۔ میرے خُداوند، یسوع کے نام میں خُدا اور مسیح کے ساتویں بھید کو مجھ پر ظاہر کر۔ (1- کرنتھیوں 2:7، کلسیوں 2:2،9)

16۔ خُداوند یسوع، یسوع کے نام میں، خُدا کے انسان میں ظاہر ہونے کے بھید کو مجھ پر ظاہر کر۔

(1- تیمتھیس 3:16)

17۔ باپ، یسوع کے نام میں، بابل اور سات ستاروں کے بھید کو مجھ پر ظاہر کر۔

(مکاشفہ 1:20، 17:5، 7، متی 13:11)

18۔ خُداوند، میرے باپ یسوع کے نام میں، میرے گھرانے کو زندگی کی روٹی سے آسودہ کر۔ (یوحنا 6:35)

19۔ یہوواہ نسی، خُداوند میرے جھنڈے، یسوع کے نام میں، اپنی آگ سے چاروں ہواؤں کو آسمان کے چاروں کونوں سے لا، تاکہ وہ ہر قسم کے پہاڑوں، وادیوں، غم کی ہواؤں، مصیبت، شرمندگی اور کمی کو جو میرے نصیب کے خلاف ہیں پراگندہ کریں۔ (یرمیاہ 49:36)

20۔ یہوواہ یری، خُداوند جو ہمارا مہیا کرنے والا ہے۔ میرے باپ یسوع کے نام میں، میرے گھرانے کو اپنی زندہ روٹی سے آسودہ کر۔ (یوحنا 6:41-51)

21۔ خُداوند اور میرے باپ، یسوع کے نام میں میرے گھرانے کو زندہ پانی کے چشمے سے آسودہ کر۔

(یوحنا 4:10-14)

22۔ یہوواہ شالوم، سلامتی کے خُداوند، میرے خُدا اور میرے ازلی دروازے، میں تم سے دُعا کرتا ہوں کہ

یسوع کے قادر نام میں، مجھے اُن تمام دروازوں اور پھاٹکوں کو تعمیر اور مرمت کرنے والوں کے ساتھ قدیم برکات میں شامل کر جنہوں نے بھیڑ پھاٹک، مچھلی پھاٹک، پرانا پھاٹک، وادی کا پھاٹک، کوڑے کا پھاٹک، اور چشمہ پھاٹک تعمیر کیے۔ (نحمیاہ 3:1-32، زبور 24:7-10)

23۔ یہوواہ سباؤت، لشکروں کے خُداوند، یسوع کے نام میں، میں تم سے دُعا کرتا ہوں کے مصیبت کے دن میری دُعا سن۔ یعقوب کے خُدا میری حفاظت کر۔ میرے باپ مقدس سے میرے لیے کمک بھیج اور صیون سے مجھے تقویت بخش۔ باپ میرے سب ہدیوں کو یاد رکھ اور میری سوختنی قربانی کو قبول کر۔ خُداوند خُدا میرے دل کی آرزو بھرلا اور میری سب مشورت کو پورا کر۔ میں اپنی نجات پر شادیانہ بجاؤں۔ خُداوند میری تمام درخواستیں پوری کر۔ (زبور 20:1-5)

24۔ قدیم الایام، میں تیرا شکر کرتا ہوں کہ تو نے میرے لیے نئے آسمان اور نئی زمین کو پیدا کیا۔ خُداوند تیری بادشاہی آئے اور میری زندگی کے ہر پہلو پر سایہ ڈالے۔ اور تو سابقہ کو پھر یاد نہ کرے گا۔ قادرِ مطلق خُدا کی قدرت سے میں گھر بناؤں اور اُن میں بسوں، میں تاکستان لگاؤں اور اُن کے میوے کھاؤں۔ ایسا کبھی بھی نہ ہو کہ میں گھر بناؤں اور دُوسرے اُن میں بسیں یا میں فصل اُگاؤں اور دوسرے اُسے کھائیں۔ جیسے درخت کے ایام ہوں میرے اور میری نسل کے ایام بھی ایسے ہوں۔ میں اپنے ہاتھ کے کام سے مدتوں فائدہ اُٹھاؤں۔ میں کبھی بھی بے سود محنت نہ کروں اور میری اولاد بھی ناگہاں ہلاک نہ ہو۔ میں خُداوند کے مبارک لوگوں کی نسل بنوں۔ میرے پکارنے سے پہلے وہ جواب دے گا اور میں ابھی کہہ بھی نہ چکوں گا کہ وہ میری سن لے گا۔ بھیڑیا اور برّہ اکٹھے چریں گے اور شیر ببر بیل کی مانند بھوسا کھائے گا اور سانپ کی خوراک خاک ہو گی۔ وہ میرے تمام کوہِ مقدس پر نہ ضرر پہنچائیں گے نہ ہلاک کریں گے۔ (یسعیاہ 65:17-:25)

# اظہاراتی اوراعترافی دُعائیں

’’شریعت کی یہ کتاب تیرے منہ سے نہ ہٹے بلکہ تجھے دن اور رات اِسی کا دھیان ہو تا کہ جو کچھ اِس میں لکھا ہے اُس سب پر تو احتیاط کر کے عمل کر سکے کیونکہ تب ہی تجھے اقبال مندی کی راہ نصیب ہو گی اور تو خوب کامیاب ہو گا۔‘‘ (یشوع 8:1)

# اظہاراتی اور اعترافی دُعائیں

یسعیاہ 22:22، متی 7:7-8،متی 19:16، مکاشفہ 3:7-8

| میں نے داوٗد کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ دروازوں کو بند کروں: | میں نے داوٗ کے گھر کی کنجی کو حاصل کیا ہے کہ دروازوں کو کھولوں: |
|---|---|
| 1۔ ہر قسم کے گناہ کے دروازے کو بند کروں۔ | 1۔مسیح کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 2۔عداوت کے دروازے کو بند کروں۔ | 2۔نبوتی نعمتوں کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 3۔غلامی کے دروازے کو بند کروں۔ | 3۔ برکت کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 4۔ بدمستی کے دروازے کو بند کروں۔ | 4۔رہائی کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 5۔لالچ کے دروازے کو بند کروں۔ | 5۔فہم وادراک کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 6۔ بدرُوحوں کے دروازے کو بند کروں۔ | 6۔خُدا کو خوش کرنے کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 7۔ بدچلنی کے دروازے کو بند کروں۔ | 7۔خُدا کی پیروی کے دروازے کو کھولوں ۔ |
| 8۔ بیماریوں کے دروازے کو بند کروں۔ | 8۔خُدا سے ملاقات کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 9۔نافرمانی کے دروازے کو بند کروں۔ | 9۔یسوع سے ملاقات کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 10۔دوسروں کا لحاظ نہ رکھنے کے دروازے کو بند کروں۔ | 10۔رُوح القدس سے ملاقات کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 11۔جھگڑے کے دروازے کو بند کروں۔ | 11۔حوصلہ افزائی کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 12۔شراب نوشی کے دروازے کو بند کروں۔ | 12۔ برداشت کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 13۔حسد کے دروازے کو بند کروں۔ | 13۔خوش خبری کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 14۔بُری رُوحوں کے دروازے کو بند کروں۔ | 14۔ایمان کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 15۔بےاعتدالی کے دروازے کو بند کروں۔ | 15۔ایمان داری کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 16۔جھگڑے کے دروازے کو بند کروں۔ | 16۔مہربانی کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 17۔گلتیوں 19:5 کے دروازے کو بند کروں۔ | 17۔شرافت کے دروازے کو کھولوں۔ |

| | |
|---|---|
| 18۔بسیار خوری کے دروازے کو بند کروں۔ | 18۔دینے کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 19۔بیہودہ گوئی کے دروازے کو بند کروں۔ | 19۔جلال کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 20۔لالچ کے دروازے کو بند کروں۔ | 20۔ خُدا کے لیے بدن کو مارنے کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 21۔عداوت کے دروازے کو بند کروں۔ | 21۔نیکی کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 22۔ریاکاری کے دروازے کو بند کروں۔ | 22۔بڑائی کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 23۔بت پرستی کے دروازے کو بند کروں۔ | 23۔مافوق الفطرت شفا کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 24۔بدکرداری کے دروازے کو بند کروں۔ | 24۔خُدا کی آواز سننے کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 25۔بےصبری کے دروازے کو بند کروں۔ | 25۔پاکیزگی کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 26۔لاپروائی کے دروازے کو بند کروں۔ | 26۔ناقابلِ بیان خوشی کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 27۔ناپاکی کے دروازے کو بند کروں۔ | 27۔مہربانی کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 28۔کمزوری کے دروازے کو بند کروں۔ | 28۔خُدا کے الہام کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 29۔حسد کے دروازے کو بند کروں۔ | 29۔علم کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 30۔بے پروائی کے دروازے کو بند کروں۔ | 30۔خُدا کے نور کے دروازے کو کھولوں |
| 31۔کمی کے دروازے کو بند کروں۔ | 31۔برداشت کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 32۔کاہلی کے دروازے کو بند کروں۔ | 32۔محبت کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 33۔پیسے کی ہوس کے دروازے کو بند کروں۔ | 33۔تعریف کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 34۔تنگ دلی کے دروازے کو بند کروں۔ | 34۔فرمان برداری کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 35۔قتل کے دروازے کو بند کروں۔ | 35۔مواقعوں کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 36۔غصے اور ہیجان کے دروازے کو بند کروں۔ | 36۔کہانت کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 37۔غرض پسندی کے دروازے کو بند کروں۔ | 37۔پاسبانی نعمتوں کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 38۔غربت کے دروازے کو بند کروں۔ | 38۔تحمل کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 39۔تاریکی کی قوتوں کے دروازے کو بند کروں۔ | 39۔امن کے دروازے کو کھولوں۔ |

| 40۔غرور کے دروازے کو بند کروں۔ | 40۔مافوق الفطرت قوت کے دروازے کو کھولوں۔ |
|---|---|
| 41۔تضحیک کے دروازے کو بند کروں۔ | 41۔نبوتی نعمتوں کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 42۔خود غرضانہ مقابلے کے دروازے کو بند کروں۔ | 42۔مافوق الفطرت خوش حالی کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 43۔خود غرضی کے دروازے کو بند کروں۔ | 43۔کلام کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 44۔جنسی بے راہ روی کے دروازے کو بند کروں۔ | 44۔خُدا کو دیکھنے کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 45۔شرمندگی کے دروازے کو بند کروں۔ | 45۔ضبطِ نفس کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 46۔بیماری کے دروازے کو بند کروں۔ | 46۔خُدا کی خدمت کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 47۔بدگوئی کے دروازے کو بند کروں۔ | 47۔خُدا کے لیے قربانی کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 48۔پھوہڑپن کے دروازے کو بند کروں۔ | 48۔خوش بو کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 49۔جادو کے دروازے کو بند کروں۔ | 49۔تعلیم کے تحفہ کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 50۔جھگڑے کے دروازے کو بند کروں۔ | 50۔سمجھ کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 51۔شراب نوشی کے دروازے کو بند کروں۔ | 51۔خُدا کے ساتھ چلنے کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 52۔سرکشی کے دروازے کو بند کروں۔ | 52۔مافوق الفطرت دولت کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 53۔بے قابو عادات کے دروازے کو بند کروں۔ | 53۔عقل مندی کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 54۔بے عقلی کے دروازے کو بند کروں۔ | 54۔خدا کے کلام کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 55۔دُنیاوی پرستش کے دروازے کو بند کروں۔ | 55۔خالق کی پرستش کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 56۔شیطانی خوابوں کے دروازے کو بند کروں۔ | 56۔دائمی قوت کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 57۔ناپاک تصورات کے دروازے کو بند کروں۔ | 57۔نبوتی دُعا کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 58۔ ناپاک گفتگو کے دروازے کو بند کروں۔ | 58۔رسالتی خدمت کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 59۔ملامت کے دروازے کو بند کروں۔ | 59۔رسالتی تاثر کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 60۔گناہ کے دروازے کو بند کروں۔ | 60۔رسالتی منادی کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 61۔شرمندگی کے دروازے کو بند کروں۔ | 61۔رسالتی منصوبوں کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 62۔گمراہ کن دل کے دروازے کو بند کروں۔ | 62۔رسالتی فہم کے دروازے کو کھولوں۔ |

| | |
|---|---|
| 63۔ناپاک خوابوں کے دروازے کو بند کروں۔ | 63۔رسالتی مرتبے کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 64۔ناپاک رُوحوں کے دروازے کو بند کروں۔ | 64۔رسالتی اقتدار کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 65۔ پوشیدہ جنسی خواہشات کے دروازے کو بند کروں۔ | 65۔رسالتی تعلیم کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 66۔شہوت پرستی کے دروازے کو بند کروں۔ | 66۔رسالتی رویہ کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 67۔آزادانہ میل جول کے دروازے کو بند کروں۔ | 67۔رسالتی جنگ کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 68۔جنسی بے راہ روی کے دروازے کو بند کروں۔ | 68۔رسالتی بیداری کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 69۔جسم فروشی کے دروازے کو بند کروں۔ | 69۔رسالتی عقل کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 70۔جنسی گمراہی کے دروازے کو بند کروں۔ | 70۔رسالتی انتظام کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 71۔سمجھوتے کی رُوح کے دروازے کو بند کروں۔ | 71۔رسالتی لبادہ کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 72۔ذہنی بیماریوں کے دروازے کو بند کروں۔ | 72۔رسالتی خوابوں کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 73۔نامعقول رویے کے دروازے کو بند کروں۔ | 73۔رُویاؤں کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 74۔کمزروی کے دروازے کو بند کروں۔ | 74۔شاگردیت کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 75۔شیطانی چالوں کے دروازے کو بند کروں۔ | 75۔خُدا کی رُوح کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 76۔بدی کی میراث کے دروازے کو بند کروں۔ | 76۔ابرہامی عہد کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 77۔ذہنی دباؤ کے دروازے کو بند کروں۔ | 77۔خُدا کے ساتھ راست باز ہونے کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 78۔برہنگی کے دروازے کو بند کروں۔ | 78۔مسیح کی آزادی کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 79۔اَدھوری زندگی کے دروازے کو بند کروں۔ | 79۔کلام مقدس پڑھنے کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 80۔شخصی بے ترتیبی کے دروازے کو بند کروں۔ | 80۔یسوع مسیح کی تسلی کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 81۔ذہنی اندھے پن کے دروازے کو بند کروں۔ | 81۔خُداوند کی عقل کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 82۔ممنوع ادویات کے دروازے کو بند کروں۔ | 82۔کلام کے علم کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 83۔منشیات کے دروازے کو بند کروں۔ | 83۔ایمان کے دروازے کو کھولوں۔ |

| | |
|---|---|
| 84۔ذہنی حماقت کے دروازے کو بند کروں۔ | 84۔شفا کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 85۔قبل از وقت موت کے دروازے کو بند کروں۔ | 85۔معجزات کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 86۔شراب خوری کے دروازے کو بند کروں۔ | 86۔نبوتوں کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 87۔کپکپی اور تشنج کے دروازے کو بند کروں۔ | 87۔دانش مند رُوح کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 88۔بدی کی فرمانروی کے دروازے کو بند کروں۔ | 88۔غیر زبانوں کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 89۔دریائی اژدہا کے دروازے کو بند کروں۔ | 89۔غیر زبانوں کے ترجمے کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 90۔تاریکی کی قوتوں کے دروازے کو بند کروں۔ | 90۔زبور 91 کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 91۔بدی کی قوتوں کے دروازے کو بند کروں۔ | 91۔الٰہی پیدایش کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 92۔رُوحانی گندگی کے دروازے کو بند کروں۔ | 92۔پیدایش 12:2-3 کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 93۔جادو کے دروازے کو بند کروں۔ | 93۔استثنا 28:1-14 کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 94۔جھوٹی رُویاؤں کے دروازے کو بند کروں۔ | 94۔خُداوند کی رُوح کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 95۔جھوٹ کے دروازے کو بند کروں۔ | 95۔خرد کی رُوح کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 96۔جھوٹے مذہب کے دروازے کو بند کروں۔ | 96۔سمجھ کی رُوح کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 97۔خاندانی بدکرداری کے دروازے کو بند کروں۔ | 97۔مشاورت کی رُوح کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 98۔دھوکے کے دروازے کو بند کروں۔ | 98۔قادر رُوح کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 99۔مایوسی، ڈر اور تکلیف کے دروازے کو بند کروں۔ | 99۔علم کی رُوح کے دروازے کو کھولوں۔ |
| 100۔استثنا 28:16-44 کے دروازے کو بند کروں۔ | 100۔خُداوند کے خوف کے دروازے کو کھولوں۔ |

# خوش حالی اور دولت کے حوالہ جات

''بلکہ تو خُداوند اپنے خُدا کو یاد رکھنا کیونکہ وہی تجھ کو دولت حاصل کرنے کی قوت اِس لیے دیتا ہے کہ اپنے اُس عہد کو جس کی قسم اُس نے تیرے باپ دادا سے کھائی تھی قائم رکھے جیسا آج کے دن ظاہر ہے۔''
(استثنا 18:8)

آہ! اَے خُداوند! بچا لے۔
آہ! اَے خُداوند! خوش حالی بخش۔(زبور 25:118)

# خوش حالی اور دولت کے حوالہ جات

خُداوند خُدا میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں کہ اِس دُنیا کی دولت خدا کی بادشاہی میں وسعت کے لیے استعمال ہو اور میرے آباواجداد کی دولت خُداوند یسوع مسیح سے منسوب ہو جائے۔ میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں کہ ہر وہ چیز جسے یسوع نے اپنی موت کے وسیلہ سے ممکن کیا، یسوع کے قادر نام میں، میں اُسے حاصل کروں۔ یسوع کے نام میں، میں شیطان کو حکم دیتا ہوں کہ وہ اِس دُنیا کی دولت کو چھوڑ دے۔ یسوع کے نام میں، میں وہ اُس سے چھین لوں۔ اے شیطان میں تمھیں یسوع کے نام میں حکم دیتا ہوں کہ تیرا ہاتھ جو میرے اور میرے خاندان کی خوش حالی اور دولت کے خلاف ہے وہ رُک جائے۔ یسوع کے نام میں، میں ابھی ہر ایک رکاوٹ اور مخالف قوت کو حکم دیتا ہوں کہ وہ ختم ہو جائے۔ یسوع کے نام اور اُس کے خون کی قدرت سے میں شیطان کی ہر اُس چال کو باندھتا ہوں جو میرے اور میرے خاندان کے خلاف ہے۔ یسوع اِس زمین کا خُداوند ہے، اور زمین کی تمام معموری اُس کی ہے۔ یسوع کا ہم میراث ہوتے ہوئے میں اِس زمین کی دولت کو حکم دیتا ہوں کہ وہ ابھی یسوع کے نام میں میرے پاس آجائے۔

آہ! اَے خُداوند! بچالے

آہ! اَے خُداوند! خوش حالی بخش۔ (زبور 25:118)

| | |
|---|---|
| پیدایش 2:12 | میں ایک عظیم قوم ہوں۔ |
| پیدایش 2:12 | میں بابرکت ہوں۔ |
| پیدایش 3:12 | میرا نام سرفراز ہوگا۔ |
| پیدایش 3:12 | میں دُوسری قوموں کے لیے باعث برکت ہوں گا۔ |
| پیدایش 3:12 | قادر خُدا اُن پر لعنت کرے گا جو مجھ پر لعنت کریں گے۔ |
| پیدایش 3:12 | زمین کے سب قبیلے میرے وسیلے سے برکت پائیں گے۔ |
| خروج 20:23 | قادر خُدا میرے دشمنوں کا دشمن اور میرے مخالفوں کا مخالف ہوگا۔ |
| استثنا 11:1 | میرا خُداوند، میرے باپ دادا کا خدا مجھ کو اِس سے بھی ہزار چند بڑھائے گا اور جو وعدے اُس نے مجھ سے کیے ہیں اُس کے مطابق برکت بخشے گا۔ |

| استثنا 18:8 | میں اپنے خُداوند خُدا کو یاد رکھوں گا کیونکہ وہی مجھ کو دولت حاصل کرنے کی قوت عطا کرتا ہے۔ |
|---|---|
| استثنا 3:28 | میرا شہر اور میرا کھیت مبارک ہوں گے۔ |
| استثنا 4:28 | میری اولاد مبارک ہوگی۔ |
| استثنا 4:28 | میری زمین کی پیداوار مبارک ہوگی۔ |
| استثنا 4:28 | میرا ٹوکرا اور میری کٹھوتی دونوں مبارک ہوں گے میرے چوپایوں کے بچے یعنی گائے بیل کی بڑھتی اور میری بھیڑ بکریوں کے بچے مبارک ہوں گے۔ |
| استثنا 5:28 | میرے پاس وافر مقدار میں کھانا ہوگا۔ |
| استثنا 6:28 | میرا اندر آنا اور باہر جانا مبارک ہوگا۔ |
| استثنا 10:28 | خُدا کے مسح کی وجہ سے میرے دشمن مجھ سے ڈریں گے۔ |
| استثنا 10:28 | میں خُدا کی خاص قوم ہوں۔ |
| استثنا 12:28 | میرے اور میرے خاندان کے لیے بارش وقت پر برسے گی۔ |
| استثنا 12:28 | میرے پاس دُوسری قوموں کو قرض دینے کے لیے بہت سا پیسہ ہوگا۔ |
| استثنا 13:28 | میری قوم دُنیا کی دُوسری قوموں کی سردار ہوگی۔ |
| استثنا 13:28 | میری قوم دولت مند اور طاقت ور ہوگی۔ |
| احبار 4:26 | بارش ہمارے کھیتوں میں بروقت برسے گی۔ |
| احبار 4:26 | میری زمین اناج پیدا کرے گی اور میدان کے درخت پھلیں گے۔ |
| احبار 5:26 | میں انگور جمع کرنے کے وقت تک داؤں تا رہوں گا اور جو تنے بونے کے وقت تک انگور جمع کروں گا اور پیٹ بھر اپنی روٹی کھایا کروں گا۔ |
| احبار 5:26 | میں پیٹ بھر اپنی روٹی کھاؤں گا اور چین سے اپنے ملک میں بسا رہوں گا۔ |
| احبار 6:26 | میں اپنے ملک میں امن سے رہوں گا۔ |
| احبار 6:26 | میں سکون سے سوؤں گا اور کوئی مجھے ڈرانے والا نہ ہوگا۔ |
| احبار 7:26 | مجھے بُرے درندوں اور دشمنوں سے کوئی خطرہ نہ ہوگا۔ |

| میں اپنے دشمنوں کو رگیدوں گا اور اُن کو تلوار سے شکست دُوں گا۔ | احبار 8:26 |
|---|---|
| میرے پانچ آدمی سو کو رگیدیں گے اور میرے سو آدمی دس ہزار کو کھدیڑ دیں گے۔ اور میری قوم مضبوط ہو گی۔ | احبار 9:26 |
| خُدا ہمارے ساتھ ساتھ چلے گا۔ | احبار 11:26 |
| میں اُس درخت کی مانند ہوں گا جو پانی کی ندیوں کے پاس لگایا گیا اور میں جو کچھ کروں گا وہ بارور ہو گا۔ | زبور 3:1 |
| مصیبت کے دن خُدا میری سنے گا۔ | زبور 1:20 |
| یعقوب کے خُدا کا نام مجھے بلندی پر قائم کرے گا۔ | زبور 1:20 |
| وہ مقدس سے میرے لیے کمک بھیجے گا۔ | زبور 2:20 |
| وہ صیون سے مجھے تقویت بخشے گا۔ | زبور 2:20 |
| خُدا میرے سب ہدیوں کو یاد رکھے گا اور میری سوختنی قربانی کو قبول کرے گا۔ | زبور 3:20 |
| وہ میرے دل کی آرزو بر لائے گا اور میری سب مشورت پوری کرے گا۔ | زبور 4:20 |
| میرا خُدا میری تمام درخواستیں پوری کرے گا۔ | زبور 5:20 |
| میں یسوع کے نام میں اپنی نجات پر شادیانہ بجاؤں گا۔ | زبور 5:20 |
| میں خُدا کے نام پر اپنا جھنڈا کھڑا کروں گا۔ | زبور 5:20 |
| خُداوند میرے دشمنوں کے رُوبرو میرے آگے دستر خوان بچھاتا ہے۔ اُس نے میرے سر پر تیل ملا ہے اور میرا پیالہ لبریز ہوتا ہے۔ | زبور 5:23 |
| میں بابرکت ہوں میں خُداوند پر ایمان رکھتا اور اُس کی عزت کرتا ہوں۔ مجھے اپنی زندگی میں کسی چیز کی کمی نہ ہو گی۔ ببر کے بچے تو حاجت مند اور بھوکے ہوتے ہیں پر خُداوند کے طالب کسی نعمت کے محتاج نہ ہوں گے۔ | زبور 10-8:34 |
| میں خوشی سے للکاروں گا اور خُداوند کی تمجید کروں گا کیونکہ اُس کی خوشنودی اپنے بندہ کی اقبال مندی میں ہے۔ | زبور 27:35 |

| | |
|---|---|
| زبور 4:37 | میں خُداوند میں مسرور رہوں گا کیونکہ وہ میرے دل کی مرادیں پوری کرے گا۔ |
| زبور 37:18-19 | میری میراث ہمیشہ رہے گی۔ میں آفت کے وقت شرمندہ نہ ہوں گا۔اور کال کے دنوں میں میں آسودہ رہوں گا۔ |
| زبور 112:1-3 | میں خُداوند کی حمد کروں گا اور اُس کے حکموں میں مسرور رہوں گا۔ مال و دولت اور خُداوند کی صداقت ہمیشہ میرے گھر میں رہے گی۔ |
| امثال 18:8 | دولت وعزت میرے ساتھ ہیں۔ بلکہ دائمی دولت اور صداقت بھی۔ |
| امثال 21:8 | میں خُداوند خُدا سے محبت کرتا ہوں اور وہ مجھے مال کا وارث بنائے گا اور میرے خزانوں کو بھر دے گا۔ |
| امثال 22:10 | خُداوند ہی کی برکت مجھے دولت بخشتی ہے اور مجھ اُس کے ساتھ دُکھ نہیں ملتا۔ |
| امثال 22:13 | گناہ گاروں کی دولت میرے لیے فراہم کی جائے گی۔ |
| امثال 24:14 | میرا تاج میری دولت ہے۔ |
| واعظ 19:5 | میں نے خُدا سے مال واسباب حاصل کیا ہے اور وہی مجھے توفیق دیتا ہے کہ میں اُس سے شادمان ہوں۔ |
| واعظ 26:2 | خُدا نے مجھے حکمت اور شادمانی اور خوشی بخشی ہے اور وہ مجھے گناہ گاروں سے باز رکھتا ہے کہ میں جمع کروں اور انبار لگاؤں۔ |
| واعظ 19:5 | خُدا نے مجھے مال واسباب بخشا ہے اور مجھے توفیق دی ہے کہ میں اُس میں سے کھاؤں اور اپنی محبت سے شادمان رہوں۔ یہ میرے لیے خُدا کی بخشش ہے۔ |
| یسعیاہ 27:10 | ہر قسم کا بوجھ جو میرے کندھوں پر ہے اور ہر قسم کا جوا جو میری گردن پر ہے وہ اُٹھالیا جائے گا۔اور وہ جوا مسح کے سبب سے توڑا جائے گا۔ |
| لوقا 38:6 | میں دیتا ہوں۔ مجھے دیا جائے گا۔ اچھا پیمانہ داب داب کر اور ہلا ہلا کر اور لبریز کر کے میرے پلّے میں ڈالا جائے گا کیونکہ جس پیمانہ سے میں ناپتا ہوں اُسی سے میرے لیے ناپا جائے گا۔ |

| مرقس 24:11 | جو کچھ میں مانگتا ہوں میں یقین کرتا ہوں کہ وہ مجھے مل گیا اور وہ مجھے مل جائے گا۔ |
|---|---|
| لوقا 31:12 | میں پہلے اُس کی بادشاہی کی تلاش کروں گا تو یہ چیزیں بھی مجھے مل جائیں گی۔ |
| یوحنا 38:4 | خُداوند یسوع، اُس نے مجھے وہ کھیت کاٹنے کے لیے بھیجا ہے جس پر میں نے محنت نہیں کی اوروں نے محنت کی اور میں اُن کی محنت کے پھل میں شریک ہوا۔ |
| یوحنا 23:16 | جو کچھ میں باپ سے اُس کے بیٹے کے نام سے مانگوں گا وہ مجھے عطا کرے گا۔ |
| 2-کرنتھیوں 9:8 | میں خُداوند یسوع مسیح کے فضل کو جانتا ہوں کہ اگرچہ وہ دولت مند تھا مگر میری خاطر غریب بن گیا تاکہ میں اُس کی غریبی کے سبب سے دولت مند ہو جاؤں۔ |
| 2- کرنتھیوں 8:9 | خُدا مجھ پر ہر طرح کا فضل کثرت سے کر سکتا ہے تاکہ مجھے ہر چیز کافی طور پر ملا کرے اور ہر نیک کام کے لیے میرے پاس بہت کچھ موجود رہا کرے۔ |
| گلتیوں 14:3 | یسوع مسیح میں ابرہام کی برکت میری ہے۔ |
| گلتیوں 9:6 | میں نیک کام کرنے میں ہمت نہ ہاروں گا کیونکہ اگر بے دل نہ ہوں گا تو عین وقت پر کاٹوں گا۔ |
| فلپیوں 19:4 | میرا خُدا اپنی دولت کے موافق جلال سے مسیح یسوع میں میری ہر ایک احتیاج رفع کرے گا۔ |
| 3-یوحنا 2:1 | میں سب باتوں میں ترقی کروں گا۔ میں تندرست رہوں گا اور رُوحانی ترقی بھی حاصل کروں گا۔ |
| مکاشفہ 17:2 | خُداوند یسوع، میں غالب آیا ہوں، میں پوشیدہ من میں سے کھاؤں گا اور میرا نام سفید پتھر پر لکھا ہوگا۔ |
| مکاشفہ 2:22 | خُداوند یسوع، زندگی کا درخت مجھے بارہ قسم کے پھل دے اور وہ ہر مہینے میں پھلے اور اُس درخت کے پتوں سے مجھے اور میری قوم کو شفا ملے۔ |

# صحت اور شفا کے حوالہ جات

''حالانکہ وہ ہماری خطاؤں کے سبب سے گھایل کیا گیا
اور ہماری بدکرداری کے باعث کچلا گیا۔
ہماری ہی سلامتی کے لیے اُس پر سیاست ہوئی
تاکہ اُس کے مار کھانے سے ہم شفا پائیں۔''(یسعیاہ 5:53)

# صحت اور شفا کے حوالہ جات

خُدا کا کلام کبھی بھی معدوم نہیں ہوتا ہمیں صرف اُس پر ایمان لانے کی ضرورت ہے۔ جب کبھی ہم اپنی زندگی میں مختلف چیلنجز اور مشکل حالات کا سامنا کریں، خصوصاً صحت کے معاملہ میں تو ہمارے پاس صرف ایک ہی ہتھیار ہے، اور وہ ہتھیار خُدا کے کلام کو بلند آواز سے پڑھنا ہے۔ ہمیں چاہیے کہ ہم اُسے استعمال کریں۔

1۔ کہ اگر تو دل لگا کر خُداوند اپنے خُدا کی بات سُنے اور وہی کام کرے جو اُس کی نظر میں بھلا ہے اور اُس کے حکموں کو مانے اور اُس کے آئین پر عمل کرے تو میں اُن بیماریوں میں سے جو میں نے مصریوں پر بھیجیں تجھ پر کوئی نہ بھیجوں گا کیونکہ میں خداوند تیرا شافی ہوں۔ (خروج 26:15)

2۔ تب موسیٰ خُداوند سے فریاد کرنے لگا کہ اے خُدا! میں تیری منت کرتا ہوں اُسے شفا دے۔ (گنتی 13:12)

3۔ سو اب تم دیکھ لو کہ میں ہی وہ ہوں

اور میرے ساتھ کوئی دیوتا نہیں۔

میں ہی مار ڈالتا اور میں ہی جلاتا ہوں۔

میں ہی زخمی کرتا اور میں ہی چنگا کرتا ہوں۔

اور کوئی نہیں جو میرے ہاتھ سے چھڑائے۔ (استثنا 39:32)

4۔ اور وہ نکل کر پانی کے چشمہ پر گیا اور وہ نمک اُس میں ڈال کر کہنے لگا خُداوند یوں فرماتا ہے کہ میں نے اِس پانی کو ٹھیک کر دیا ہے اب آگے کو اِس سے موت یا بنجر پن نہ ہوگا۔ (2-سلاطین 21:2)

5۔ تب اگر میرے لوگ جو میرے نام سے کہلاتے ہیں خاکسار بن کر دُعا کریں اور میرے دیدار کے طالب ہوں اور اپنی بُری راہوں سے پھریں تو میں آسمان پر سے سن کر اُن کا گناہ معاف کروں گا اور اُن کے ملک کو بحال کر دُوں گا۔ (2-تواریخ 14:7)

6۔ اور خُداوند نے حزقیاہ کی سنی اور لوگوں کو شفا دی۔ (2-تواریخ 20:30)

7۔ اے خُداوند! مجھ پر رحم کر کیونکہ میں پژمُردہ ہو گیا ہوں۔

اے خُداوند مجھے شفا دے کیونکہ میری ہڈیوں میں بے قراری ہے۔

میری جان بھی نہایت بے قرار ہے

اور تو اے خُداوند! کب تک؟ (زبور 6:2-3)

8۔اے خُداوند میرے خُدا!

میں نے تجھ سے فریاد کی اور تو نے مجھے شفا بخشی۔(زبور 30:2)

9۔میں نے کہا اے خُداوند! مجھ پر رحم کر۔

میری جان کو شفا دے کیونکہ میں تیرا گناہ گار ہوں۔(زبور 41:4)

10۔تو نے زمین کو لرزا دیا۔ تو نے اُسے پھاڑ ڈالا ہے۔

اُس کے رخنے بند کر دے کیونکہ وہ لرزان ہے۔(زبور 60:2)

11۔وہ تیری ساری بدکاری کو بخشتا ہے۔

وہ تجھے تمام بیماریوں سے شفا دیتا ہے۔(زبور 103:3)

12۔وہ اپنا کلام نازل فرما کر اُن کو شفا دیتا ہے۔

اور اُن کو اُن کی ہلاکت سے رہائی بخشتا ہے۔(زبور 107:20)

13۔میں مرُوں گا نہیں بلکہ جیتا رہوں گا

اور خداوند کے کاموں کا بیان کروں گا۔(زبور 118:17)

14۔وہ شکستہ دلوں کو شفا دیتا ہے

اور اُن کے زخم باندھتا ہے۔(زبور 147:3)

15۔یہ تیری ناف کی صحت اور تیری ہڈیوں کی تازگی ہوگی۔(امثال 3:8)

16۔کیونکہ جو اِس کو پا لیتے ہیں یہ اُن کی حیات اور اُن کے سارے جسم کی صحت ہے۔(امثال 4:22)

17۔بے تامل بولنے والے کی باتیں تلوار کی طرح چھیدتی ہیں

لیکن دانش مند کی زبان صحت بخش ہے۔(امثال 12:18)

18۔شریر قاصد بلا میں گرفتار ہوتا ہے پر دیانت دار ایلچی صحت بخش ہے۔(امثال 13:17)

19۔دل پسند باتیں شہد کا چھتا ہیں۔ وہ جی کو میٹھی لگتی ہیں اور ہڈیاں کے لیے شفا ہیں۔(امثال 16:24)

20۔مار ڈالنے کا ایک وقت ہے اور شفا دینے کا ایک وقت ہے۔(واعظ 3:3)

21۔اور جس وقت خُداوند اپنے لوگوں کی شکستگی کو درست کرے گا اور اُن کے زخموں کو اچھا کرے گا تو چاند کی چاندنی ایسی ہوگا جیسی سورج کی روشنی اور سورج کی روشنی سات گنی بلکہ سات دن کی روشنی کے برابر ہوگی۔
(یسعیاہ 26:30)

22۔حالانکہ وہ ہماری خطاؤں کے سبب سے گھایل کیا گیا اور ہماری بدکرداری کے باعث کچلا گیا۔ ہماری ہی سلامتی کے لیے اُس پر سیاست ہوئی تاکہ اُس کے مار کھانے سے ہم شفا پائیں۔(یسعیاہ 5:53)

23۔میں نے اُن کی راہیں دیکھیں اور میں ہی اُسے شفا بخشوں گا۔ میں اُس کی رہبری کروں گا اور اُس کو اور اُس کے غم خواروں کو پھر دلاسا دُوں گا۔(یسعیاہ 18:57)

24۔خُداوند فرماتا ہے میں لبوں کا پھل پیدا کرتا ہوں سلامتی! سلامتی اُس کو جو دُور ہے اور اُس کو جو نزدیک ہے اور میں ہی اُسے صحت بخشوں گا۔(یسعیاہ 19:57)

25۔تب تیری روشنی صبح کی مانند پھوٹ نکلے گی اور تیری صحت کی ترقی جلد ظاہر ہوگی۔ تیری صداقت تیری ہراول ہوگی اور خُداوند کا جلال تیرا چنڈاول ہوگا۔(یسعیاہ 8:58)

26۔خُداوند خُدا کی رُوح مجھ پر ہے

کیونکہ اُس نے مجھے مسح کیا تاکہ حلیموں کو خوش خبری سناؤں

اُس نے مجھے بھیجا ہے کہ شکستہ دلوں کو تسلی دوں

قیدیوں کے لیے رہائی اور اسیروں کے لیے آزادی کا اعلان کروں۔(یسعیاہ 1:61)

27۔اے خُداوند! تو مجھے شفا بخشے تو میں شفا پاؤں گا۔

تو ہی بچائے تو بچوں گا کیونکہ تو میرا فخر ہے۔(یرمیاہ 14:17)

28۔کیونکہ میں پھر تجھے تندرستی

اور تیرے زخموں سے شفا بخشوں گا۔

خُداوند فرماتا ہے

کیونکہ انہوں نے تیرا نام مردُودہ رکھا

کہ یہ صّیون ہے جسے کوئی نہیں پوچھتا۔(یرمیاہ 17:30)

29۔دیکھ میں اُسے صحت و تندرستی بخشوں گا۔ میں اُن کو شفا دوں گا اور امن و سلامتی کی کثرت اُن پر ظاہر

کروں گا۔(یرمیاہ 6:33)

30۔تب اُس نے مجھے فرمایا کہ یہ پانی مشرقی علاقہ کی طرف بہتا ہے اور میدان میں سے ہو کو سمندر میں جاملتا ہے اور سمندر میں ملتے ہی اُس کے پانی کو شیرین کر دے گا۔اور یوں ہو گا کہ جہاں کہیں یہ دریا پہنچے گا ہر ایک چلنے پھرنے والا جاندار زندہ رہے گا اور مچھلیوں کی بڑی کثرت ہو گی کیونکہ یہ پانی وہاں پہنچا اور وہ شیرین ہو گیا۔پس جہاں کہیں یہ دریا پہنچے گا زندگی بخشے گا۔(حزقی ایل 9-8:47)

31۔آؤ ہم خداوند کی طرف رجوع کریں۔کیونکہ اُسی نے پھاڑا ہے اور وہی ہم کو شفا بخشے گا۔اُسی نے مارا ہے اور وہی ہماری مرہم پٹی کرے گا۔(ہوسیع 1:6)

32۔میں نے بنی افرائیم کو چلنا سکھایا۔

میں نے اُن کو گود میں اُٹھایا

لیکن انہوں نے نہ جانا کہ میں ہی نے اُن کو صحت بخشی ہے۔(ہوسیع 3:11)

33۔میں اُن کی برگشتگی کا چارہ کروں گا۔

میں کشادہ دلی سے اُن سے محبت رکھوں گا

کیونکہ میرا قہر اُن پر سے ٹل گیا ہے۔(ہوسیع 4:14)

34۔لیکن تم جو میرے نام کی تعظیم کرتے ہو آفتابِ صداقت طالع ہو گا اور اُس کی کرنوں میں شفا ہو گی اور تم گاؤ خانہ کے بچھڑوں کی طرح کودو پھاندو گے۔(ملاکی 2:4)

35۔اور یسوع تمام گلیل میں پھرتا رہا اور اُن کے عبادت خانوں میں تعلیم دیتا اور بادشاہی کی خوشخبری کی منادی کرتا اور لوگوں کی ہر طرح کی بیماری اور ہر طرح کی کمزوری کو دور کرتا رہا۔(متی 23:4)

36۔اور جب وہ کفرنحوم میں داخل ہوا تو ایک صوبہ دار اُس کے پاس آیا اور اُس کی منت کر کے کہا۔اے خُداوند میرا خادم فالج کا مارا گھر میں پڑا ہے اور نہایت تکلیف میں ہے۔اُس نے اُس سے کہا میں آکر اُس کو شفا دوں گا۔(متی 7-5:8)

37۔اور یسوع نے صوبہ دار سے کہا جا جیسا تو نے اعتقاد کیا تیرے لیے ویسا ہی ہو۔اور اُسی گھڑی خادم نے شفا پائی۔(متی 13:8)

38۔جب شام ہوئی تو اُس کے پاس بہت سے لوگوں کو لائے جن میں بدرُوحیں تھیں۔اُس نے رُوحوں کو

زبان ہی سے کہہ کر نکال دیا اور سب بیماروں کو اچھا کر دیا۔(متی 16:8)

39۔یسوع نے جواب میں کہا اتنے پر کفایت کرو اور اُس کے کان کو چھو کر اُس کو اچھا کیا۔(لوقا 51:22)

40۔اور چلتے چلتے یہ منادی کرنا کہ آسمان کی بادشاہی نزدیک آ گئی ہے۔بیماروں کو اچھا کرنا۔مُردوں کو جلانا۔ کوڑھیوں کو پاک صاف کرنا۔بدرُوحوں کو نکالنا۔تم نے مفت پایا مفت دینا۔(متی 10:7-8)

41۔اور فی الفور اُس کا خون بہنا بند ہو گیا اور اُس نے اپنے بدن میں معلوم کیا کہ میں نے اِس بیماری سے شفا پائی۔(مرقس 29:5)

42۔خُداوند کا رُوح مجھ پر ہے۔

اس لیے کہ اُس نے مجھے غریبوں کو خوش خبری دینے کے لیے مسح کیا۔

اُس نے مجھے بھیجا ہے کہ قیدیوں کو رہائی

اور اندھوں کو بینائی پانے کی خبر سناؤں۔

کچلے ہوؤں کو آزاد کروں۔(لوقا 18:4-19)

43۔اور بعض عورتیں جنہوں نے بُری رُوحوں اور بیماریوں سے شفا پائی تھی یعنی مریم جو مگدلینی کہلاتی تھی جس میں سے سات رُوحیں نکلی تھیں۔(لوقا 2:8)

44۔پطرس نے کہا چاندی سونا تو میرے پاس ہے نہیں مگر جو میرے پاس ہے وہ تجھے دیئے دیتا ہوں۔ یسوع مسیح ناصری کے نام سے چل پھر۔(اعمال 6:3)

45۔پطرس نے اُس سے کہا اے اینیاس یسوع مسیح تجھے شفا دیتا ہے۔اُٹھ آپ اپنا بستر بچھا۔وہ فوراً اُٹھ کھڑا ہوا۔ (اعمال 34:9)

46۔اور اپنے پاؤں کے لیے سیدھے راستے بناؤ تا کہ لنگڑا بے راہ نہ ہو بلکہ شفا پائے۔(عبرانیوں 13:12)

47۔پس تم آپس میں ایک دُوسرے سے اپنے اپنے گناہوں کا اقرار کرو اور ایک دُوسرے کے لیے دُعا کرو تا کہ شفا پاؤ۔(یعقوب 16:5)

48۔وہ آپ ہمارے گناہوں کو اپنے بدن پر لیے ہوئے صلیب پر چڑھ گیا تا کہ ہم گناہوں کے اعتبار سے مر کر راست بازی کے اعتبار سے جئیں اور اُسی کے مار کھانے تم نے شفا پائی۔(1-پطرس 24:2)

49۔اے پیارے! میں یہ دُعا کرتا ہوں کہ جس طرح تو رُوحانی ترقی کر رہا ہے اُسی طرح تو سب باتوں میں ترقی کرے اور تندرست رہے۔(3-یوحنا 2:1)

50۔اور دریا کے وار پار زندگی کا درخت تھا۔اُس میں بارہ قسم کے پھل آتے تھے اور ہر مہینے میں پھلتا تھا اور اُس درخت کے پتوں سے قوموں کو شفا ہوتی تھی۔(مکاشفہ 2:22)

| | |
|---|---|
| شکمی بیماریاں | متی 15:21-28، لوقا 7:24-30، زبور 2:30، امثال 3:7-8؛ 4:20-22 |
| تکلیف | زبور ، 60 ، 74 ، 79 ، 80 ، 83 ، 89 ، 94 ، 102 ، 129 ، 137 44، مرقس 5:29، 2- کرنتھیوں 12:1-10 |
| گھنٹیا | گلتیوں 3:13-14، ایوب 4:3-4 ،زبور 145:14 146:7-8 امثال 14:30 16:24 ، یسعیاہ 35:3 ، عبرانیوں 12:12-13 |
| پریشانی/ڈر | احبار 26:6-8،استثنا 20:3-4 31:8 ،زبور 46:2 |
| غصہ | یعقوب 1:19 امثال 14:17،29،15:18 ، 16:32،19:11 |
| الزائمر /دماغی بیماریاں | زبور،20 ، 67 ، 122 ، 132 ، 144 ، 2-تواریخ 5:10 |
| دمہ | زبور 91:3، نوحہ 3:56 ،یوایل 2:32 ، اعمال 17:25 |
| بستر پر پیشاب کرنا | متی 8:17،زبور 25:20 ، 32:6 ، 69:15 ، 144:7 |
| اندھاپن | متی 9:27-31 ، 12:22 مرقس 8:22-36 ، 10:46-52 یوحنا 9:1-7 |
| خون کی بیماریاں | مرقس 5: 29،زبور 138: 7،امثال 3:5-8،عبرانیوں 4:12، حزقی ایل 16:6،یوایل 3:21، 1- کرنتھیوں 3:16 |
| ہڈیوں کی بیماریاں | زبور 6:2، 20:3 ، 34:20 امثال 3:5-8، 14:30 ، 17:22 یسعیاہ 58:11،عبرانیوں 4:12 |
| ٹوٹا ہوادل | رومیوں 15:13،زبور 34 ، 42:11 |

| | |
|---|---|
| سرطان/کینسر | امثال 22-20:4، 2-تیمتھیس 7:1، 2-تھسلنیکیوں 3:3، متی 13:15،مرقس 24-23:11 |
| ندامت | زبور 13، 22 ، 69 ، 77 ، 88 ، 143 |
| گھبراہٹ | امثال 5:3 ، 14 ، 15 |
| لنگڑاپن | اعمال 10-1:3 ،لوقا 13-11:13، متی 7-2:9 |
| دباؤ | زبور 20:68 |
| ذیابیطس | زبور 3:103 ، 20:107 ، 138، امثال 18:2، یرمیاہ 14:17، 6:33 ، 1-پطرس 12:3 ، 3-یوحنا 2:1 ، یعقوب 16:5 |
| گونگاپن | زبور 11-10:91 ، 22:12،مرقس 37-31:7،متی 8:10 ، 15:13 |
| اُداسی | متی 33-32:9 ، 8:10 ، 15:13 |
| موت | متی 19-18:9، 23 ، 25 ،مرقس 24-22:5 ، 42-38 ، لوقا 42-41:8 ، 56-49 ، 13-11:7 ،یوحنا 44-1:11 |
| دُنیاوی پرستش | زبور 43 ، 63 ، 84، 42 ، افسیوں 20-12:6 |
| بھوت پریت/آسیب | متی 34-28:8، 33-32:9 ، 28-21:15،مرقس 28-21:15 ، 33-32:9،لوقا 35-27:8 |
| مرگی | متی 18-14:17 ، مرقس 29-17:9 ،لوقا 43-38:9 |
| حسد | امثال 31:3، 32، 34:6، 35، 30:14، 17:23، 1:24، 2، 19، 20، 4:27 |
| ملازمت | استثنا 13-1:28، 9:30 ، امثال 4:22 ، یوحنا 38:4 |
| آنکھوں کی بیماریاں | زبور 8:146 ، یسعیاہ 18:29، 3:32، 5:35 ، 7:42،عبرانیوں 8:13، زبور 3:91 |
| کان کی بیماریاں | زبور 8:146 یسعیاہ 18:29، 3:32 ، 5:35 ، 7:42،عبرانیوں 8:13، ایوب 15:36، زبور 3:91 ، ایوب 15:36 |

| شراب نوشی | امثال 20:23، 21، 35-29، 7-4:31، متی 33-32:9، 21:15<br>34-28:8 |
|---|---|
| خاندانی مسائل | 1- تیمتھیس 8:5 امثال 24:13، 18:19، 6:22، 15، 13:23، 14 |
| کال | متی 21-15:14، 38-32:15، مرقس 44-35:6، 9-1:8<br>لوقا 17-12:9، یوحنا 13-5:6 |
| بخار | متی 17-14:8 مرقس 31-30:1 لوقا 39-38:4 |
| پُرخوری | رومیوں 17:14 زبور 7:146 |
| سردرد | زبور 18:25، 11:42، 25:119، 50:119، یسعیاہ 19:57<br>یوحنا 27:14، رومیوں 11:8 |
| دل کی بیماریاں | زبور 14:27، 7:28، 24:31، 26:73، امثال 23:4، 22:17 |
| دل کا درد | زبور 7:28، 18:34، 3:147، امثال 23:4، 15، 13:15، یسعیاہ 15:30،<br>یرمیاہ 13:31 |
| جریانِ خون | متی 22-20:9، مرقس 29-25:5، لوقا 48-43:8 |
| ناانصافی | مکاشفہ 7:16، یسعیاہ 1:56 |
| سفارش | زبور 20، 67، 122، 132، 144 |
| کاہلی | امثال 11-6:6، 5-4:10، 27:12، 4:13، 19:15، 8:18 |
| کوڑھ/جلدی بیماریاں | متی 4-2:8، مرقس 42-40:1، 5-1:3، لوقا 13-12:5،<br>4-1:14، 19-11:17 |
| زہر | مرقس 18:16 |
| جھوٹ اور دغابازی کی رُوح | امثال 2، 4:17، 20، 22:19، 24، 28، 29<br>17-16:6، 18:10، 2:12، 19-17، 2:14، 4 |
| شہوت پرستی | امثال 25:6، 4:22، رومیوں 5-1:13، 1-کرنتھیوں 9:6، 18:6 |
| کثرتِ ازدواج | افسیوں 33:5، 1-پطرس 7:3 |

| | |
|---|---|
| درد | زبور 8:4، 18:25، 20:25، 3:147،یسعیاہ 4:53،یوحنا 27:14، امثال 24:3 |
| فالج | متی 8:5-13، 9:2-127:10-13، مرقس 2:3-12، 3:1-5، لوقا 5:18-25:6-10 |
| گمراہی | رومیوں 13:1-5 ، 1-کرنتھیوں 6:9، 18 ، امثال 6:25، 22:4 |
| پشیمانی | زبور 6 ، 32 ، 38 ، 51 ، 102 ، 130 ، 143 |
| بغاوت | کلسیوں 3:20 ، متی 18:18 |
| غرور/حسد | رومیوں 13:1-5، 1-کرنتھیوں 6:9، 18 امثال 6:25 ، 22:4 گلتیوں 5:20 |
| غرور | امثال 1، 4:21 ، 24 ، 23:29 ، 13:30 6:17، 11:2، 13:10، 15:25، 16:18-19، 18:2 |
| شیطانی گناہ | کلسیوں 1:13-15 ، 1- تیمتھیس 1:9-11 |
| بیماری | یسعیاہ 53:5 ، 1- پطرس 2:24 |
| بےخوابی | زبور 3:5، 4:8، امثال 3:24 ، واعظ 5:12، یسعیاہ 29:10 |
| غشی | 1- سموئیل 2:4، زبور 56:12-13، 116:8-10، 138:7، 145:14، امثال 3:23 |
| نیم خوابی | زبور 132:4 ، امثال 20:13، رومیوں 13:11 |
| تھکاوٹ | زبور 138:7، یسعیاہ 40:29، 40:31، متی 8:17 ، رومیوں 8:26 1- کرنتھیوں 6:17 ، 2-کرنتھیوں 3:6 |
| مصیبت | زبور 4، 5، 11، 20، 28، 41، 55، 59، 64، 70، 109، 120، 140، 141، 143 |
| ناسور/زخم | زبور 147:3 ، یرمیاہ 30:17 |
| بُری رُوح | مرقس 1:23-26، لوقا 4:33-35 ، زبور 147:3 ، یرمیاہ 30:17 |

| | |
|---|---|
| دیگر | زبور 2:30، 10:34، 19، 18:55، 10:97، 3:103، 93:119 یسعیاہ 4:53، یوحنا 36:8، رومیوں 2:8، 32 ، 2-کرنتھیوں 14:2، 1-یوحنا 8:3 ، 3-یوحنا 1:2، 1-پطرس 24:2 |

# بائبل مقدس کی قدیم دُعائیں

''پس اُنہوں نے اُس پتھر کو ہٹا دیا۔ پھر یسوع نے آنکھیں اُٹھا کر کہا اے باپ میں تیر شکر کرتا ہوں کہ تو نے میری سن لی۔ اور مجھے تو معلوم تھا کہ تو ہمیشہ میری سنتا ہے مگر اِن لوگوں کے باعث جو آس پاس کھڑے ہیں میں نے یہ کہا تا کہ وہ اِیمان لائیں کہ تو ہی نے مجھے بھیجا ہے۔''(یوحنا 11:41-42)

# بائبل مقدس کی قدیم دُعائیں

ہم کیسے دُعا کرتے ہیں یہی اِس بات کا تعین کرتا ہے کہ ہماری کون کی دُعائیں سنی جائیں گی۔ یسوع مسیح نے متی 9:6 میں ہمیں سکھایا کہ ہمیں کیسے دُعا کرنی چاہیے اور اُس نے یوحنا 17 باب (مسیح سردار کاہن کی شفاعتی دُعا) میں بھی ہمیں دُعا کے بارے میں بتایا۔ میں ایمان رکھتا ہوں کہ جب آپ اِن قدیم دُعاؤں کو پڑھیں گا تو رُوح القدس اپنا مقصد آپ کی زندگیوں میں ظاہر کرے گا اور آپ خدا باپ کی مرضی کے مطابق دُعا کرنا شروع کر دیں گے، بجائے اِس کے کہ آپ صرف اپنی ضرورتوں کے لیے دُعا کریں۔ آئیں اپنے آباواجداد کی دُعاؤں کا مطالعہ کریں کہ انھوں نے کیسے دُعائیں کیں۔

ہمارے خُداوند یسوع مسیح کی دُعائیں:

- دُعائے ربّانی: متی 9:6-13، لوقا 2:11-4
- خُداوند نے اپنے آپ کو عام آدمیوں پر ظاہر کیا: متی 25:11-30، لوقا 21:10
- باغ گتسمنی میں یسوع کی دُعا: متی 36:26-44، مرقس 32:14-39
- صلیب پر یسوع مسیح کی دُعا: متی 46:27، مرقس 34:15، لوقا 34:23، 46
- یسوع کی دُعا جب اُس نے لعزر کو زندہ کیا: یوحنا 41:11-42
- یسوع کی دُعا جب اُس نے موت کا سامنا کیا: یوحنا 27:12-28
- یسوع کی اپنے پیروکاروں کے لیے دُعا: یوحنا 17

پرانے عہدنامہ کی دُعائیں:

- ابرہام کی سدوم کے لیے دُعا: پیدایش 22:18-33
- ابرہام کی اپنے نوکر کی رہنمائی کے لیے دُعا: پیدایش 12:24-24
- اضحاق کی برکت کے لیے دُعا: پیدایش 27

- یعقوب کی بیت ایل میں دُعا اور عہد: پیدایش 28
- یعقوب کی فنی ایل میں دُعا: پیدایش 32
- یعقوب کی اپنے بیٹوں کے لیے برکت کی دُعا: پیدایش 48، 49
- موسیٰ کی بنی اسرائیل کے لیے درخواست، جب انھوں نے سونے کے بچھڑے کی پوجا کی: خروج 32، استثنا 9
- موسیٰ کی خدا کا جلال دیکھنے کے لیے دُعا: خروج 33
- ہارون کی برکت کے لیے دُعا: گنتی 6
- موسیٰ کی اپنے لوگوں کی بغاوت پر خُدا سے معافی کی درخواست: گنتی 14
- بلعام کی خُدا کی ہدایت پر اسرائیل کو برکت: گنتی 22، 24
- موسیٰ کا خُدا اور اپنے لوگوں کے لیے گیت: استثنا 32
- موسیٰ اپنے لوگوں کو برکت دیتا ہے۔ استثنا 33
- یشوع کی عی سے شکست کھانے کے بعد دُعا: یشوع 7
- یشوع کی اپنی فتح مکمل کرنے کے لیے وقت کے ٹھہر جانے کی دُعا: یشوع 10
- دبورہ کا فتح کی شکرگزاری کے لیے گیت اور دُعا: قضاۃ 5
- جدعون کی نشان کے لیے دُعا: قضاۃ 6
- حنہ کی بیٹے کے لیے دُعا: 1- سموئیل 1
- حنہ کی شکرگزاری: 1- سموئیل 2
- سموئیل کی قوم کے لیے دُعا: 1- سموئیل 7
- داؤد کی دُعا: 2- سموئیل 7،1- تواریخ 17
- داؤد کی رہائی کی شکرگزاری کے لیے دُعا: 2- سموئیل 22،زبور 18
- سلیمان کی حکمت کے لیے دُعا: 1- سلاطین 3،2- تواریخ 1
- سلیمان کی ہیکل کی مخصوصیت پر دُعا:1- سلاطین 8،2- تواریخ 6
- ایلیاہ کی کوہ کرمل پر دُعا: 1- سلاطین 18

- ایلیاہ کی دبی ہوئی ہلکی آواز کے لیے دُعا: 1-سلاطین 19
- سیخریب کے محاصرہ کے وقت دُعا: 2-سلاطین 19،یسعیاہ 37
- عہد کے صندوق کے یروشلیم میں داخلہ پر شکر گزاری کی دُعا: 1-تواریخ 16
- داؤد کی سلیمان کے لیے دُعا: 2-تواریخ 29
- عزرا کی اپنی قوم کے گناہ پر اعترافی دُعا: 2-تواریخ 29
- نحمیاہ کی اپنے لوگوں کے لیے دُعا: نحمیاہ 1
- عزرا کی قیادت میں قومی اعترافی دُعا: نحمیاہ 9
- ایوب کی اپنے دُکھ کی وجوہات جاننے کے لیے دُعا: ایوب 10
- ایوب کی اپنے معاملہ کی تائید کے لیے دُعا: ایوب 13،14
- ایوب کی اعترافی دُعا: ایوب 42

## انبیا کی دُعائیں:

- یسعیاہ کی دُعائیں: یسعیاہ 25، 33، 63-66
- حزقی ایل کی اپنی بیماری کے لیے دُعا: یسعیاہ 38
- یرمیاہ کی دُعا: یرمیاہ 11،12،14،20،32
- یروشلیم کی تباہی پر نوحہ کی دُعا: نوحہ 1،4
- بحالی کی دُعا: نوحہ 5
- دانی ایل کی بادشاہ کے خواب کے لیے دُعا: دانی ایل 2
- نبوکدنضر کی خُدا کی تعریف کی دُعا: دانی ایل 4
- جلاوطنی کے اختتام پر دانی ایل کی دُعا: دانی ایل 9
- یوناہ کی نافرمانی کے بعد دُعا: یوناہ 2
- حبقوق کی دُعا اور خدا سے سوالات: حبقوق 1
- حبقوق کی دُعا: حبقوق 3

## پولس رسول کی دُعائیں:

- روم کے مسیحیوں کے لیے دُعا: رومیوں 1:8-10
- اسرائیل کے لیے دُعا: رومیوں 1:10
- کرنتھس کی کلیسیا کے لیے دُعا: 1- کرنتھیوں 1:4-9، 2- کرنتھیوں 13:7-9
- مصیبت میں تسلی کے لیے خدا کی شکرگزاری کی دُعا: 2- کرنتھیوں 1:3-4
- مسیح میں رُوحانی برکت کی شکرگزاری کی دُعا: افسیوں 1:8-14
- افُسس کے مسیحیوں کے لیے دُعا: افسیوں 1:16-23 ، 3:14-19
- فلپی کے مسیحیوں کے لیے دُعا: فلپیوں 1:8-11
- کلسے کی کلیسیا کے لیے دُعا: کلسیوں 1:3-14
- تھسلنیکے کے مسیحیوں کے لیے دُعا: 1- تھسلنیکیوں 1:2-3، 2:13، 3:9-13، 5:23
- تھسلنیکے کے مسیحیوں کے لیے دُعا: 2- تھسلنیکیوں 1:3 ، 2:13، 16-17 ، 3:16
- تیمتھیس کے لیے دُعا: 2- تیمتھیس 1:3-4
- فلیمون کے لیے دُعا: فلیمون 1:4-6

## زبورنویس (داوٗد) کی دُعائیں:

- شام کی دُعا: زبور 4
- صبح کی دُعا: زبور 5
- چرواہے کی دُعا: زبور 23
- تعریف اور پرستش کی دُعا: زبور 24:67، 92، 95، 98، 100، 113، 145، 148، 150
- راہنمائی کی دُعا: زبور 25

- توکل کی دُعا: زبور 37 ، 62
- رہائی کی دُعا: زبور 40، 116
- خُدا کے اشتیاق کے لیے دُعا: زبور 27 ، 42 ، 84:63
- معافی کے لیے دُعا: زبور 51 ، 130
- شکرگزاری کے لیے دُعا: زبور 65 ، 111 ، 136
- مصیبت میں مدد کے لیے دُعا: زبور 66 ، 69 ، 88 ، 102 ، 140 ، 143
- خُدا کی کامل محبت کے لیے دُعا: زبور 89 ، 103 ، 107 ، 146
- خُدا کی شان اور جاہ وجلال کے لیے دُعا: زبور 8 ، 29 ، 93 ، 104
- خُدا کے علم اور موجودگی کے لیے دُعا: زبور 139
- کلامِ مقدس کے لیے دُعا: زبور 19 ، 119
- خُدا کی حفاظت کے لیے دُعا: زبور 46 ، 91 ، 135
- داؤد کے لیے دُعا: 2-سموئیل 29-18:7

## نئے عہدنامہ کی دُعائیں:

- مریم کی شکرگزاری کی دُعا: لوقا 55-46:1
- زکریاہ کی دُعا: لوقا 79-68:1
- شمعون کی دُعا: لوقا 35-29:2
- فریسی اور محصول لینے والے کی دُعا: لوقا 13-10:18
- کلیسیا کی ایذ رسانی کے دوران دُعا: اعمال 30-24:4
- ستفنس کی اُس کی موت کے وقت دُعا: اعمال 60-59:7
- پطرس کی شکرگزاری کی دُعا: 1-پطرس 5-3:1
- یوحنا کی گیُس کے لیے دُعا: 3-یوحنا 2:1

## آٹھ عہدی دُعائیں

1 ۔ عدن کے عہد دُعا: پیدایش 16:2 (انسان کی موجودگی کا مشاورتی عہد)

2 ۔ آدم کے عہد کی دُعا: پیدایش 15:3

3 ۔ نوح کے عہد کی دُعا: پیدایش 22-20:8

4 ۔ ابرہام کے عہد کی دُعا: پیدایش 2:12، 15-1:17، 33-1:18 ، یوحنا 39:8

5 ۔ موسیٰ کے عہد کی دُعا: خروج 5:19

6 ۔ فلسطین کے عہد کی دُعا: استثنا 3:30 (اسرائیل کی بحالی)

7 ۔ داؤد کے عہد کی دُعا: 2-سموئیل 8:7 ، متی 1:1 ، لوقا 33-31:1 ، رومیوں 3:1

8 ۔ نئے عہد کی دُعا: عبرانیوں 8:8

# یسوع مسیح کی تمثیلات اور بادشاہی کی دُعائیں

’’اے ہمارے باپ تو جو آسمان پر ہے
تیرا نام پاک مانا جائے۔
تیری بادشاہی آئے۔
تیری مرضی جیسی آسمان پر پوری ہوتی ہے
زمین پر بھی ہو۔
ہماری روز کی روٹی آج ہمیں دے۔
اور جس طرح ہم نے اپنے قرض داروں کو معاف کیا ہے
تو بھی ہمارے قرض ہمیں معاف کر۔
ہمیں آزمائش میں نہ لا
بلکہ بُرائی سے بچا
(کیونکہ بادشاہی اور قدرت اور جلال ہمیشہ تیرے ہی ہیں۔آمین‘‘)
(متی 6:9-13)

# یسوع مسیح کی تمثیلات اور بادشاہی کی دُعائیں

کچھ سال پہلے مجھے تحریک ملی کہ میں اِس دُعائیہ کتاب کو لکھوں، رُوح القُدس نے میرے اندر اِس بات کو ڈالا کہ میں دُعا کے متعلق یسوع مسیح کی تمثیلات کو پڑھوں اور انہیں سیکھوں۔ میں ابھی تک اِن کو سیکھ رہا ہوں۔ کسی بھی مسیحی اور دُعا گو شخص کے لیے یہ بہت ہی موثر ہتھیار ہیں کہ وہ اُنہیں اپنی دُعاؤں میں استعمال کرے۔ میں نے اُن میں سے کچھ تمثیلات کو اِس کتاب میں شامل کیا ہے۔ میں آپ کی حوصلہ افزائی کروں گا کہ آپ اِن کو پڑھیں اور پھر رُوح القُدس سے درخواست کریں کہ وہ اِن کو سمجھنے میں آپ کی رہنمائی کرے اور یہ تمثیلات بادشاہی کی دُعاؤں میں تبدیل ہو جائیں۔ اگر ہم پورے دل سے اُن چیزوں کو حاصل کرنے کی کوشش کریں گے جو خُداوند یسوع مسیح چاہتا ہے تو ہم کچھ ایسے کام بھی سرانجام دیں گے جو ہم سمجھتے ہیں کہ ہم نہیں کر سکتے۔

ہمارا باپ ہمیشہ جانتا ہے کہ اُس کے بچوں کے ذہن میں کیا ہے اور اُن کی ضروریات کیا ہیں۔

''بلکہ تم پہلے اُس کی بادشاہی اور اُس کی راست بازی کی تلاش کرو تو یہ سب چیزیں بھی تم کو مل جائیں گی۔''

(متی 33:6)

''ببر کے بچے کو حاجت مند اور بھوکے ہوتے ہیں

پر خُداوند کے طالب کسی نعمت کے محتاج نہ ہوں گے۔'' (زبور 10:34)

تمثیلات کا مطالعہ کرنا بہت ہی اہمیت کا حامل ہے کیونکہ اِن میں سے کچھ یسوع مسیح کی بہت ہی اہم تعلیمات کی توضیح کرتی ہیں۔ یسوع مسیح کی تمثیلات ہم سے قطعی ردِعمل چاہتی ہیں جیسے انھوں نے اُن لوگوں سے چاہا جنہوں نے انہیں پہلی بار سنا۔ تمثیلات سے بڑے فوائد حاصل کرنے لیے ہمیں ضرورت ہے کہ ہم اُن کو سمجھیں اور اِس بات کو جانیں کہ یہ کیسے عمل کرتی ہیں۔

برائے مہربانی اِس بات کو سمجھیں کہ یسوع مسیح کی تعلیمات اور اُس کی تمثیلات کا مرکز خُدا کی بادشاہی تھا۔ اناجیل میں بیان کردہ بادشاہی سے مُراد جسمانی بادشاہی نہیں بلکہ اس سے مُراد مسیح میں خُدا کا زمین پر اختیار اور بادشاہی ہیں۔ یسوع مسیح نے بیان کیا کہ بادشاہی اختیار سے مراد بیماریوں، شیطانی قوتوں، فطرت، گناہ، اور موت پر اختیار ہے۔ یسوع مسیح نے اپنی تعلیمات اور تمثیلات کے ذریعے بادشاہی کی قدر اور اُس کے معیار کے بارے میں ظاہر کیا۔

افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ ہماری گناہ آلودہ فطرت اور ہمارے ذہن کی بندش ہمارے ردِعمل میں رکاوٹ ہے۔
میں دُعا کرتا ہوں کہ یہ تمثیلات آپ کے دل کو موہ لیں اور آپ کے کان سننے والے بن جائیں۔ کیونکہ دُعائیں اُس وقت اور زیادہ طاقت ور بن جاتی ہیں جب کلامِ مقدس میں بیان کردہ یسوع مسیح کی تمثیلات ہماری دُعاؤں کا حصہ بن جاتی ہیں اِس کتاب میں مندرجہ ذیل تمثیلات کے عنوانات کو لکھا گیا ہے۔

1۔معاف کیا گیا قرض (لوقا 41:7)
2۔شاگردیت کی قیمت (لوقا 14:28-33)
3۔دیانت دار اور عقل مند نوکر (متی 24:45-50)
4۔انجیر کا درخت (متی 24:32-35، مرقس 13:28-31، لوقا 21:29-33)
5۔نیک سامری (لوقا 10:30-37)
6۔بڑی ضیافت (لوقا 14:16-24)
7۔اُگنے والا بیج (مرقس 4:26-29)
8۔پوشیدہ خزانہ اور موتی (متی 13:44-46)
9۔شادی کی ضیافت میں صدر جگہ (لوقا 14:7-14)
10۔تاکستان کے ٹھیکیدار (متی 21:33-40، مرقس 12:1-11، لوقا 20:9-18)
11۔تاکستان میں مزدور (متی 20:1-16)
12۔پیمانہ کے نیچے چراغ (متی 5:14-16، مرقس 4:21-22، لوقا 11:33-36)
13۔خمیر (متی 33:13، لوقا 13:20-21)
14۔گم شدہ سکہ (لوقا 15:8-10)
15۔کھوئی ہوئی بھیڑ (متی 18:12-14 ،لوقا 15:4-8)

16۔رائی کا دانہ (متی 13:31-32، مرقس 4:30-32، لوقا 13:18-19)

17۔نئی پوشاک اور پرانی پوشاک (متی 9:16، مرقس 2:21، لوقا 5:36)

18۔نئی مے پرانی مشکوں میں (متی 9:17، مرقس 2:22، لوقا 5:37-39)

19۔جال (متی 13:47-50)

20۔فرمان بردار نوکر (لوقا 17:7-10)

21۔گھر کا مالک (متی 13:52)

22۔ثابت قدم دوست (لوقا 11:5-8)

23۔ثابت قدم بیوہ (لوقا 18:2-8)

24۔فریسی اور محصول لینے والا (لوقا 18:10-14)

25۔مسرف (کھویا) بیٹا (لوقا 15:11-32)

26۔بے وقوف امیر (لوقا 12:16-21)

27۔امیر آدمی اور لعزر (لوقا 16:19-31)

28۔بھیڑیں اور بکریاں (متی 25:31-46)

29۔معاملہ شناس منتظم (لوقا 16:1-8)

30۔بونے والا (متی 13:2-8، 18-23، مرقس 4:3-8، 14-20، لوقا 8:5-8، 11-15)

31۔دیانت دار نوکر (متی 25:14-30)

32۔گیہوں اور کڑوے دانے (متی 13:24-30، 36-43)

33۔دس اشرفیاں (لوقا 19:12-27)

34۔دس کنواریاں (متی 25:1-13)

35۔دو بیٹے (متی 21:28-32)

36۔بے پھل انجیر (لوقا 13:6-9)

| | |
|---|---|
| 37۔معاف نہ کرنے والا نوکر | (متی 18:23-35) |
| 38۔چوکس نوکر | (مرقس 13:34-37، لوقا 12:35-40) |
| 39۔شادی کی ضیافت | (متی 22:2-14) |
| 40۔بے وقوف اور عقل مند گھر بنانے والے | (متی 7:24-27، لوقا 6:47-49) |
| 41۔بے فائدہ مے | (حزقی ایل 15:1-8،یسعیاہ 5:1-24) |
| 42۔دو عقاب | (حزقی ایل 17:1-24) |
| 43۔آہولہ (اسرائیل) اور آہولیبہ (یہوداہ) | (حزقی ایل 23:1-49) |
| 44۔کھولتی ہوئی دیگ | (حزقی ایل 24:1-27) |
| 45۔شاہِ مصر کا غرور خاک میں | (حزقی ایل 31:1-18) |

# رُوح القُدُس میرا پیارا دوست

''لیکن جب وہ یعنی رُوحِ حق آئے گا تو تم کو تمام سچائی کی راہ دکھائے گا۔ اس لیے کہ وہ اپنی طرف سے نہ کہے گا لیکن جو کچھ سنے گا وہی کہے گا اور تمہیں آیندہ کی خبریں دے گا۔ وہ میرا جلال ظاہر کرے گا۔ اس لیے کے مجھ ہی سے حاصل کر کے تمہیں خبرے دے گا۔ جو کچھ باپ کا ہے وہ سب میرا ہے اس لیے میں نے کہا کہ وہ مجھ ہی سے حاصل کرتا ہے اور تمہیں خبریں دے گا۔'' (یوحنا 16:13-15)

# رُوح القُدُس میرا پیارا دوست

جب کبھی ہم یسوع کے بارے میں سوچتے ہیں تو فوراًہمارے ذہن میں ایک شخص کی تصویر بن جاتی ہے۔اور جب ہم خدا باپ کے بارے میں سوچتے ہیں تو یہ ہمارے ادراک پر گراں ہوتا ہےلیکن پھر بھی ہم کسی شخص کے بارے میں ہی تصور کرتے ہیں۔

رُوح القدس کے بارے میں تصور کرنا اُن دونوں سے کچھ مختلف ہے کیونکہ جب کبھی ہم اِس کے بارے میں سوچتے ہیں تو اِس کی تصویر اپنے ذہن میں بنانا تھوڑا مشکل ہوتا ہے۔اور اِس بارے میں ہمارے تصورات کچھ مبہم ہو جاتے ہیں۔ اکثر اوقات ہم سوچتے ہیں کہ یہ کوئی نہ نظر آنے والی غیر شخصی قوت ہے۔ کیونکہ اکثر رُوح القدس کو غلط انداز میں بیان کیا جاتا ہے۔ مسیحیوں کا دعویٰ ہے کہ رُوح القدس تثلیث کی تیسری شخصیت ہے۔ یہی بات ہمیں سوچنے پر مجبور کرتی ہے کہ رُوح القدس ایک تیسرا فرد ہے۔

بائبل مقدس اِس بارے میں بڑی وضاحت سے بیان کرتی ہے کہ رُوح القدس بذات خود ایک شخصیت ہے۔ بہ طور انسان ہم اُسے کیسے حقیقی انداز میں سمجھ سکتے ہیں۔کلامِ مقدس اِس بارے میں ہماری بہت مدد کرتا ہے۔اور ہمیں اُس کی ایک مضبوط تصویر فراہم کرتا ہے کہ رُوح القدس ایک شخصیت ہے۔کلامِ مقدس ہمیں اُس کی کچھ بصری تصاویر بھی فراہم کرتا ہے جیسا کہ سانس، دم، پانی، فاختہ، آگ، عہد، مشیر، وکیل، مسح کا تیل، اور بخش دینے والا۔یسوع نے بھی اِس بات کو واضح کیا کہ رُوح القدس بھی اُس کی طرح ایک شخص ہے۔

''لیکن جب وہ یعنی رُوحِ حق آئے گا تو تم کو تمام سچائی کی راہ دکھائے گا۔اِس لیے کہ وہ اپنی طرف سے نہ کہے گا لیکن جو کچھ سنے گا وہی کہے گا اور تمہیں آیندہ کی خبریں دے گا۔وہ میرا جلال ظاہر کرے گا۔اِس لیے کہ مجھ ہی سے حاصل کر کے تمہیں خبریں دے گا۔جو کچھ باپ کا ہے وہ سب میرا ہےاِس لیے میں نے کہا کہ وہ مجھ ہی سے حاصل کرتا ہےاور تمہیں خبریں دے گا۔''(یوحنا 16:13-15)

رُوح القدس سے کہیں کہ وہ اپنے آپ کو آپ پر ظاہر کرے۔ مجھے یقین ہے کہ وہ آپ کی دُعاؤں کا جواب دے گا کیونکہ اُسے ذاتی طور پر بہ طور شخصیت جاننا بہت ہی اہم ہے۔میں آپ کی حوصلہ افزائی کرتا ہوں کہ کلامِ مقدس کا مطالعہ توجہ سے کریں۔میں نے یہاں رُوح القدس کی کچھ تصاویر اور اُس کی شخصیت کا خاکہ پیش کیا ہے تا کہ آپ اُس پیارے دوست سے واقف ہو سکیں اور رُوح القدس آپ کے پاس ہو گا جب بھی آپ اُسے

پکاریں گے۔

1۔ رُوح القُدس کی حضوری غیر مشروط محبت کے پھل کو پیدا کرتی ہے۔ (گلتیوں 22:5، رومیوں 5:5)

2۔ بے ایمان اور دھو کے باز دُنیا میں رُوح القُدس آپ کو لیاقت دے گا کہ رُوحوں میں امتیاز کر سکیں۔ (1- کرنتھیوں 10:12)

3۔ رُوح القُدس کی زبان میں بات کرنا خدا کی تہہ کی باتوں کو دریافت کر لیتا ہے۔ (1- کرنتھیوں 2:14,10-9:2)

4۔ رُوح القدس سچائی کا رُوح ہے جسے اِس لیے بھیجا گیا کہ وہ حفاظت کرے، حکومت کرے اور آزاد کرے۔ (یوحنا 17:14)

5۔ رُوح القُدس خُدا کی باتیں سمجھنے میں ہمیشہ مددگار ثابت ہوتا ہے۔ (یوحنا 17:14)

6۔ ہم رُوح القُدس کے دوست ہیں۔ کبھی بھی رُوح القدس سے اُس چیز کا وعدہ نہ کریں جو آپ اُسے نہیں دے سکتے۔ (اعمال 5:3-4)

7۔ رُوح القُدس بہت حساس ہے۔ ہر اُس چیز سے اجتناب کریں جو رُوح القُدس کی آگ کو آپ کی زندگی میں کم کرتی ہے۔ (1- تھسلنیکیوں 19:5)

8۔ رُوح القُدس کے ساتھ رفاقت ہمیں اس قابل بناتی ہے کہ ہم شیطان کے حملوں کا مقابلہ کر سکیں۔ (یسعیاہ 19:59)

9۔ رُوح القُدس ہمارے لیے آسمانی رُویاؤں کو کھولتا۔ (یوایل 28:2، 1- سموئیل 1:3)

10۔ رُوح القُدس ہمارے اندر آتا، ہماری توثیق کرتا اور ہمیں برکت دیتا ہے۔ (یوایل 29:2)

11۔ رُوح القُدس ہم پر اپنے آپ کو ظاہر کرتا ہے تا کہ ہم یسوع کے وسیلہ سے بڑے بڑے کام کر سکیں۔ (یوحنا 27:14)

12۔ رُوح القُدس ہمیں جسمانی اور رُوحانی طور پر تمام چیزوں کو یاد دلاتا ہے۔ (یوحنا 14:16)

13۔ جب ہمارا رشتہ رُوح القُدس کے ساتھ مضبوط ہو جاتا ہے تو ہم ماضی کو بڑے واضح انداز میں دیکھ سکتے ہیں اور مستقبل کے بارے میں بھی پیشین گوئی بھی کر سکتے ہیں۔ (1- کرنتھیوں 10:12)

14۔ رُوح القُدس کے دوست بنے بغیر ہم یسوع مسیح کے بارے میں دُرست سمجھ حاصل نہیں کر سکتے۔ (یوحنا 16:7)

15۔ رُوح القُدس ہمارا دوست بن کر ہمیں مسلسل اِس بات کی یاد دہانی کراتا ہے کہ یسوع مسیح کے ساتھ ہمارا درست رشتہ کیا ہے۔(یوحنا 16:8)

16۔ رُوح القُدس سچائی کے ساتھ یکجا ہے۔جیسے ہی وہ ہماری رہنمائی کرے گا ہم گناہ نہیں کریں گے۔ (یوحنا 16:13)

17۔ رُوح القُدس جو ہمارا بہترین دوست ہے اُس کی زبان میں بات کرنے سے مراد ہے کہ ہم اُسے اجازت دے رہے ہیں کہ وہ ہمارے وسیلے دُعا کرے۔(1-کرنتھیوں 14:14، رومیوں 8:26، مکاشفہ 1:10)

18۔ رُوح القُدس کے ساتھ دوستی ہماری رہنمائی کرے گی کہ ہم باپ کے دائمی دوست بن سکیں۔ (یوحنا 16:13)

19۔ آسمانی خیالات تب ہی ممکن ہوں گے جب ہم رُوح القدس کی راہنمائی میں چلیں گے۔ (یوحنا 16:13)

20۔ الٰہی مکاشفہ تب ہی ممکن ہو گا جب ہمارا آسمانی دوست ہمیں آگاہ کرے گا۔(یوحنا 16:13)

21۔ سچی پرستش تب ہی ممکن ہو گی جب رُوح القُدس ہماری رہنمائی کرے گا۔(یوحنا 14:14)

22۔ رُوح القُدس ہماری رسائی اُس کی حیرت انگیز قدرت تک کرتا ہے۔(1- کرنتھیوں 12:9)

23۔ آپ کبھی بھی تاریکی میں نہیں چلیں گے اگر آپ کا دوست آپ کے ساتھ ہے۔(یوحنا 16:13)

24۔ آسمانی من اور خدا کے منصوبے ہماری زندگیوں میں رُوح القُدس کے وسیلے سے آتے ہیں۔ (یوحنا 16:14)

25۔ رُوح القُدس ہی ہمیں مسیح کے ساتھ ہم میراث بناتا ہے۔(یوحنا 16:15)

26۔ رُوح القُدس کے ساتھ یکجہتی ہمیں گناہ اور ہلاکت سے آزاد کراتی ہے۔(رومیوں 8:1)

27۔ میرا دوست مجھ پر اپنے منصوبے اور اصولوں کو ظاہر کرتا ہے تا کہ میں گناہ اور اُس کی قوتوں پر غالب آسکوں۔(رومیوں 8:2)

28۔ رُوح القُدس ہماری مدد کرتا ہے کہ ہم مسیح کے ساتھ اونچے مقاموں میں بیٹھ سکیں۔(رومیوں 4:8)

29۔ رُوح القُدس کے ساتھ دوستی اور اُس کی زبان میں بات کرنا ہمیں خدا کے پاس براہ راست رسائی دیتا ہے۔(1- کرنتھیوں 2,1:14,11:2)

30۔ رُوح القُدس یسوع مسیح میں ہماری نئی زندگی کا نشان ہے۔(رومیوں 9:8)

31۔ رُوح القُدس ہمارے جسمانی اور رُوحانی بدنوں کو اچھی صحت دیتا ہے۔(رومیوں 1:8)

32۔ رُوح القُدس کے ساتھ یکجائی سے مراد ہماری جسمانی فطرت کی موت ہے۔(رومیوں 13:8)

33۔ اُس کی کہی ہوئی باتوں پر عمل کرنا اور اُس کی پیروی کرنا ہمیں اُس کے بالغ بیٹے اور بیٹیاں بناتا ہے۔ (رومیوں 14:8)

34۔ جب رُوح القُدس ہمارے وسیلہ سے اپنی زبان میں دُعا کرتا ہے تو وہ انسانی عقل سے آگے چلا جاتا ہے۔(1- کرنتھیوں 14:14، یعقوب 8:1)

35۔ ہر قسم کی غلامی سے رہائی صرف رُوح القُدس کے وسیلہ سے ہی ممکن ہے۔(رومیوں 15:8)

36۔ رُوح القُدس ہماری ضروریات میں خُدا کے جوابات کا دائمی مشیر ہے۔(یوحنا 16:14، یرمیاہ 19:32)

37۔ خُدا کی ہدایت کو رُوح القُدس کی تحریک کے وسیلہ سے ہی حاصل کیا جاسکتا ہے۔ (رومیوں 8:15-16)

38۔ رُوح القُدس کا ہم میں بسنا ہماری مستقبل کی برکات کی نشان دہی ہے۔(رومیوں 23:8)

39۔ آپ کی پابندیاں رُوح القُدس کی موجودگی میں غیر اہم ہو جاتی ہیں۔(رومیوں 26:8)

40۔ ہم اپنی زندگی میں شفاعت کو رُوح القُدس کے وسیلہ حاصل کر سکتے ہیں۔(رومیوں 26:8، یہوداہ 20:1)

41۔ رُوح القُدس کے مطابق چلنا اور اپنی زندگی گزارنے سے مراد اُس کی حاکمیت کو اپنی زندگی میں قبول کرنا ہے۔(گلتیوں 16:5)

42۔ رُوح القُدس کے ساتھ دوستی اُس کی پھل دار خوبیوں کی یقین دہانی کراتی ہے۔ (گلتیوں 22:5)

43۔ رُوح القُدس کی موجودگی غیر مشروط محبت کے پھل کو پیدا کرتی ہے۔(رومیوں 5:5، گلتیوں 22:5)

44۔ رُوح القُدس ہماری زندگیوں میں حقیقی شادمانی کو پیدا کرتا ہے جو کہ دُنیاوی خوشی پیدا نہیں کرسکتی۔ (گلتیوں 22:5)

45۔ رُوح القُدس، انسانی ادراک میں طمانیت کو پیدا کرتا ہے۔(گلتیوں 22:5، فلپیوں 7:4)

46۔ رُوح القُدس ہماری زندگیوں میں اِس دُنیا کے دباؤ کو کم کرتا ہے۔(گلتیوں 22:5)

47۔ رُوح القُدس ہمیں سچائی سے بھرتا ہے۔ (گلتیوں 22:5)

48۔ رُوح القُدس ہمارے وسیلہ سے دوسرے لوگوں کو چھوتا ہے جب ہم اُس کی محبت میں چلتے ہیں۔ (گلتیوں 22:5)

49۔ رُوح القُدس ہمیں اِس قابل بناتا ہے کہ ہم خُدا کے مقاصد کے ساتھ سچائی سے لپٹے رہیں۔ (گلتیوں 22:5)

50۔ صرف رُوح القُدس ہی اِس قابل ہے جو ہماری زندگیوں میں ضبطِ نفس اور حلم مزاجی کو پیدا کرتا ہے۔ (گلتیوں 23:5)

51۔ رُوح القُدس ہمیں اِس قابل بناتا ہے کہ ہم پرہیزگاری میں زندگی گزار سکیں۔ (گلتیوں 23:5)

52۔ رُوح القُدس کے ساتھ رشتہ ہی ہمیں اِس قابل بناتا ہے کہ ہم مافوق الفطرت علمیت کو حاصل کرسکیں۔ (1- کرنتھیوں 8:12)

53۔ الٰہی خرد ایک ناممکن حالت ہے مگر رُوح القُدس کی عقل اِس کے جوابات ڈھونڈ نکالتی ہے۔ (1- کرنتھیوں 8:12، ایوب 8:32)

54۔ رُوح القُدس کے وسیلہ ہم معجزات کی نعمت کو حاصل کرتے ہیں۔(1-کرنتھیوں 10:12)

55۔ رُوح القُدس کے ساتھ دوستی ہمیں اِس قابل بناتی ہے کہ ہم جسمانی اور رُوحانی آزمائش کے موقع پر تازہ دم ہوسکیں۔(رومیوں 27:8، یسعیاہ 12:28)

56۔ رُوح القُدس ہی وہ کنجی ہے جو ہماری زبان کو مکمل طور پر قابو میں لاتی ہے۔(افسیوں 29:4، 4:5, یسعیاہ 15:30)

57۔ رُوح القُدس اوراُس کی زبان میں بات کرنا ہماری زندگیوں میں دباؤ کے دروازوں کو بند کرتا ہے۔ (1-یوحنا 15:2)

58۔ رُوح القُدس کی زبان میں بات کرنا ہماری مدد کرے گا کہ ہم اپنی دُعا کے دوران شکوک سے محفوظ رہ سکیں۔(مرقس 23:11، 1-کرنتھیوں 15:14)

59۔ جب انسان ہماری مدد نہ کرسکیں گے تو رُوح القُدس ہماری مدد کرے گا۔(اعمال 8:4)

60۔ رُوح القُدس ہم پر سایہ ڈالے گا اور ہمیں الٰہی قابلیت، لیاقت اور قوت دے گا۔(اعمال 8:1)

61۔ ہمارے اندر رُوح القُدس کی حضوری خُدا کی پسندیدگی کا نشان ہے۔(افسیوں 30:4)

62۔ ہمارے اندر رُوح القُدس کی حضوری ہماری میراث کا نشان ہے۔(افسیوں 14:1)

63۔ رُوح القُدس ہم سے تقاضا کرتا ہے کہ ہم ہراُس چیز سے باز رہیں جو اُسے رنجیدہ کرتی ہے۔ (افسیوں 30:4)

64۔ رُوح القُدس سے دوستی ہمیں غیر سنجیدہ الفاظ سے بچاتی ہے۔(ایوب 18:32)

65۔ رُوح القُدس کے ساتھ دوستی ہمیں اِس قابل بناتی ہے کہ خُدا کی سات رُوحیں، حکمت، خرد، مصلحت، قدرت، معرفت اور خُدا کے خوف کی رُوح ہم پر ٹھہر جائیں۔(یسعیاہ 2:11)

66۔ رُوح القُدس ہی وہ واحد دوست ہے جو ہر وقت اور ہر جگہ ہمارے ساتھ رہ سکتا ہے۔ (زبور 139:7-10)

67۔ رُوح القُدس کی زبان میں بات کرنا اِس بات کا نتیجہ ہے کہ ہماری رُوح اُس میں ترقی کر رہی ہے۔ (1- کرنتھیوں 4:14، یہوداہ 20:1)

68۔ رُوح القُدس کے ساتھ دوستی ہمارے ذہنوں کو عقل اور قوتِ تخلیق سے معمور کرتی ہے۔ (خروج 31:35,3:31)

69۔ رُوح القُدس کے ساتھ دوستی کے نتیجے میں ہم سیدھے راستے پر چلیں گے۔(زبور 10:143)

70۔ رُوح القُدس ہمیں قوت دے گا کہ ہم خُدا کے کلام کو دوسروں تک پہنچا سکیں۔(یسعیاہ 1:61)

71۔ رُوح القُدس ہم میں گہرے طور پر کام کرے گا جب ہم اُس کی دی گئی زبان میں بات کریں گے۔ (یسعیاہ 1:61)

72۔ رُوح القُدس ہمارے اندر یہ خواہش ڈالے گا کہ ہم حلیموں کو خوش خبری سنائیں اور شکستہ دلوں کو تسلی دیں۔(1- کرنتھیوں 10:12، یہوداہ 20:1)

73۔ رُوح القُدس کے ساتھ دوستی اُس کی حضوری کو ہم میں کثرت سے پیدا کرتی ہے۔(یوحنا 34:3)

74۔ رُوح القُدس کے ساتھ رشتہ ہمیں اس قابل بناتا ہے کہ ہم خُدا کی قدرت سے جوؤں کو توڑ سکیں اور بوجھ کو ختم کر سکیں۔(یوحنا 34:3)

75۔ جیسے ہی ہم رُوح القُدس سے کلام کرتے ہیں وہ ہمیں اُوپر اُٹھاتا ہے جیسا کہ ہم پہلے کبھی نہیں اُٹھائے گئے۔(حزقی ایل 14:3)

76۔ رُوحانی دائرہِ اثر میں رُوح القُدس ہمیں کنجیاں دیتا ہے کہ ہم بزرگی کے عمل کر سکیں۔ (دانی ایل 3:6,12:5)

77۔ رُوح القُدس ہماری ضرورتوں میں ہمارا مددگار رہے۔(یوحنا 16:14، زبور 1:46)

78۔ رُوح القُدس ہمیں قوت دیتا ہے کہ ہم اُس کی قدرت میں کام کر سکیں۔(لوقا 14:4)

79۔ رُوح القُدس رُوحانی جوش اور ولولے کے لیے مسلسل آپ کی مدد کرے گا۔(اعمال 25:18)

80۔ رُوح القُدس کے ساتھ دوستی آپ کو الٰہی حکمت، خرد، مصلحت، قدرت، معرفت اور خُداوند کے خوف کی رُوح دے گی۔(یسعیاہ 2:11)

81۔ رُوح القُدس کے ساتھ دوستی آپ پر پوشیدہ چیزوں کو ظاہر کرے گی۔(دانی ایل 8:4)

82۔ رُوح القُدس کے ساتھ یکجائی ہمارے اندر خوف کی رُوح کو بدل کر دلیری کی رُوح کو پیدا کرے گی۔ (2- تیمتھیس 7:1)

83۔ رُوح القُدس مستقبل کے لیے بھی ہے اور اُس کی زبان اُس کی تعریف کرنے کے لیے بہت اچھی ہے۔(1- کرنتھیوں 15:14)

84۔ رُوح القُدس کی حضوری ہمیں خدا کے نزدیک خالص اور مقدس بناتی ہے۔(1- کرنتھیوں 11:6)

85۔ رُوح القُدس کی ہم میں موجودگی شیطان کی ہمارے ساتھ بدسلوکی کو روکتی ہے اور ہمیں برکت دیتی ہے۔(اعمال 55:7)

86۔ رُوح القُدس کی حضوری ہمیں ایسا فضل دیتی ہے جس کے ہم حق دار نہیں۔(زکریاہ 10:12)

87۔ رُوح القُدس کے ساتھ دوستی ہمارے اندر مافوق الفطرت علمیت کو پیدا کرتی ہے۔(یسعیاہ 11:2)

88۔ رُوح القُدس ہمارا سب سے اچھا محافظ اور ہماری پناہ گاہ ہے۔(یسعیاہ 4:5,16، زبور 94:22)

89۔ رُوح القُدس ہمارا دائمی شفاعت کنندہ ہے جو ہمیشہ ہمارے لیے دُعا کرتا ہے۔(یوحنا 14:16، رومیوں 8:27، زبور 139:1-2)

90۔ رُوح القُدس کے آنے کا ایک مقصد یہ ہے کہ وہ ہمارا دوست بنے۔(یوحنا 14:16)

91۔ رُوح القُدس کے ساتھ ہمارا رشتہ ہمیں اِس قابل بناتا ہے کہ ہم اُس کی غیر معمولی قوت کو حاصل کریں اور شفا کی خدمت سرانجام دیں۔(1-کرنتھیوں 12:9)

92۔ رُوح القُدس ہمیں اِس قابل بناتا ہے کہ ہم اُس کی شراکت میں الٰہی قوت کو حاصل کرسکیں۔ (یوحنا 14:16)

93۔ رُوح القُدس ہماری زندگی کے تمام چھوٹے بڑے چیلنجز میں ہمیں جواب دینے کے لیے تیار رہتا ہے۔(یوحنا 14:16)

94۔ روحانی پیدائش صرف رُوح القُدس کے وسیلہ سے ہی ممکن ہے۔(یوحنا 3:5)

95۔ رُوح القُدس کے ساتھ دوستی کی بنیاد، سچی، گہری اور خالص پرستش ہے۔(یوحنا 4:23,24)

96۔ رُوح القُدس ایک زندہ چشمہ ہے جو ہماری رُوحانی پیاس بجھاتا ہے۔(یوحنا 14:14)

97۔ رُوح القُدس کی حضوری سچائی کا چشمہ ہے اور یہ دُوسروں میں زندگی کے پانی کی ندیوں کو جاری کر دیتا ہے۔(یوحنا 7:37)

98۔ رُوح القُدس کے پاس ایک خوب صورت زبان ہے وہ نہ صرف اُس کے وسیلہ سے بولتا ہے۔ بلکہ ہمارے وسیلہ سے اپنی پرستش بھی کراتا ہے۔(1- کرنتھیوں 14:15، افسیوں 5:19)

99۔ رُوح القُدس کے ساتھ دوستی ہمارے خوابوں اور رُویاؤں کو زندہ رکھنے میں ہماری مدد کرتی ہے۔ (یوایل 2:28)

100۔ رُوح القُدس کی حضوری ہمارے اندر ایک دائمی قوت کو پیدا کرتی ہے۔(افسیوں 3:20)

101۔ رُوح القُدس کے ساتھ دوستی ہمارے اندر خُداوند کے خوف اور اُس کے احترام کو پیدا کرتی ہے۔
(یسعیاہ 2:11)

102۔ رُوح القُدس کمزوریوں میں ہماری مدد کرتا ہے۔(رومیوں 26:8)

103۔ رُوح القُدس ہمارا وکیل اور شفاعت کنندہ ہے۔(رومیوں 8:22-25)

104۔ جب ہم دُعا کر رہے ہوتے ہیں تو رُوح القُدس ہماری کمزوری میں ہماری مدد کرتا ہے۔
(رومیوں 26:8)

105۔ رُوح القُدس خود ہمارے لیے آہیں بھر بھر کر دُعا کرتا ہے۔(رومیوں 26:8)

106۔ رُوح القُدس خدا کی مرضی کے مطابق دُعا کراتا ہے۔(رومیوں 27:8)

107۔ رُوح القُدس ہمیں اپنی قوت سے اِس قابل بناتا ہے کہ ہم اُس کی خدمت ایک مخصوص اور منفرد طریقہ سے کرسکیں۔(1- کرنتھیوں 12:1-11)

108۔ رُوح القُدس کے ساتھ دوستی ہمیں یسوع مسیح میں بلوغت کے اعلیٰ معیار پر لے جاتی ہے۔
(اعمال 13:6-13)

109۔ رُوح القُدس کے ساتھ دوستی ہمیں اُس کے جوش اور ولولے کے بارے میں سکھاتی ہے۔
(1- کرنتھیوں 13:2، اعمال 13:1-5)

110۔ جیسے ہی ہم رُوح القُدس کے دوست بنتے ہیں وہ ہمیں مصیبتوں میں بچاتا ہے۔(گنتی 2:24)

111۔ جیسے ہی ہم رُوح القُدس کے دوست بنتے ہیں وہ اپنے آپ کو ہم پر بہ طور انسان، پانی، آگ، ہوا، سانس، مسح کا تیل، مشیر، وکیل، فاختہ، اور نعمتوں کے دینے والا ظاہر کرتا ہے۔(یسعیاہ 2:11)

# خُداوند یسوع مسیح کے نام میں قدرت ہے

خُداوند یسوع مسیح کا نام آسمان، زمین اور زمین کے نیچے بہت طاقت ور اور مسح شدہ ہے۔ اِس دُعائیہ کتاب میں، میں نے اُن ناموں کو بہت زیادہ استعمال کیا ہے تاکہ آپ اُنہیں پکار سکیں اور اپنی مصیبتوں میں اُن کا مشاہدہ کر سکیں۔ خُداوند یسوع مسیح کے نام کو پکارنے سے یقیناً زندگی میں مصیبت کے پہاڑ اور چٹانیں پگھل جائیں گی۔

- ''**یسوع مسیح ناصری** کے نام سے چل پھر۔'' (اعمال 6:3)
- ''تو تم سب اور اسرائیل کی ساری اُمت کو معلوم ہو کہ **یسوع مسیح ناصری** جس کو تم نے مصلوب کیا اور خُدا نے مُردوں میں سے جلایا اُسی کے نام سے یہ شخص تمہارے سامنے تندرست کھڑا ہے۔'' (اعمال 10:4)
- ''یہ دونوں ایسے آدمی ہیں جنہوں نے اپنی جانیں ہمارے **خداوند یسوع مسیح** کے نام پر نثار کر رکھی ہیں۔'' (اعمال 26:15)
- ''اب اے بھائیو! **یسوع مسیح** جو ہمارا خداوند ہے اُس کے نام سے وسیلہ سے میں تم سے التماس کرتا ہوں کہ سب ایک ہی بات کہو اور تم میں تفرقے نہ ہوں بلکہ باہم یک دل اور یک رای ہو کر کامل بنے رہو۔'' (1- کرنتھیوں 10:1)
- ''کیونکہ جو کوئی **خداوند** کا نام لے گا نجات پائے گا۔'' (رومیوں 13:10)
- ''کہ جب تم اور میری رُوح ہمارے **خُداوند یسوع** کی قدرت کے ساتھ جمع ہو تو ایسا شخص ہمارے خُداوند یسوع کے نام سے۔'' (1- کرنتھیوں 4:5)
- ''اور سب باتوں میں ہمارے **خُداوند یسوع مسیح** کے نام سے ہمیشہ خدا باپ کا شکر کرتے رہو۔'' (افسیوں 20:5)
- ''تاکہ ہمارے خُدا اور **خُداوند یسوع مسیح** کے فضل کے موافق ہمارے خُداوند یسوع کا نام تم میں جلال پائے اور تم اُس میں۔'' (2- تھسلنیکیوں 12:1)
- ''اے بھائیو! ہم اپنے **خُداوند یسوع مسیح** کے نام سے تمہیں حکم دیتے ہیں کہ ہر ایک ایسے بھائی سے کنارہ کرو جو بے قاعدہ چلتا ہے اور اُس روایت پر عمل نہیں کرتا جو اُس کو ہماری طرف سے پہنچی۔ (2- تھسلنیکیوں 6:3)

جب ہم ہر روز اپنی دُعاؤں میں یسوع مسیح کے حیرت انگیز نام کو پکارتے ہیں اور اُس کے بارے میں سوچتے ہیں تو ہماری زندگیوں میں فوراً مافوق الفطرت واقعات رونما ہوتے ہیں، چاہے ہم اُن کو جانیں یا نہ جانیں۔

یہی نام قادر خُدا کے ساتھ شمار کیا جاتا ہے اور اِسی نام کے وسیلہ رُوح القُدس ہماری سنتا اور ہمارے ساتھ بولتا ہے۔ یہ ہمارے لیے عظیم استحقاق ہے کہ ہم اپنے خُداوند یسوع مسیح کے انوکھے اور حیرت انگیز نام کا مطالعہ کرتے اور اُس سے واقفیت حاصل کرتے ہیں۔ بائبل مقدس ہمیں اُس عجیب نام کے بارے میں بہت کچھ بتاتی ہے۔(یسعیاہ 6:9)

یاد رکھیں، یسوع مسیح کے نام میں قدرت ہے۔پس جب ہم اُس کا نام لیتے ہیں تو یہ دُعا ہوتی ہے۔اُس کا نام لینے سے آپ بیماریوں سے شفا اور گناہ سے رہائی پا کر اُس کے قریب آسکتے ہیں۔

آپ آج ہی اُس حیرت انگیز اور عجیب نام کو پکارنا شروع کریں اپنے گھر، گاڑی اور ہر اُس جگہ پر جہاں آپ جائیں بلند آواز سے اُسے پکاریں۔آپ محسوس کریں گے کہ خُدا آپ کے حالات میں بڑے مافوق الفطرت انداز میں اپنے آپ کو ظاہر کرے گا۔

خُدا کا نام ہی وہ واحد نام ہے جسے پکارا جاسکتا ہے۔وہی نام زمین، آسمان اور زمین کے نیچے تمام چیزوں کو بحال کرے گا۔یسوع کے نام میں قدرت ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| 1 | آدم | (1- کرنتھیوں 45:15) |
| 2 | مددگار | (1-یوحنا 1:2) |
| 3 | قادرِ مطلق | (مکاشفہ 8:1 ) |
| 4 | الفا اور اومیگا | (مکاشفہ 8:1) |
| 5 | آمین | (مکاشفہ 14:3) |
| 6 | ہمارے اقرار کا رسول | (عبرانیوں 1:3) |
| 7 | خُداوند کا بازوٗ | (یسعیاہ 1:53, 9:51) |
| 8 | ایمان کا بانی اور کامل کرنے والا | (عبرانیوں 2:12) |
| 9 | ہماری ابدی نجات کا بانی | (عبرانیوں 9:5) |
| 10 | خُدا کی خلقت کا مبدا | (مکاشفہ 14:3) |

| 11 | پیارا بیٹا | (متی 18:12) |
|---|---|---|
| 12 | مبارک اور واحد حاکم | (1- تیمتھیس 15:6) |
| 13 | روئیدگی | (یسعیاہ 2:4 ) |
| 14 | شاخ | (زکریاہ 12:6 ) |
| 15 | زندگی کی روٹی | (یوحنا 32:6) |
| 16 | قادرِ مطلق کا دم | (ایوب 8:32 4:33) |
| 17 | دلہا | (متی 15:9) |
| 18 | یعقوب، یوسیس، یہوداہ اور شمعون کا بھائی | (مرقس 3:6) |
| 19 | نجات کا بانی | (عبرانیوں 10:2) |
| 20 | بڑھئی کا بیٹا | (متی 3:6) |
| 21 | سردار گلہ بان | (1- پطرس 4:5) |
| 22 | کونے کے سرے کا اور قیمتی پتھر | (1- پطرس 6:2) |
| 23 | خُدا کا مسیح | (لوقا 20:9) |
| 24 | اسرائیل کی تسلی | (لوقا 25:2) |
| 25 | کونے کے سرے کا پتھر | (زبور 22:118) |
| 26 | مشیر | (یسعیاہ 6:9) |
| 27 | خالق | (یوحنا 3:1) |
| 28 | عالم بالا کا آفتاب | (لوقا 78:1) |
| 29 | چھڑانے والا | (رومیوں 26:11) |
| 30 | قوموں کا مرغوب | (حجی 7:2) |
| 31 | دروازہ | (یوحنا 7:10) |
| 32 | خُدا کا برگزیدہ | (یسعیاہ 1:42) |
| 33 | ابدیت کا باپ | (یسعیاہ 6:9) |

| 34 | سچا گواہ | (مکاشفہ 5:1) |
|---|---|---|
| 35 | اول اور آخر | (مکاشفہ 17:1) |
| 36 | پہلوٹھا | (مکاشفہ 5:1) |
| 37 | ملکِ صدق | (عبرانیوں 20:6) |
| 38 | آب حیات کا چشمہ | (یرمیاہ 13:2) |
| 39 | خُداوند کا جلال | (یسعیاہ 5:40) |
| 40 | خُدا | (یسعیاہ 3:40) |
| 41 | خُدا کا بابرکت | (رومیوں 5:9) |
| 42 | اچھا چرواہا | (یوحنا 11:10) |
| 43 | سردار | (متی 6:2) |
| 44 | سردار کاہن | (عبرانیوں 14:4) |
| 45 | کلیسیا کا سردار | (افسیوں 22:1) |
| 46 | سب چیزوں کا وارث | (عبرانیوں 2:1) |
| 47 | پاک خادم | (اعمال 27:4) |
| 48 | قدوس | (اعمال 14:3) |
| 49 | خُدا کا قدوس | (مرقس 24:1) |
| 50 | اسرائیل کا قدوس | (یسعیاہ 14:41) |
| 51 | نجات کا سینگ | (لوقا 69:1) |
| 52 | میں ہوں | (یوحنا 58:8) |
| 53 | خُدا کی صورت | (2- کرنتھیوں 4:4) |
| 54 | عمانوائیل | (یسعیاہ 14:7) |
| 55 | شفاعت کنندہ | (یسعیاہ 12:53) |
| 56 | یہوواہ | (یسعیاہ 4:26) |

| نمبر | نام | حوالہ |
|---|---|---|
| 57 | یسوع | (متی 21:1) |
| 58 | یسوع مسیح | (یوحنا17:1,اعمال 38:2) |
| 59 | یسوع ناصری | (متی 11:21) |
| 60 | ہمارا خُداوند یسوع مسیح | (رومیوں 3:1) |
| 61 | منجی یسوع مسیح | (ططس 6:3) |
| 62 | عادل منصف | (2- تیمتھیس8:4) |
| 63 | اسرائیل کا حاکم | (میکاہ 1:5) |
| 64 | راست باز | (اعمال 52:7) |
| 65 | بادشاہ | (زکریاہ 9:9) |
| 66 | ازلی بادشاہ | (1- تیمتھیس 17:1) |
| 67 | یہودیوں کا بادشاہ | (متی 2:2) |
| 68 | بادشاہوں کا بادشاہ | (1- تیمتھیس 15:6) |
| 69 | راست بازوں کا بادشاہ | (مکاشفہ 3:15) |
| 70 | شریعت دینے والا | (یسعیاہ 22:33) |
| 71 | برّہ | (مکاشفہ 8:13) |
| 72 | خُدا کا برّہ | (یوحنا 29:1) |
| 73 | پیشوا اور فرماں روا | (یسعیاہ 4:55) |
| 74 | زندگی | (یوحنا 6:14) |
| 75 | زندگی کا نور | (یوحنا 12:8) |
| 76 | دُنیا کا نور | (یوحنا 12:8) |
| 77 | یہوداہ کے قبیلے کا ببر | (مکاشفہ 5:5) |
| 78 | سب کا خداوند | (اعمال 36:10) |
| 79 | جلال کا خداوند | (1- کرنتھیوں 8:2) |

| 80 | خُداوندوں کا خدا | (1- تیمتھیس 15:6) |
|---|---|---|
| 81 | خُداوند ہماری صداقت | (یرمیاہ 6:23) |
| 82 | مردِ غمناک | (یسعیاہ 3:53) |
| 83 | درمیانی | (1- تیمتھیس 5:2) |
| 84 | عہد کا رسول | (ملاکی 1:3) |
| 85 | ممسوح | (دانی ایل 25:9، یوحنا 41:1) |
| 86 | خُدای قادر | (یسعیاہ 6:9) |
| 87 | قادر | (یسعیاہ 16:60) |
| 88 | صبح کا چمکتا ہوا ستارہ | (مکاشفہ 16:22) |
| 89 | ناصری | (متی 23:2) |
| 90 | اکلوتا بیٹا | (یوحنا 18:1) |
| 91 | ہمارا فسح | (1- کرنتھیوں 7:5) |
| 92 | زندگی کا مالک | (اعمال 15:3) |
| 93 | بادشاہوں پر حاکم | (مکاشفہ 5:1) |
| 94 | سلامتی کا شاہزداہ | (یسعیاہ 6:9) |
| 95 | نبی | (لوقا 19:24، اعمال 22:3) |
| 96 | مخلصی دینے والا | (ایوب 25:19) |
| 97 | قیامت اور زندگی | (یوحنا 25:11) |
| 98 | چٹان | (1- کرنتھیوں 4:10) |
| 99 | داؤد کی اصل و نسل | (مکاشفہ 16:22) |
| 100 | شارون کی نرگس | (غزل الغزلات 1:2) |
| 101 | منجی | (لوقا 11:2) |
| 102 | عورت کی نسل | (پیدائش 15:3) |

| (1-پطرس 25:2) | گلہ بان اورنگہبان | 103 |
|---|---|---|
| (پیدایش 49:10) | شیلوہ | 104 |
| (مرقس 61:14) | ستودہ | 105 |
| (متی 1:1) | ابنِ داوٗد | 106 |
| (متی 15:2) | ابنِ خُدا | 107 |
| (متی 1:1) | ابنِ ابرہام | 108 |
| (لوقا 32:1) | خُداتعالے کا بیٹا | 109 |
| (ملاکی 2:4) | آفتابِ صداقت | 110 |
| (یوحنا 9:1) | حقیقی نور | 111 |
| (یوحنا 1:15) | حقیقی انگور | 112 |
| (یوحنا 14:1) | سچائی | 113 |
| (یسعیاہ 4:55) | گواہ | 114 |
| (یوحنا 1:1) | کلام | 115 |
| (مکاشفہ 13:19) | کلامِ خُدا | 116 |

# اعداد کی رُوحانی اور بائبلی اہمیت

میں ایمان رکھتا ہوں کہ جب آپ اِس روزانہ کی عبادتی دُعائیہ کتاب کو پڑھیں گے تو خُدا آپ سے کلام کرے گا اور وہ اُن چیزوں کو آپ پر ظاہر کرے گا جن کا تجربہ آپ نے پہلے کبھی نہیں کیا۔ خُدا کا ہم سے بات چیت کرنے کا ایک طریقہ اعداد بھی ہیں۔ اعداد کو بائبل اور رسالتی خوابوں میں بہت اہمیت حاصل ہے۔ بائبل میں اعداد کی مختلف علامات ہیں۔ ہمیں چاہیے کہ ہم اُن کی توضیع اور تشریح بڑی احتیاط سے کریں۔ یہاں اعدادی علامات کی توضیع کے کچھ اصولات دیئے گئے ہیں یہ اصولات ہمیں غلط توضیع کرنے سے باز رکھیں گے۔ ہم نے یہاں ایک سے لے کر تیرہ تک اعداد کا خلاصہ پیش کیا ہے۔

1۔ ایک سے تیرہ تک اعداد ابڑی رُوحانی اہمیت رکھتے ہیں۔

2۔ اِن اعداد کو تقسیم کریں یا دوگنا یا تین گناہ کریں تو بنیادی طور پر اِن کے معانی ایک جیسے ہی ہوں گے، یہ محض سچائی کو ظاہر کرتے ہیں۔ مثال کے طور سو کا عدد دس کے عدد جیسا ہی ہے ماسوائے تعداد کی کثرت کے۔

3۔ بائبل مقدس میں عدد کا پہلا استعمال عام طور پر رُوحانی معانی کو ظاہر کرتا ہے۔

4۔ کلام مقدس میں اعداد کی توضیع یکساں طور پر کرنی چاہیے، جیسے خدا یکساں ہے۔

5۔ سب حوالوں میں اعداد کا رُوحانی مطلب اکثر ظاہر نہیں بھی ہوتا، برعکس اِس کے یہ پوشیدہ یا چھپا ہوا یا کچھ دُوسرے حوالہ جات سے مماثل ہوسکتا ہے۔

6۔ عام طور پر اعداد کی اچھی اور بُری، سچی اور جھوٹی اور خُدائی یا شیطانی صورتیں ہوسکتی ہیں۔

آئیں، مندرجہ بالا چھے اصولوں کو مدنظر رکھتے ہوئے ہر ایک عدد کے انفرادی علامتی معانی کو جاننے کی کوشش کریں۔

## ایک

### خُدا، ابتد، اتحاد، کاملیت اور وحدانیت کا عدد

خُدا نے ابتد میں زمین وآسمان کو پیدا کیا۔(پیدایش 1:1)

بلکہ تم پہلے (پہلے عدد کی ترجیح) اُس کی بادشاہی اور اُس کی راست بازی کی تلاش کرو تو یہ سب چیزیں بھی تم کو مل جائیں گی۔(متی 33:6)

- **پہلے دن کی تخلیق**: روشنی کو خلق کیا گیا۔
- ایک تمام اختلافات سے مستثنٰی ہے۔
- ایک ہی خُداوند، ایک ہی ایمان، ایک ہی بپتسمہ۔(افسیوں 5:4)
- ایک کا عدد پوری کائنات کو ظاہر کرتا ہے۔
- سن اے سرائیل! خُداوند ہمارا خُدا ایک ہی خُداوند ہے۔(استثنا 4:6)
- ایک کا عدد خدا کو ازلی، ابدی، مقدم اور تخلیق کا منبع ظاہر کرتا ہے۔
- عام طور پر یہ عدد خُدا کے اقتدارِ اعلیٰ، قادرِ مطلق، اُس کی حاکمیت اور اُس کے منفرد کردار کو ظاہر کرتا ہے۔
- ایک کا عدد امن، اتحاد، اور ہم آہنگی کو بھی ظاہر کرتا ہے کیونکہ یہ تمام خُدا سے علاقہ رکھتی ہیں۔
- ایک کا عدد دُوسرے تمام اعداد سے مقتدر ہے اور یہ دُوسرے تمام اعداد کا ماخذ ہے۔

## دو

### گواہ، گواہی، عہد کا عدد، باہمی مفاہمت اور مفاہمت کا عدد

جو واجب القتل ٹھہرے وہ دو یا تین آدمیوں کی گواہی سے مارا جائے۔فقط ایک ہی آدمی کی گواہی سے وہ مارا نہ جائے۔(استثنا 6:17)

اور تمہاری توریت میں بھی لکھا ہے کہ دو آدمیوں کی گواہی مل کر سچی ہوتی ہے۔(یوحنا 17:8)

- **دُوسرے دن کی تخلیق**: اوپر آسمان اور نیچے پانی کو الگ کیا گیا
- خُدا کے بیٹے یسوع مسیح کی دوہری فطرت ہے: بشریت اور الوہیت
- آخری عدالت میں دو طرح کے لوگ ہوں گے: بھیڑیں اور بکریاں

- بائبل مقدس میں دو کے عدد کا پہلا استعمال تقسیم کے معانی میں استعمال کیا گیا ہے۔
- دو عالم ہیں، ایک یہ اور دُوسرا آنے والا۔ (متی 12:32؛ 13:39، 40، 49، مرقس 10:30)
- بائبل مقدس کے دو عہد نامے ہیں: پرانا اور نیا۔ انسان مرد اور عورت پر مشتمل ہے، شادی کے بندھن میں دو لوگوں اکٹھے ہوتے ہیں۔
- رومیوں کے خط کا نواں باب دو برتنوں کے بارے میں بات کرتا ہے۔ عزت کے برتن اور شرمندگی کے برتن۔
- دو کا عدد کسی دُوسرے عدد سے اتحاد کو ظاہر کرتا ہے۔ اگر چہ وہ دونوں عدد ایک دُوسرے سے مختلف ہوتے ہیں۔
- دو کا عدد معاہدہ کو بھی ظاہر کرتا ہے، یہ قانونی بندھن اور خُدا کے باہمی وعدوں کا عدد ہے۔
- دو کا عدد پہلا عدد ہے جسے دُوسرے عدد پر تقسیم کیا جا سکتا ہے۔ اِن تمام باتوں کے علاوہ بنیادی طور پر دو کا عدد تقسیم اور اختلاف کو ظاہر کرتا ہے۔
- سورج اور چاند، دن اور رات کو الگ الگ کرنے کا نشان ہیں۔

## تین

## الوہیت، الٰہی کاملیت اور غیر منقسم قدرت کا عدد

''پس تم جا کر سب قوموں کو شاگرد بناؤ اور اُن کو باپ اور بیٹے اور رُوح القُدس کے نام سے بپتسمہ دو۔ اور اُن کو یہ تعلیم دو کہ اُن سب باتوں پر عمل کریں جن کا میں نے تم کو حکم دیا اور دیکھو میں دُنیا کے آخر تک ہمیشہ تمہارے ساتھ ہوں۔'' (متی 28:19-20)

- **تیسرے دن کی تخلیق:** زمین، سمندر اور نباتات کو تخلیق کیا گیا۔
- تین کا عدد الٰہی کاملیت کو ظاہر کرتا ہے۔
- تین کا عدد استحکام کو ظاہر کرتا ہے۔
- تثلیث باپ، بیٹے اور رُوح القُدس پر مشتمل ہے۔
- وقت تین زمانوں میں منقسم ہے: ماضی، حال، مستقبل
- خُدا کی تین بنیادی صفات: قادرِ مطلق، ہمہ جا اور ہمہ دان ہیں۔ (مکاشفہ 19:6)

# چار

## زمین، تخلیق، ہواؤں اور موسم، الٰہی تخلیق کا عدد

''سب گوشت یکساں گوشت نہیں بلکہ آدمیوں کا گوشت اور ہے۔ چوپایوں کا گوشت اور۔ پرندوں کا گوشت اور ہے مچھلیوں کا گوشت اور۔'' (1-کرنتھیوں 39:15)

''تب اُس نے مجھے فرمایا کہ نبوت کر۔ تو ہوا سے نبوت کر اے آدم زاد اور ہوا سے کہہ خُداوند خدا یوں فرماتا ہے کہ اے دم تو چاروں طرف سے آ اور اِن مقتولوں پر پھونک کر زندہ ہو جائیں۔ (حزقی ایل 9:37)

- **چوتھے دن کی تخلیق**: سورج، چاند، اور ستاروں کو تخلیق کیا گیا۔
- زمین کے چار کونے ہیں: مشرق، مغرب، شمال، جنوب
- چار موسم ہیں: گرمی، سردی، بہار، خزاں
- خیمہ اجتماع کے چار سر پوش تھے۔
- دس حکموں میں چوتھا حکم پہلا حکم ہے جس کا تعلق زمین سے ہے۔ دُعا ربّانی میں چوتھا جملہ پہلا جملہ ہے جہاں زمین کا ذکر کیا گیا ہے۔
- ''اور چاروں ہواؤں کو آسمان کے چاروں کونوں سے عیلام پر لاؤں گا اور اُن چاروں ہواؤں کی طرف اُن کو پراگندہ کروں گا اور کوئی ایسی قوم نہ ہو گی جس تک عیلام کے جلاوطن نہ پہنچیں گے۔'' (یرمیاہ 36:49)
- ''اور اُن کی چاروں طرف پروں کے نیچے انسان کے ہاتھ تھے اور چاروں کے چہرے اور پر یوں تھے۔ (حزقی ایل 8:1)
- چار کے عدد کے کچھ دُوسرے حوالہ جات: (دانی ایل 6:7، زکریاہ 5:6، اعمال 11:10)
- اور عدن سے ایک دریا باغ کے سیراب کرنے کو نکلا اور وہاں سے چار ندیوں میں تقسیم ہوا۔ (پیدائش 10:2)
- ''تب نبوکدنضر بادشاہ سراسیمہ ہو کر جلد اُٹھا اور ارکانِ دولت سے مخاطب ہو کر کہنے لگا کیا ہم نے تین شخصوں کو بندھوا کر آگ میں نہیں ڈلوایا؟

اُنہوں نے جواب دیا کہ بادشاہ نے سچ فرمایا۔
اُس نے کہا دیکھو میں چار شخص آگ میں کھلے پھرتے ہیں دیکھتا ہوں اور اُن کو کچھ ضرر نہیں پہنچا اور چوتھے کی صورت اِلٰہ زادہ کی سی ہے۔'' (دانی ایل 3:24-25)

## پانچ

## صلیب، کفارہ اور فضل کا عدد

- **پانچویں دن کی تخلیق:** آسمان اور پانی کی جان دار چیزوں کو تخلیق کیا گیا۔
- داؤد نے جاتی جولیت سے لڑنے کے لیے پانچ چکنے چکنے پتھر لیے۔(1-سموئیل 17:40)
- **پانچ طرح کی خدمتیں ہیں:** رسول، نبی، مبشر، چرواہا اور اُستاد۔(افسیوں 4:11-13)
- مسح کرنے کا پاک تیل پانچ اشیا کا مرکب تھا۔(خروج 30:23-25)
- **انسانوں کے لیے خُدا کی پانچ نعمتیں:** مسیحیت، بے انتہا محبت، رحم، مہربانی، اور خُدا کی طرف سے انسان پر اُن کی مرضی کا ظہور۔

## چھ

## انسان کا ظہور، حیوان، شیطان، بشریت اور بدن کا عدد

- **چھٹے دن کی تخلیق:** زمین کی جان دار چیزوں اور انسان کو خلق کیا گیا۔
- انسان کو چھٹے دن خلق کیا گیا۔(پیدائش 1:24-31)
- انسان ہفتے کے چھ دن کام کرتا۔
- سانپ کو چھٹے دن تخلیق کیا گیا۔(پیدائش 1:24-31)
- چھٹا حکم ''تو خون نہ کرنا''۔ (خروج 20:13)
- بائبل میں چھ کا عدد واضح طور پر انسان کا عدد ہے۔(پیدائش 1:26)
- انسان کے لیے چھ الفاظ استعمال کیے گئے ہیں۔

(ADAM, ISH, ENOSH, GEHVER, ANTHROPPOS, ANAR)

- مکاشفہ میں حیوان کا عدد 666 ہے۔(مکاشفہ 13:18)
- مخالف مسیح کا عدد 36= 6 x 6 ہے۔
- غور کریں جب ہم مندرجہ ذیل اعداد کو جمع کریں گے =

666= (1+2+3+4+5...........32+33+34+35+36)

## سات

## کاملیت، تکمیل، الٰہی عرصے اور دَور کا عدد

- خُدا نے اپنے تخلیق کے کام کو ساتویں دن ختم کیا اور آرام کیا۔(پیدایش 2:1-2)
- یشوع کی کتاب میں اسرائیل نے یریحو کے شہر کے چوگرد چھ دن ایک ایک چکر لگایا اور ساتویں دن اُنھوں نے سات چکر لگائے۔ جب اُنھوں نے چکر لگا لیے تو اُنھوں نے نرسنگے پھونکے اور چلائے اور یریحو کی دیواریں گر گئیں۔ (یشوع 6:1-27)
- **ساتویں دن کی تخلیق:** ساتویں دن خُدائے خلق نے آرام کیا۔
- دسویں احکام کا ساتواں حکم ''نہ'' سے شروع ہوتا ہے۔
- دھنک میں سات رنگ ہوتے ہیں۔
- متی کی کتاب میں سات تمثیلات ہیں اور کلیسیا کے ساتھ سات ہی وعدوں کا ذکر ہے۔
- مکاشفہ کی کتاب میں مندرجہ ذیل چیزوں کا ذکر سات مرتبہ ہوا ہے۔
- فرشتے، آفتیں، شمع دان، لہریں، کلیسیائیں، رُوحیں، سر، گرجیں، سینگ، مخلوق کی گرج، پہاڑ، نرسنگے، شیشے اور چراغ۔
- **عبرانیوں کی کتاب میں سات ''ابدی'' چیزوں کا ذکر ہوا ہے۔**

1) ابدی کاہن (عبرانیوں 6:1)

2) ابدی نجات (عبرانیوں 9:1)

3) ابدی عدالت (عبرانیوں 2:6)

4) ابدی خلاصی (عبرانیوں 12:9)

5) ازلی رُوح (عبرانیوں 14:9)

6) ابدی میراث (عبرانیوں 15:9)

7) ابدی عہد (عبرانیوں 20:13)

- **یسوع نے صلیب پر سات کلمات کہے۔**

1۔"یسوع نے کہا اے باپ! اِن کو معاف کر کیونکہ یہ جانتے نہیں کہ کیا کرتے ہیں۔" (لوقا 34:23)

2۔اُس نے اُس سے کہا میں تجھ سے سچ کہتا ہوں کہ آج ہی تو میرے ساتھ فردوس میں ہوگا۔
(لوقا 43:23)

3۔اور تیسرے پہر کے قریب یسوع نے بڑی آواز سے چلا کر کہا ایلی۔ایلی۔لما شبقتنی ؟
یعنی اے میرے خُدا! اے میرے خُدا! تو نے مجھ کیوں چھوڑ دیا؟ (متی 46:27)

4۔یسوع نے اپنی ماں اور اُس شاگرد کو جس سے محبت رکھتا تھا پاس کھڑے دیکھ کر ماں سے کہا کہ اے عورت! دیکھ تیرا بیٹا یہ ہے۔(یوحنا 26:19)

5۔اِس کے بعد جب یسوع نے جان لیا کہ اب سب باتیں تمام ہوئیں تا کہ نوشتہ پورا ہو تو کہا کہ میں پیاسا ہوں۔(یوحنا 28:19)

6۔پس جب یسوع نے وہ سرکہ پیا تو کہا کہ تمام ہوا اور سر جھکا کر جان دے دی۔(یوحنا 30:19)

7۔پھر یسوع نے بڑی آواز سے پکار کر کہا اے باپ! میں اپنی رُوح تیرے ہاتھوں میں سونپتا ہوں اور یہ کہہ کر دم دے دیا۔(لوقا 46:23)

## آٹھ

### نئے آغاز کا عدد

یہ اسرائیل کے ساتھ خدا کے عہد کا نشان تھا کہ ہر لڑکے کا ختنہ جب وہ آٹھ روز کا ہو کیا جائے۔
(پیدایش 12-10:17)

جب خُدا زمین پر پانی کا بڑا طوفان لایا تو اُس نے آٹھ لوگوں کو بچایا یعنی نوح اور اُس کا خاندان۔اور اُس نے کشتی کے وسیلہ سے نیا آغاز کیا۔

بہت سے لوگوں کا خیال ہے کہ جدید رسالتی تحریک کا آغاز 1988 میں ہوا۔یہ مسیح کے بدن کے نئے آغاز کا وقت تھا۔

- یہ نئے زمانہ کے آغاز کا نشان ہے۔
- خُدا نے ابرہام کے ساتھ آٹھ عہد باندھے۔
- آٹھویں دن ختنہ کیا جاتا تھا۔
- آٹھ نئی زندگی اور جی اُٹھنے کو بھی ظاہر کرتا ہے۔
- کشتی کے ذریعے آٹھ لوگوں کو بچایا گیا۔
- داؤد یسی کا آٹھواں بیٹا تھا جس نے ساؤل بادشاہ کے بعد شخصی حکومت کا آغاز کیا۔ (1-سموئیل 16:7-13)
- آٹھ جانیں نوح کی کشتی کے وسیلہ سے بچائی گئیں۔(1-پطرس 3:18-20)
- آٹھ سات میں ایک جمع کرنے سے بنتا ہے۔کاملیت کو اتحاد میں شامل کرنے سے ایک نئے دور کا آغاز ہوتا ہے۔

## نو

## انجام، تکمیل، تشکیل، تخلیقِ نو، پختگی، نشو و نما، عدالت اور نجات کا عدد

- رُوح کی نو نعمتیں ہیں۔حکمت کا کلام، علمیت کا کلام، ایمان، شفا، معجزات، نبوت، رُوحوں کا امتیاز، طرح طرح کی زبانیں، زبانوں کا ترجمہ۔(1-کرنتھیوں 12:8-10)
- رُوح کے نو پھل ہیں۔محبت، خوشی، اطمینان، تحمل، مہربانی، نیکی، ایمان داری، حلم، پرہیزگاری۔ (گلتیوں 5:22-23)
- دان کا مطلب منصف ہے۔نو کا عدد انجام یا عدالت کو ظاہر کرتا ہے۔
- نو کوڑھی تھے جو شفا حاصل کر کے چلے گئے مگر اُن میں صرف ایک کوڑھی واپس آیا۔جب کہ دُوسرے نو

واپس نہ آئے۔(لوقا 17:11-19)

- نو کا عدد دس کے عدد کی طرح مکمل عدد نہیں۔تاہم اِسے مکمل ہونے میں ایک اور عدد کی ضرورت ہوتی ہے۔پس نو کسی چیز کے انجام یا اختتام کو ظاہر کرتا ہے۔
- جب ایک عورت حاملہ ہوتی ہے تو وہ نو ماہ تک بچہ اپنے پیٹ میں رکھتی ہے اُس کے بعد اُسے جنم دیتی ہے۔
- یونانی کے نو الفاظ ہیں جو اُس لفظ (dikay) سے ماخذ ہیں جس کا ترجمہ عدالت ہے۔اُن میں سے ہر لفظ کلام مقدس میں نو مرتبہ آیا ہے۔
  - ابوسوس (abussos): اتھاہ گڑھا
  - اسیبی (asebee): بے دینی
  - اسیلگیہ (aselgeia): شہوت پرستی
  - اسٹراپی (astrapee): بجلی

دس

## حکومت ، قانون ، خالق ، خُدا کے الٰہی قانون اور کاملیت کا عدد

- مصریوں پر دس آفتیں نازل ہوئیں۔(خروج 14:9)
- خیمہ اجتماع کی بنیاد 10x 10 چاندی کے ستونوں سے بنائی گئی۔
- آمدنی کا دسواں حصہ دہ یکی ہوتا ہے۔دس کا عدد الٰہی آمدنی اور اِس کے گونا گوں عناصر کا عدد ہے۔
- بائبل مقدس میں دس کے عدد کا ذکر مختلف جگہوں پر ہوا ہے۔(دس احکام، دس آفتیں، دس کوڑھی، دس کنواریاں، دانی ایل کی دس التجائیں)
- خُدا نے انسانوں کے لیے بہ طور شریعت دس احکام دیئے۔(خروج 20:1-26، 28:34، استثنا 13:4، 4:10)
- یسوع نے یوحنا کی انجیل میں دس دفعہ ''میں ہوں'' کہا۔

1۔زندگی کی روٹی میں ہوں۔(یوحنا 35:6)

2۔جوروٹی آسمان سے اُتری وہ میں ہوں۔(یوحنا 41:6)

3۔میں ہوں وہ زندگی کی روٹی جو آسمان سے اُتری۔(یوحنا 51:6)

4۔دُنیا کا نور میں ہوں۔(یوحنا 12:8)

5۔میں خود اپنی گواہی دیتا ہوں۔(یوحنا 18:8)

6۔بھیڑوں کا دروازہ میں ہوں۔(یوحنا 9,7:10)

7۔اچھا چرواہا میں ہوں۔(یوحنا 14:10)

8۔قیامت اور زندگی میں ہوں۔(یوحنا 25:11)

9۔راہ اور حق اور زندگی میں ہوں۔(یوحنا 6:14)

10۔انگور کا حقیقی درخت میں ہوں۔(یوحنا 1:15)

## گیارہ

## ابتری، لاقانونیت، مخالفِ مسیح، مکاشفہ اور اچھے گواہ کا عدد

''اور وہ دس سینگ دس بادشاہ ہیں جو اُس سلطنت میں برپا ہوں گے اور اُن کے بعد ایک اور (گیارھواں) برپا ہوگا اور وہ پہلوں سے مختلف ہوگا اور تین بادشاہوں کو زیر کرے گا۔اور وہ حق تعالیٰ کے خلاف باتیں کرے گا اور حق تعالیٰ کے مقدسوں کو تنگ کرے گا اور مقررہ اوقات وشریعت کو بدلنے کی کوشش کرے گا اور وہ ایک دَور دَوروں اور نیم دَور تک اُس کے حوالہ کیے جائیں گے۔تب عدالت قائم ہوگی اور اُس کی سلطنت اُس سے لے لیں گے کہ اُسے ہمیشہ کے لیے نیست ونابود کریں۔''
(دانی ایل 25-24:7)

- یہ عدد بے ترتیبی اور عدالت کا عدد ہے۔
- گیارہ کے عدد میں اگر ایک عدد کا اضافہ کر دیا جائے تو یہ حکومتی کاملیت کا عدد بن جاتا ہے۔
- یوسف یعقوب کا گیارھواں بیٹا تھا۔(پیدائش 26-22:49)
- یعقوب اپنے گیارہ بیٹوں کو لے کر اپنے بھائی کو دیکھنے گیا۔(پیدائش 22:32)
- اِس عدد میں ایک عدد زائد طلب اور زائد تقسیم ہے۔

- یہ مثالِ تغیر (Paradigm Shifts) کا عدد ہے۔ گیارہ ایک عارضی عدد ہے اور الٰہی حکومت کی تاکید کا عدد ہے۔ (اعمال 1:26)
- یسوع نے اپنے گیارہ گھنٹے فارغ رہنے والے شاگردوں کو بھی ڈھونڈ لیا۔ (متی 20:6-9)
- یسوع مسیح بائبل مقدس میں اپنے شاگردوں پر گیارہ دفعہ ظاہر ہوا اور گیارہ شاگرد گلیل کے اُس پہاڑ پر گئے جو یسوع نے اُن کے لیے مقرر کیا تھا۔ (متی 28:16)
- بحرِ قلزم کی آفت مصریوں پر خدا کی گیارھویں آفت تھی۔ ''اور پانی پلٹ کر آیا اور اُس نے رتھوں اور سواروں اور فرعون کے سارے لشکر کو جو اسرائیلیوں کا پیچھا کرتا ہوا سمندر میں گیا تھا غرق کر دیا اور ایک بھی اُن میں سے باقی نہ چھوٹا۔'' (خروج 14:28)

## بارہ

## الٰہی کاملیت ، رسالتی تکمیل ، الٰہی اور رسالتی حکومت کا عدد

- اسرائیل کے بارے قبیلے تھے۔ (خروج 28:21)
- یسوع نے بارہ شاگردوں کا چناؤ کیا۔ (متی 10:2-4)
- الٰہی اور رسالتی حکومت کا عدد۔
- بارہ الٰہی عہد، قدرت اور اختیار کا عدد ہے۔
- بارہ خُدا کے عہد اور خصوصاً شاگردوں کی تعداد کا عدد ہے۔ (2- سلاطین 9:29 ، یرمیاہ 1:3، 39:2-3)
- بارہ الٰہی کاملیت اور خلق خُدا کے ماتحت انسانی اختیار کا عدد ہے۔
- بنی اسرائیل کو ایلیم میں پانی کے بارہ چشمے اور کھجور کے ستر درخت ملے جہاں اُنھوں نے اپنے خیمے لگائے۔ (خروج 15:27)
- بارہ الٰہی کاملیت اور خلق خُدا کے ماتحت انسانی اختیار کو ظاہر کرنے کا عدد ہے۔
- بارہ ایک کامل عدد ہے۔ تین الٰہی کاملیت ، سات رُوحانی کاملیت ، دس عددی کاملیت اور بارہ حکومتی کاملیت کا عدد ہے۔

- اسرائیل کے بارہ قبیلے ،یسوع مسیح کے بارہ رسول اور شاگرد ، آسمانی یروشلیم کی بارہ بنیادیں ، بارہ دروازے، بارہ موتی ،اور بارہ فرشتے ہیں۔ نئے یروشلیم کی پیمایش 12000 گز ہے، جبکہ اُس کی شہرپناہ 144 (12x12) ہے۔(مکاشفہ 21:16-17)

## تیرہ

## بغاوت، برگشتگی اور ارتداد کا عدد

''بارہ برس تک وہ کدرلاعمر کے مطیع رہے پر تیرھویں برس انہوں نے سرکشی کی''۔(پیدایش 14:4)

بائبل مقدس میں تیرہ کا عدد سب سے پہلے اِسی حوالے میں نظر آتا ہے،اِسی سے اِس کی تشریح کا معیار قائم کیا جاتا ہے۔

- بغاوت کا عدد۔
- ارمتیاہ تیرھواں شاگرد تھا۔

# ہر روز کے لیے کلامِ مقدس کے حوالہ جات

جب ہم یسوع مسیح میں چلتے ہیں تو ہمارا ہر دن دُوسرے دن سے مختلف ہوتا ہے۔ نیچے دیئے گئے عنوانات آپ کی مدد کریں گے کہ آپ کلامِ مقدس کا فوری کھوج لگائیں اور اُس سے ترو تازہ ہو سکیں خصوصاً جب آپ کو زندگی کے کچھ مخصوص حالات سے سامنا ہو اور آپ کو کلامِ خُدا کی بہت ضرور ہو۔

''شریعت کی یہ کتاب تیرے منہ سے نہ ہٹے بلکہ تجھے دن اور رات اِسی کا دھیان ہو تا کہ جو کچھ اِس میں لکھا ہے اُس سب پر تو احتیاط کر کے عمل کر سکے کیونکہ تب ہی تجھے اقبال مندی کی راہ نصیب ہو گی اور تو خوب کامیاب ہو گا۔ کیا میں نے تجھ کو حکم نہیں دیا؟ سو مضبوط ہو جا اور حوصلہ رکھ خوف نہ کھا اور بے دل نہ ہو کیونکہ خداوند تیرا خُدا جہاں جہاں تو جائے تیرے ساتھ رہے گا۔'' (یشوع 1:8-9)

| | | |
|---|---|---|
| 1 | محبت کرنے کی قابلیت | (زبور 116) |
| 2 | بندگی | (حزقی ایل 43) |
| 3 | بندگی | (پیدایش 4) |
| 4 | بندگی | (مرقس 11) |
| 5 | آمد | (یسعیاہ 9) |
| 6 | خُدا تک رسائی | (اعمال 1) |
| 7 | صعود | (اعمال 1) |
| 8 | بیداری | (زبور 147) |
| 9 | فضل سے معموری | (1- تیمتھیس 1) |
| 10 | خُدا کے لیے استعمال ہونا | (زبور 138) |
| 11 | مسیح کی مانند ہونا | (رومیوں 12) |
| 12 | کھانے سے پہلے | (امثال 13) |
| 13 | پاک عشا سے پہلے | (یوحنا 1) |

| | | |
|---|---|---|
| 14 | کلماتِ برکت | (خروج 19) |
| 15 | کلماتِ برکت | (احبار 19) |
| 16 | خُدا کا جشن | (یشوع 24) |
| 17 | خُدا کے فرزند | (1-تواریخ 4) |
| 18 | خُدا کے فرزند | (2-تواریخ 1) |
| 19 | پاک صاف کرنا | (یشوع 7) |
| 20 | تسلی | (نوحہ 3) |
| 21 | اقرار | (عزرا 10) |
| 22 | اقرار | (احبار 16) |
| 23 | اقرار | (زبور 51) |
| 24 | اطمینان | (اعمال 26) |
| 25 | حوصلہ افزائی | (استثنا31،یشوع1،10) |
| 26 | بھروسا | (حبقوق 2) |
| 27 | راہنمائی | (امثال 3) |
| 28 | فہم وفراست | (یرمیاہ 8) |
| 29 | الٰہی نور | (میکاہ 7) |
| 30 | موثر خدمت | (2- کرنتھیوں 12) |
| 31 | حوصلہ افزائی کی رُوح | (امثال 16) |
| 32 | تخلیق سے لطف اندوز ہونا | (پیدایش 2) |
| 33 | خوشی کا تجربہ | (زبور 65) |
| 34 | ایمان | (یسعیاہ 65) |
| 35 | رُوح کا جوش | (واعظ 8) |
| 36 | معافی | (گنتی 21) |

| 37 | خُدا کی مرضی کو پورا کرنا | (پیدائش 39) |
|---|---|---|
| 38 | خُدا کی برکت | (استثنا 24) |
| 39 | خُدا کی برکت | (گنتی 6) |
| 40 | خُدا کی تسلی | (یرمیاہ 31) |
| 41 | خُدا کی بزرگی | (ایوب 37) |
| 42 | خُدا کا رحم | (1- سموئیل 7) |
| 43 | خُدا کے خادم | (دانی ایل 3) |
| 44 | خُدا کی قوت | (یوناہ 2) |
| 45 | خُدا کی محافظت | (1- کرنتھیوں 11) |
| 46 | خُدا کی محافظت | (2- کرنتھیوں 14) |
| 47 | خُدا کی سچائی | (نحمیاہ 13) |
| 48 | مبارک جمعہ | (لوقا 23) |
| 49 | شکرگزاری | (پیدائش 9) |
| 50 | خدا کی بلاہٹ کے لیے شکرگزاری | (لوقا 5) |
| 51 | عظیم محبت | (غزل الغزلات 8) |
| 52 | راہنمائی | (استثنا 30) |
| 53 | راہنمائی | (ایوب 12) |
| 54 | راہنمائی | (یوحنا 14) |
| 55 | مقدس زندگی | (ملاکی 2) |
| 56 | رُوح القدس | (اعمال 2) |
| 57 | رُوح القدس کا ظہور | (ططس 3) |
| 58 | اُمید | (1- تھسلنیکیوں 4) |
| 59 | خدا کا اشتیاق | (زبور 27) |

| 60 | نوراوربندگی | (مکاشفہ 1, 11) |
|---|---|---|
| 61 | رُوح القدس کا بسیرا | (1-سلاطین 8) |
| 62 | راہنماؤں کے لیے شفاعت | (خروج 3) |
| 63 | خُدا کا علم | (ایوب 28) |
| 64 | ابدی زندگی | (1-یوحنا 5) |
| 65 | تازیست راہنمائی | (زکریاہ 10) |
| 66 | خُدا کے لیے جینا | (فلپیوں 1) |
| 67 | اشتیاق اور بھروسا | (اعمال 9, 16) |
| 68 | محبت | (غزل الغزلات 2) |
| 69 | خدا کی محبت | (احبار 25) |
| 70 | دُوسروں سے محبت کرنا | (کلسیوں 2) |
| 71 | رحم | (یرمیاہ 15) |
| 72 | رحم | (لوقا 18) |
| 73 | رحم اور علم | (ہوسیع 6) |
| 74 | خدا کی عقل | (خروج 25) |
| 75 | صبح | (زبور 5) |
| 76 | صبح کی دُعائیں | (زبور 92) |
| 77 | فرمان برداری | (متی 16) |
| 78 | نذر کی گزارشیں | (پیدائش 18) |
| 79 | ظلم | (قضاۃ 3) |
| 80 | ظلم | (امثال 29) |
| 81 | ہمارا خالق | (زبور 8) |
| 82 | ہماری اِس دُنیا سے روانگی | (2-سلاطین 2) |

| 83 | ہمارے دشمن | (متی 5) |
| --- | --- | --- |
| 84 | ہماری زیارت | (عاموس 5) |
| 85 | معافی | (1-سموئیل 1) |
| 86 | بچوں کے لیے اُن کے والدین | (لوقا 8) |
| 87 | امن | (1-سموئیل 30) |
| 88 | ثابت قدمی | (گنتی 33) |
| 89 | راست بازوں کی یاد اور ثابت قدمی | (عبرانیوں 12,10) |
| 90 | غریب اور مظلوم | (یسعیاہ 25) |
| 91 | جی اُٹھنے کے لیے حمد و تعریف | (متی 27) |
| 92 | جی اُٹھنے کے لیے حمد و تعریف | (متی 28) |
| 93 | حفاظت | (خروج 14) |
| 94 | خالص دل | (احبار 6) |
| 95 | تازگی | (1-سلاطین 17) |
| 96 | تازگی | (1-سلاطین 22) |
| 97 | تازگی | (1-سموئیل 1) |
| 98 | قید سے رہائی | (حزقی ایل 11) |
| 99 | ڈر سے رہائی | (آستر 4) |
| 100 | یادگاری | (استثنا 9) |
| 101 | تجدید | (2-سلاطین 12) |
| 102 | تجدید | (عزرا 1) |
| 103 | سمجھ کی تجدید | (یسعیاہ 55) |
| 104 | توبہ | (زکریاہ 2) |
| 105 | آزمائش کا مقابلہ | (پیدائش 4) |

| 106 | خدا کی حضوری میں لوٹ جانا | (یرمیاہ 50) |
|---|---|---|
| 107 | راست باز بادشاہ | (یرمیاہ 23) |
| 108 | ہماری دوڑ | (2- تیمتھیس 4) |
| 109 | مقدس اور محبت کرنے والا دل | (1- کرنتھیوں 4 13) |
| 110 | منتشر اور کھوئے ہوئے | (روت 2) |
| 111 | پہلے خدا کو تلاش کرنا | (مرقس 8) |
| 112 | خود فراموشی | (ایوب 1) |
| 113 | ضبطِ نفس | (گنتی 3) |
| 114 | خُدا کی خدمت کرنا | (رومیوں 6) |
| 115 | مسیح کے دُکھوں میں شریک ہونا | (متی 20) |
| 116 | مسیح کے دکھوں میں شریک ہونا | (یوحنا 19) |
| 117 | خُدا کی محبت کو ظاہر کرنا | (1- سموئیل 1) |
| 118 | نیند | (مرقس 4) |
| 119 | معاشرتی دردمندی | (یسعیاہ 3) |
| 120 | تسلی کی رُوح | (1- پطرس 5) |
| 121 | رُوحانی ہتھیار | (افسیوں 6) |
| 122 | ثابت قدم دل | (یشوع 12 ) |
| 123 | استحکام | (پیدایش 22) |
| 124 | اپنی صلیب اُٹھانا | (لوقا 14) |
| 125 | شکرگزاری | (1- تواریخ 17) |
| 126 | شکرگزاری | (2- تواریخ 31) |
| 127 | شکرگزاری | (یوایل 2) |
| 128 | شکرگزاری | (زبور 19) |

| | | |
|---|---|---|
| 129 | رد کیے ہوئے | (متی 25) |
| 130 | تھکے ماندے ہوئے | (1۔سموئیل 21) |
| 131 | ماتم کرنے والے | (1۔سموئیل 1) |
| 132 | بیماری کے وقت | (2۔سلاطین 20) |
| 133 | ایذارسانی کے وقت | (نحمیاہ 4) |
| 134 | ماضی کو بدلنا | (قضاۃ 16) |
| 135 | آزمائش | (متی 10) |
| 136 | خُدا کے کلام کو سمجھنا | (استثنا 8) |
| 137 | خُدا کی نظر میں اپنی قدر کو سمجھنا | (یسعیاہ 43) |
| 138 | جاگتے رہنا | (دانی ایل 12) |
| 139 | تکان اور بدخواہی | (واعظ 2) |
| 140 | سمجھ | (1۔سلاطین 3) |
| 141 | کلیسیا کا کام | (لوقا 1) |
| 142 | پرستش | (پیدائش 32) |
| 143 | ہمارے درمیانی مسیح کی پرستش | (عبرانیوں 2) |
| 144 | خُدا کی پرستش | (یعقوب 5) |

# رُوح القدس میں دُعا

''اِن باتوں کے بعد جو میں نے نگاہ کی تو کیا دیکھتا ہوں کہ ہر ایک قوم اور قبیلہ اور اُمت اور اہل زبان کی ایک ایسی بڑی بھیڑ جسے کوئی شمار نہیں کر سکتا سفید جامے پہنے اور کھجور کی ڈالیاں اپنے ہاتھوں میں لیے ہوئے تخت اور برّہ کے آگے کھڑی ہے۔ اور بڑی آواز سے چلا چلا کر کہتی ہے کہ **نجات ہمارے خُدا کی طرف سے ہے جو تخت پر بیٹھا ہے اور برّہ کے طرف سے**۔ اور سب فرشتے اُس تخت اور بزرگوں اور چاروں جان داروں کے گرداگرد کھڑے ہیں۔ پھر وہ تخت کے آگے منہ کے بل گر پڑے اور خُدا کو سجدہ کر کے۔ کہا آمین۔ حمد اور تمجید اور حکمت اور شکر اور عزت اور قدرت اور طاقت ابدالآباد ہمارے خُدا کی ہو۔ آمین۔''

(مکاشفہ 7:9-12)

# رُوح القُدُس میں دُعا



''جس کے کان ہوں وہ سُنے کہ رُوح کلیسیاؤں سے کیا فرماتا ہے۔
جو غالب آئے میں اُسے پوشیدہ من میں سے دُوں گا اور ایک سفید پتھر دُوں گا۔ اُس پتھر پر ایک نیا نام
لکھا ہوا ہوگا جسے اُس کے پانے والے کے سوا کوئی نہ جانے گا۔''

(مکاشفہ 2:17)

# مترجم کی ترجمہ شُدہ کُتب

۱۔ عورت کوالزام مت دوں
۲۔ روح القدس میں دُعا
۳۔ پاک دامن عورت
۴۔ استحکام
۵۔ اکیسویں صدی میں بچوں کی خدمت کی دوبارہ سے وضاحت
۶۔ ہمارا حیرت انگیز خُدا
۷۔ قوت سے بھریں
۸۔ تفہیم ولادت المسیح
۹۔ آئیوی کی مہم جوئی اور خُدا
۱۰۔ پاور کلبز تربیتی کتابچہ
۱۱۔ بچوں کو دُعا کرنے دیں
۱۲۔ مخلصی اور نجات
۱۳۔ رُوحانی جنگ
۱۴۔ دُعا اور روزہ
۱۵۔ ارشادِ اعظم
۱۶۔ مسیحی کردار
۱۷۔ عملی منادی
۱۹۔ تعارف مطالعہ بائبل
۲۰۔ ایک سے چالیس تک بائبلی اعداد کے معانی
۲۱۔ الٰہی محبت اور معافی
۲۲۔ خُدا کو جاننا
۲۳۔ سب چیزوں کی بحالی
۲۴۔ قیامت کا مقصد
۲۵۔ آمدِ ثانی کے قوانین
۲۶۔ ایمان کے سفر کی بیاض

# مترجم کے بارے میں



آپ ۲۸ دسمبر ۱۹۸۴ء کو گوجرانوالہ کے ایک گاؤں آٹاوہ میں پیدا ہوئے۔ آپ نے ابتدائی تعلیم گورنمنٹ ہائی سکول آٹاوہ سے حاصل کی۔ میٹرک کرنے کے بعد پاکستان آرمی کے شعبہ الیکٹریکل مکینیکل انجینئرنگ (EME) میں بہ طور وہیکل مکینک شمولیت اختیار کی۔ پاکستان آرمی میں رہتے ہوئے اپنی پیشہ ورانہ خدمت کے ساتھ ساتھ اپنے تعلیمی سفر کو بھی جاری رکھا۔ وہاں رہتے ہوئے آپ نے ایف۔اے، بی۔اے، ایم۔اے (اُردو، تاریخ)، بی۔ایڈ، اور ایم۔ایڈ کی ڈگریاں مکمل کیں۔ ۲۰۲۲ء میں آپ نے یونی ورسٹی آف سیالکوٹ سے اُردو میں ایم فل کی ڈگر مکمل کی۔

آرمی میں رہتے ہوئے آپ نے اپنی مسیحی تعلیم کے سفر کو بھی جاری رکھا۔ آپ نے پاکستان بائبل کارسپانڈنس سکول سے انگریزی اور اُردو بائبل کورسز مکمل کیے، گوجرانوالہ تھیولاجیکل سیمنری (پریسبیٹیرین سکول آف ڈسٹنٹ لرننگ) سے ڈپلومہ آف تھیالوجی، فیتھ تھیولاجیکل سیمنری گوجرانوالہ سے بی۔ٹی۔ایچ، ایم۔ڈیو، اور ڈاکٹر آف منسٹری کی ڈگریاں مکمل کیں۔ اس کے علاوہ آپ نے بچوں کی تربیت کا آن لائن کورس (SSCM) امریکہ سے مکمل کیا۔

مارچ ۲۰۲۰ء میں آپ کی خدمات کا اعتراف کرتے ہوئے امریکہ کے ایک بائبل کالج نے آپ کو ڈاکٹر آف ڈونٹی کی اعزازی ڈگری سے نوازا۔ آپ کلائمب انسٹیٹیوٹ پاکستان کے پریزیڈنٹ اور وننگ سولز سکول آف تھیالوجی کے پرنسپل کی خدمات بھی سرانجام دے رہے ہیں۔ جہاں پر پورے پاکستان سے طلبا و طالبات خط و کتابت کے ذریعے بائبل کی تعلیم حاصل کر رہے ہیں۔ آپ ورلڈ شیپرز کلب کے ایمبسڈر کی ذمہ داری بھی سرانجام دے رہے ہیں۔ جس میں بچوں کے لیے ماہانہ دُعائیہ کیلنڈر ترتیب دیئے جاتے ہیں اور اُن کو پاکستان کے مختلف شہروں میں تقسیم کیا جاتا ہے۔

آرمی میں رہتے ہوئے آپ نے جسمانی تربیت کا سرٹیفکیٹ (PACES) مکمل کیا۔ اِس کے علاوہ آپ نے نسٹ (NUST) یونیورسٹی سے ملحق الیکٹریکل مکینیکل انجینئرنگ کالج اسلام آباد سے ٹینک الضرار (Al-Zarar) کی خصوصی تربیت حاصل کی۔

۲۰۰۵ء میں آرمی کی سروس کے دوران آپ کی زندگی میں ایک حادثہ پیش آیا جس کی وجہ سے آپ نے اپنی زندگی خُداوند کو دے دی۔ ۲۰۰۹ء میں آپ کی مخصوصیت بہ طور مبشر پاسٹر کنگ سلے (انگلینڈ) نے کی اور آپ نے اپنے خدمتی سفر کا آغاز کر دیا۔

۱۶ اکتوبر ۲۰۰۹ء میں آپ کی شادی اپنی خالہ زاد سے ڈسکہ میں ہوئی۔ آپ کی بیوی پیشہ کے لحاظ سے ڈاکٹر ہیں۔ خُدا نے آپ کو دو خوبصورت بیٹیوں (جینفر فیاض اور جیسیکا فیاض) اور ایک بیٹے ابرہام یشوع سے نوازا ہے۔

۲۰۱۲ء میں آپ نے وننگ سولز فار کرائسٹ منسٹریز کا آغاز کیا۔ ۲۰۱۵ء میں آپ نے آرمی کی سروس کو خیر باد کہہ کر کل وقتی خدمت کا فیصلہ کیا۔ اب آپ بائبل اور مسیحی لٹریچر کی مفت تقسیم، بائبل سکول، سنڈے سکول، تعلیم بالغاں برائے خواتین، فری میڈیکل کیمپ، مسیحی بچیوں کے لیے سلائی اور پارلر کی تربیت اور یتیم بچوں کے لیے مفت تعلیم جیسی خدمات سرانجام دے رہے ہیں۔

آپ دی گڈ شیپرڈ سکول کے پرنسپل ہیں۔ جہاں مسیحی بچوں کے لیے تعلیم و تربیت کا عمدہ بندوبست کیا جاتا ہے۔ یہاں مسیحی بچوں کو دُنیاوی تعلیم کے ساتھ ساتھ ٹھوس بائبلی تعلیم سے بھی لیس کیا جاتا ہے۔ آپ کی زندگی کا مقصد مسیحی قوم کے بچوں کو رُوحانی اور معاشرتی طور پر اپنے پاؤں پر کھڑا کرنا اور بالغ بنانا ہے۔

# رُوحُ القُدُس میں دُعا

رُوح القدس ہمارے ساتھ مل کر دُعا کرتا ہے، کیوں کہ وہ خُدا کی عقل کو جانتا ہے۔ پوری بائبل مقدس میں جب بھی خُدا نے کلام کیا وہ ہمیشہ تخلیقی تھا اور اُس نے ہمیشہ اپنے آپ، اپنے مقاصد اور اپنی راہوں کے بارے میں ظاہر کیا۔ ہم بڑی تیزی سے اُس کی دُوسری آمد کے قریب جا رہے ہیں، میرا ایمان ہے کہ خُدا ہماری زندگیوں کے لیے اپنے مقصد، مقام، تدابیر اور منصوبے کو ظاہر کرنا چاہتا ہے۔ لیکن ہمیں اِن چیزوں کو اپنی زندگی میں حاصل کرنے کے لیے لازماً پُرجوش دُعا کے ذریعے اُس کے شراکت دار بننے کی ضرورت ہے۔ جیسے اعمال کی کتاب میں لکھا ہے، ''لیکن ہم تو دُعا میں اور کلام کی خدمت میں مشغول رہیں گے۔'' (اعمال 6:4)

یہ عبادتی دُعائیہ کتاب رُوح القُدس سے تحریک یافتہ بادشاہی فہم و ادراک سے پُر دُعاؤں کی تفصیل فراہم کرتی ہے۔ صرف دُعا نہ کریں بلکہ سمجھ کے ساتھ دُعا کریں۔ ہم کیسے دُعا کرتے ہیں یہی اِس بات کا تعین کر سکتا ہے کہ ہماری کون سی دُعاؤں کا فوری جواب ملے گا۔ مجھے یقین ہے کہ فتح آپ انتظار کر رہی ہے۔

دُعا خُدا کی عقل کو ظاہر کرتی ہے
دُعا ہمارے طرزِ خیال کو نیا کرنے میں مدد دیتی ہے
دُعا ہمیں اپنے خالق کے سامنے عاجز بناتی ہے
دُعا ہمیں بادشاہی مقاصد کے لیے رُوحانی طور پر بیدار رکھتی ہے
دُعا ہمیں خُداوند یسوع مسیح کی دُوسری آمد کے لیے تیار کرتی ہے



پیشہ کے اعتبار سے میتھیو ایک بیمہ کار ہیں جو بنکاری کے میدان میں تیس سال کا تجربہ رکھتے ہیں آپ مختلف بنکوں میں فارمروائس پریذیڈنٹ اور چیف فنانس آفیسر بھی رہ چکے ہیں۔ آپ نے فنانس میں ایم۔ بی۔ اے کی ڈگری حاصل کی ہے۔ آپ امریکہ کے مختلف بنکوں اور مالیاتی اداروں میں بھی اپنی خدمات سرانجام دے چکے ہیں۔ رُوحانی اعتبار سے آپ نے اپنی خدمت کا آغاز بارہ سال کی عمر میں کیا اور اُس وقت سے آپ کے کان خُدا کی آواز کو سننے پر لگے ہوئے ہیں۔

1995ء سے آپ بہ طور پاسبان خدمت کر رہے اور ایک منسٹری کی قیادت کر رہے ہیں۔ آپ بہ طور مبشر، مصنف، واعظ اور ریڈیو پر قوموں کو خُدا کے کلام کی منادی کر رہے ہیں۔ آپ جیز زان دی ہاؤس منسٹریز کے بانی ہیں۔ آپ اخیر زمانہ میں قوموں کو بر وقت خُداوند یسوع مسیح کا پیغام دینے والے اور سچے شفاعت کنندہ ہیں۔ آپ کا ایمان ہے کہ نبوتی دُعاؤں کو لازماً کلامِ خُدا سے تر اور تصدیق شدہ ہونا چاہیے جب یہ رُوحانی دائرہِ اثر میں پیش کی جائیں۔ خُدا کی طرف سے آپ پر یہ ذمہ داری عائد کی گئی ہے کہ آپ سوئی ہوئی کلیسیا کو بیدار کریں اور اُنہیں پُرجوش دُعا کے ذریعے پاکیزگی، پارسائی اور قوت میں چلائیں۔

آپ بہت سی اقوام کو خوش خبری کی منادی کر رہے ہیں۔ آپ کلامِ خُدا کے تجربہ کار خادم اور رڈیمیڈ کرسچن چرچ آف گاڈ کے رُکن ہیں۔ آپ اپنی بیوی اور بچوں کے ساتھ نیو جرسی میں رہتے ہیں۔





Jesus In The House Ministries
P.O. Box 567, Sicklerville, NJ 08081 USA.
Www.jesusinthehouse.org






Winning Souls For Christ Ministries Pakistan
Gujranwala, Pakistan. +92-300-7499529